## عظیم نورانی نقش




سید علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل ہمیں ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور فون: 042-37223686

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

(رجسٹرڈ)

# امامیہ جنتری

## سنۂ 2017

۱۴۳۸-۱۴۳۹ ہجری

زیر سرپرستی

سرکار قائم آلِ محمدؐ

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام




**زیر نگرانی:** مولانا فیاض حسین جعفری

علامہ حافظ تصدق حسین۔ مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی

**مدیر:** آغا افتخار حسین

**مدیر معاون:** آغا علی فرزاد۔ آغا شکیل رضا غزالی

**معاونین خصوصی:** کیپٹن ایس ایم ایچ زیدی، بابر حسین رضوی

رضا احسن مرزا، اقبال احمد، اظہر زیدی

**معاونین:** صابر عباس، محمد عباس، مونس رضا، صادق علی بلتی

محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید

ذاکر حسین بلتی

**تقویم:** سید عباس سلطان۔ غلام رضا عسکری

**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا

**کمپوزنگ:** سیّد علی عمران کاظمی

**ٹائٹل:** آغا علی فرزاد

**مطبع:** فیضان عامر یونس پرنٹر، فارما پیکیجز

**قانونی مشیر:** سید نوید عباس ایڈوکیٹ (لاہور لا ایسوسی ایشن)

**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد (ملک بک بائنڈر)




STAMP


افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون: 37223686 پوسٹ کوڈ: 54000

عام کاغذ -/185 علاوہ ڈاک خرچ

Iftikhar BOOK DEPOT


امامیہ جنتری خریدتے وقت سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Orignal) کی سٹیمپ لازمی چیک کریں

امامیہ جنتری خریدتے وقت سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Orignal) کی سٹیمپ لازمی چیک کریں

## ترتیب مضامین



## استخارہ قرآن مجید

سید رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَلْتُ بِكِتَابِكَ وَتَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ فَاَرِنِیْ مَاهُوَ الْمَكْتُوْمُ مِنْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ فِیْ غَيْبِكَ" بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارہ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے۔ جس وقت کوئی آدمی چاہے۔ کہ تسبیح کا استخارہ کرے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے "یَا مَنْ یَعْلَمُ اَحَدٌ مَنْ لَا یَعْلَمُ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اسے کسی جگہ سے پکڑلے۔ اور دو دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں۔ تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے۔ تو درست ہے۔ یعنی جس کام کا ارادہ کیا ہے۔ اس کے کرنے کی اجازت ہے اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب الامرؑ سے نقل کیا ہے۔

| دن | اوقات استخارہ |
| --- | --- |
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

ہر معاملہ میں اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے حوالہ کر دو کیونکہ ایسا کرنے سے تم اپنے آپ کو ایک مظبوط پناہ گاہ اور قوی محافظ کے سپرد کر دو گے۔



# اسمائے باری تعالیٰ جَلَّ جَلَالُہٗ

## جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| اسم | کیفیت | اعداد |
|---|---|---|
| اَللّٰہُ (خدا کا نام) | | ٦٦ |
| اَلرَّحمٰنُ | جمالی | ٢٩٨ |
| اَلرَّحِیمُ | جمالی | ٢٥٨ |
| اَلمَلِکُ | مشترک | ٩٠ |
| اَلقُدُّوسُ | جمالی | ١٧٠ |
| اَلسَّلَامُ | جمالی | ١٣١ |
| اَلمُؤمِنُ | جمالی | ١٣٦ |
| اَلمُهَیمِنُ | جمالی | ١٤٥ |
| اَلعَزِیزُ | جلالی | ٩٤ |
| اَلجَبَّارُ | جلالی | ٢٠٦ |
| اَلمُتَکَبِّرُ | جلالی | ٦٦٢ |
| اَلخَالِقُ | جمالی | ٧٣١ |
| اَلبَارِئُ | مشترک | ٢١٣ |
| اَلمُصَوِّرُ | جمالی | ٣٣٦ |
| اَلغَفَّارُ | جمالی | ١٢٨١ |
| اَلقَهَّارُ | جلالی | ٣٠٦ |
| اَلوَهَّابُ | جمالی | ١٤ |
| اَلرَّزَّاقُ | جمالی | ٣٠٨ |
| اَلفَتَّاحُ | جمالی | ٤٨٩ |
| اَلعَلِیمُ | جمالی | ١٥٠ |
| اَلقَابِضُ | جلالی | ٩٠٣ |
| اَلبَاسِطُ | جمالی | ٧٢ |
| اَلخَافِضُ | جمالی | ١٤٨١ |
| اَلرَّافِعُ | جمالی | ٣٥١ |
| اَلمُعِزُّ | جمالی | ١١٧ |
| اَلمُذِلُّ | جلالی | ٧٧ |
| اَلسَّمِیعُ | جمالی | ١٨٠ |
| اَلبَصِیرُ | جمالی | ٣٠٢ |
| اَلحَکَمُ | جمالی | ٦٨ |
| اَلعَدلُ | مشترک | ١٠٤ |
| اَللَّطِیفُ | جمالی | ١٢٩ |
| اَلخَبِیرُ | جمالی | ٨١٢ |
| اَلحَلِیمُ | جمالی | ٨٨ |
| اَلعَظِیمُ | جمالی | ١٠٢٠ |
| اَلغَفُورُ | جمالی | ١٢٨٦ |
| اَلشَّکُورُ | جمالی | ٥٢٦ |
| اَلعَلِیُّ | جمالی | ١١٠ |
| اَلکَبِیرُ | جمالی | ٢٣٢ |
| اَلحَفِیظُ | جمالی | ٩٩٨ |
| اَلمُقِیتُ | جلالی | ٥٥٠ |
| اَلحَسِیبُ | مشترک | ٨٠ |
| اَلجَلِیلُ | جلالی | ٧٣ |
| اَلکَرِیمُ | جمالی | ٢٧٠ |
| اَلرَّقِیبُ | جمالی | ٣١٢ |
| اَلمُجِیبُ | جمالی | ٥٥ |
| اَلوَاسِعُ | جمالی | ١٣٧ |
| اَلحَکِیمُ | جمالی | ٧٨ |
| اَلوَدُودُ | جمالی | ٢٠ |
| اَلمَجِیدُ | جمالی | ٥٧ |
| اَلبَاعِثُ | مشترک | ٥٧٣ |
| اَلشَّهِیدُ | جمالی | ٣١٩ |
| اَلحَقُّ | مشترک | ١٠٨ |
| اَلوَکِیلُ | جمالی | ٦٦ |
| اَلقَوِیُّ | جلالی | ١١٦ |
| اَلمَتِینُ | جلالی | ٥٠٠ |
| اَلوَلِیُّ | مشترک | ٤٦ |
| اَلحَمِیدُ | جمالی | ٦٢ |
| اَلمُحصِی | جلالی | ١٤٨ |
| اَلمُبدِئُ | جلالی | ٥٦ |
| اَلمُعِیدُ | جلالی | ١٢٤ |
| اَلمُحیِی | جمالی | ٦٨ |
| اَلمُمِیتُ | جلالی | ٤٩٠ |
| اَلحَیُّ | جمالی | ١٨ |
| اَلقَیُّومُ | جلالی | ١٥٦ |
| اَلوَاجِدُ | جلالی | ١٤ |
| اَلمَاجِدُ | جلالی | ٤٨ |
| اَلوَاحِدُ | مشترک | ١٩ |
| اَلاَحَدُ | جلالی | ١٣ |
| اَلصَّمَدُ | جلالی | ١٣٤ |
| اَلقَادِرُ | جلالی | ٣٠٥ |
| اَلمُقتَدِرُ | جلالی | ٧٤٤ |
| اَلمُقَدِّمُ | مشترک | ١٨٤ |
| اَلمُؤَخِّرُ | مشترک | ٨٤٦ |
| اَلاَوَّلُ | مشترک | ٣٧ |
| اَلآخِرُ | مشترک | ٨٠١ |
| اَلظَّاهِرُ | مشترک | ١١٠٦ |
| اَلبَاطِنُ | مشترک | ٦٢ |
| اَلوَالِی | جمالی | ٤٧ |
| اَلمُتَعَالِی | مشترک | ٥٥١ |
| اَلبَرُّ | جمالی | ٢٠٢ |
| اَلتَّوَّابُ | جمالی | ٤٠٩ |
| اَلمُنتَقِمُ | جلالی | ٦٣٠ |
| اَلعَفُوُّ | جمالی | ١٥٦ |
| اَلرَّءُوفُ | جمالی | ٢٨٦ |
| مَالِکُ المُلکِ | جلالی | ٢١٢ |
| ذُو الجَلَالِ وَالاِکرَامِ | جلالی | ١١٠٠ |
| اَلمُقسِطُ | جلالی | ٢٠٩ |
| اَلجَامِعُ | مشترک | ١١٤ |
| اَلغَنِیُّ | مشترک | ١٠٦٠ |
| اَلمُغنِی | جلالی | ١١٠٠ |
| اَلمَانِعُ | جلالی | ١٦١ |
| اَلضَّارُّ | جلالی | ١٠٠١ |
| اَلنَّافِعُ | جمالی | ٢٠١ |
| اَلنُّورُ | مشترک | ٢٥٦ |
| اَلهَادِی | جمالی | ٢٠ |
| اَلبَاقِی | جمالی | ١١٣ |
| اَلوَارِثُ | جلالی | ٧٠٧ |
| اَلرَّشِیدُ | مشترک | ٥١٤ |
| اَلصَّبُورُ | جلالی | ٢٩٨ |
| اَلبَدِیعُ | جلالی | ٨٦ |
| اَلسَّتَّارُ | جمالی | ٦٦١ |
| اَلمُنعِمُ | جمالی | ٢٠٠ |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔



# اسمائے مبارکہ و القابات
# حضور پرنور رسول اکرم ﷺ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ ﷺ | اَحْمَدُ ﷺ | حَامِدٌ ﷺ | مَحْمُودٌ ﷺ | قَاسِمٌ ﷺ | عَاقِبٌ ﷺ |
| فَاتِحٌ ﷺ | شَاهِدٌ ﷺ | حَاشِرٌ ﷺ | رَشِيدٌ ﷺ | مَشْهُودٌ ﷺ | بَشِيرٌ ﷺ |
| نَذِيرٌ ﷺ | دَاعٍ ﷺ | شَافٍ ﷺ | هَادٍ ﷺ | مَهْدٍ ﷺ | مَاحٍ ﷺ |
| مُنْجٍ ﷺ | نَاهٍ ﷺ | رَسُولٌ ﷺ | نَبِیٌّ ﷺ | اُمِّیٌّ ﷺ | تِهَامِیٌّ ﷺ |
| هَاشِمِیٌّ ﷺ | اَبْطَحِیٌّ ﷺ | عَزِيزٌ ﷺ | عَارِفٌ ﷺ | رَءُوفٌ ﷺ | رَحِيمٌ ﷺ |
| طٰهٰ ﷺ | مُجْتَبٰی ﷺ | طٰسٓ ﷺ | مُرْتَضٰی ﷺ | حٰمٓ ﷺ | مُصْطَفٰی ﷺ |
| یٰسٓ ﷺ | اَوْلٰی ﷺ | مُزَّمِّلٌ ﷺ | وَلِیٌّ ﷺ | مُدَّثِّرٌ ﷺ | مَتِينٌ ﷺ |
| مُصَدِّقٌ ﷺ | طَيِّبٌ ﷺ | نَاصِرٌ ﷺ | مَنْصُورٌ ﷺ | مِصْبَاحٌ ﷺ | مامورٌ ﷺ |
| حِجَازِیٌّ ﷺ | عَالِمٌ ﷺ | قُرَشِیٌّ ﷺ | صَابِرٌ ﷺ | اَلتَّقِی ﷺ | حَافِظٌ ﷺ |
| كَامِلٌ ﷺ | صَادِقٌ ﷺ | اَمِينٌ ﷺ | عَبْدُ اللّٰهِ ﷺ | كَلِيمُ اللّٰهِ ﷺ | حَبِيبُ اللّٰهِ ﷺ |
| نَجِیُّ اللّٰهِ ﷺ | صَفِیُّ اللّٰهِ ﷺ | خَاتَمُ الْاَنْبِيَاءِ ﷺ | حَسِيبٌ ﷺ | مُجِيبٌ ﷺ | شَكُورٌ ﷺ |
| مُبَلِّغٌ ﷺ | رَسُولُ الرَّحْمَةِ ﷺ | قَوِیٌّ ﷺ | حَفِیٌّ ﷺ | مَامُونٌ ﷺ | مَعْلُومٌ ﷺ |
| حَقٌّ ﷺ | مُبِينٌ ﷺ | مُطِيعٌ ﷺ | رَسُولُ الرَّاحَةِ ﷺ | اَوَّلٌ ﷺ | اٰخِرٌ ﷺ |
| ظَاهِرٌ ﷺ | بَاطِنٌ ﷺ | نَبِیُّ الرَّحْمَةِ ﷺ | يَتِيمٌ ﷺ | كَرِيمٌ ﷺ | حَكِيمٌ ﷺ |
| خَاتَمُ الرُّسُلِ ﷺ | سَيِّدٌ ﷺ | سِرَاجٌ ﷺ | مُنِيرٌ ﷺ | اَلْحَقُّ ﷺ | مُكَرَّمٌ ﷺ |
| مُبَشِّرٌ ﷺ | مُذَكِّرٌ ﷺ | مُطَهَّرٌ ﷺ | قَرِيبٌ ﷺ | خَلِيلٌ ﷺ | مَدْعُوٌّ ﷺ |
| جَوَّادٌ ﷺ | خَاتَمٌ ﷺ | عَادِلٌ ﷺ | شَهِيرٌ ﷺ | شَهِيدٌ ﷺ | مَبْعُوثٌ ﷺ |



یا اللہ

یا مُحَمَّدؐ یا عَلیؑ یا فَاطِمہؑ یا حَسنؑ یا حُسینؑ



# القابات امامت امیرالمومنین

# علی ابن ابی طالب علیہ السلام

اِمَامُ المُتَّقِین، اِمَامُ المُسلِمِین، اِمَامُ العَارِفِین، اِمَامُ الوَاصِلِین، اِمَامُ المُوَحِّدِین، اِمَامُ المُحَقِّقِین، اِمَامُ السَّالِکِین، اِمَامُ المُحسِنِین، اِمَامُ الصَّادِقِین

اِمَامُ الاَوَّلِین، اِمَامُ العٰلَمِین، اِمَامُ المُتَعَبِّدِین، اِمَامُ السَّابِقِین، اِمَامُ المَسبُوقِین، اِمَامُ المَخلُوقِین، اِمَامُ العَادِلِین، اِمَامُ المُتَعَلِّمِین

اِمَامُ المُرشِدِین، اِمَامُ المُبَشِّرِین، اِمَامُ المُنذِرِین، اِمَامُ المُقسِطِین، اِمَامُ العَاشِقِین، اِمَامُ المُقَرَّبِین، اِمَامُ الرَّاشِدِین، اِمَامُ المُتَوَکِّلِین، اِمَامُ الشَّاهِدِین

اِمَامُ المُتَکَلِّمِین، اِمَامُ الطَّاهِرِین، اِمَامُ المُبَارِزِین، اِمَامُ المُعَظَّمِین، اِمَامُ الاَجوَدِین، اِمَامُ القَارِئِین، اِمَامُ المَالِکِین، اِمَامُ المُفلِحِین

اِمَامُ الرَّاکِعِین، اِمَامُ السَّاجِدِین، اِمَامُ المَحکُومِین، اِمَامُ المُتَاخِرِین، اِمَامُ المُحِبِّین، اِمَامُ الرَّاسِخِین، اِمَامُ الوَاصِفِین، اِمَامُ الخَاشِعِین، اِمَامُ المُکَبِّرِین

اِمَامُ الفَاتِحِین، اِمَامُ المُقَدَّسِین، اِمَامُ الاَفصَحِین، اِمَامُ البَاذِلِین، اِمَامُ المُکَمَّلِین، اِمَامُ الکَامِلِین، اِمَامُ الحَافِظِین، اِمَامُ المُشَفَّعِین

اِمَامُ المُکَرَّمِین، اِمَامُ القَانِتِین، اِمَامُ المُهَاجِرِین، اِمَامُ الشَّاهِدِین، اِمَامُ المُطَهَّرِین، اِمَامُ المَخدُومِین، اِمَامُ الصَّامِتِین، اِمَامُ الرَّافِعِین، اِمَامُ الاَطهَرِین

اِمَامُ الاَئِمَّة، اِمَامُ المُلهَمِین، اِمَامُ المُقَاتِلِین، اِمَامُ الاَشجَعِین، اِمَامُ الاَعلَمِین، اِمَامُ الاَمِینِین، اِمَامُ الزَّکِیِّین، اِمَامُ الاَورَعِین

اِمَامُ المُجتَهِدِین، اِمَامُ الاٰمِرِین، اِمَامُ المُجَاهِدِین، اِمَامُ الخَطِیبِین، اِمَامُ المُطِیعِین، اِمَامُ المُبَرَّئِین، اِمَامُ المُقَارِنِین، اِمَامُ الخَاضِعِین، اِمَامُ الاَفضَلِین

اِمَامُ الغَالِبِین، اِمَامُ المُخَیَّرِین، اِمَامُ المُتَقَدِّمِین، اِمَامُ المُعَلِّمِین، اِمَامُ الصَّائِمِین، اِمَامُ المُظَفَّرِین، اِمَامُ النَّاظِرِین، اِمَامُ العَالِمِین

اِمَامُ المُحتَسِبِین، اِمَامُ المَعطُوفِین، اِمَامُ الشَّهِیدِین، اِمَامُ الوَارِثِین، اِمَامُ المُطَیِّبِین، اِمَامُ الاَکمَلِین، اِمَامُ الکَاظِمِین، اِمَامُ المُسَبِّحِین، اِمَامُ المَعشُوقِین

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے اسمائے صفات والقابات

| جَلِیلَةٌ | بَتُولٌ | تَقِیَّةٌ | حَبِیبَةٌ | حَوْرَآءُ | رَاكِعَةٌ | رَاضِیَةٌ | زَهْرَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَقِیَّةٌ | فَاطِمَةٌ | طَاهِرَةٌ | حُرَّةٌ | رَشِیْدَةٌ | رَضِیَّةٌ | رَیْحَانَةٌ | سَاجِدَةٌ |
| سَعِیدَةٌ | سَیِّدَةٌ | شَهِیدَةٌ | صَابِرَةٌ | عَارِفَةٌ | عَالِیَةٌ | عَدِیلَةٌ | عَذْرَآءُ |
| صَادِقَةٌ | صَدُوقَةٌ | صِدِّیقَةٌ | طَیِّبَةٌ | عَزِیزَةٌ | عَلِیمَةٌ | فَاضِلَةٌ | فَرِیدَةٌ |
| كَرِیمَةٌ | كَوْثَرٌ | كَوْكَبٌ | مُبَشَّرَةٌ | مُمْتَحَنَةٌ | مَنْصُورَةٌ | مُوَفَّقَةٌ | مَهْدِیَّةٌ |
| مَحْمُودَةٌ | مُطَهَّرَةٌ | مَعْصُومَةٌ | مُلْهَمَةٌ | مُؤْمِنَةٌ | نَاعِمَةٌ | زَكِیَّةٌ | مَرْضِیَّةٌ |
| مُحَدَّثَةٌ | جَیِّدَةٌ | وَالِهَةٌ | رضیعة | قَائِمَةٌ | قَارِئَةٌ | صَائِمَةٌ | وَجِیهَةٌ |
| صَفِیَّةٌ | حَلِیمَةٌ | جَمِیلَةٌ | مُصَلِّیَةٌ | حَكِیمَةٌ | زَاهِدَةٌ | عَابِدَةٌ | مُخَدَّرَةٌ |
| قَادِرَةٌ | نَاصِحَةٌ | عَامِلَةٌ | وَلِیَّةٌ | صَالِحَةٌ | وَاضِیَةٌ | فَصِیحَةٌ | مُنْجِیَةٌ |

نوٹ! حضرت بی بی فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کا وسیلہ دے کر جب خداوند عالم کی بارگاہ میں دُعا مانگنی ہے اور شروع میں حرف ندا (یَا) لگانا ہے تو جن اسمائے صفات والقابات کے آخر میں دو پیش ( ٌ ) ہیں وہاں ایک پیش ( ُ ) پڑھنی ہے جیسے یَا بَتُولُ اور جن کے آخر میں ایک پیش ہے اسے اسی طرح ایک پیش کے ساتھ پڑھنا ہے جیسے یَا زَهْرَآءُ

( مولانا سید ذوالفقار حسین نقوی۔ فون نمبر 0301-4285737 )

## نماز حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

یہ دو رکعت مستحب نماز حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا نے تعلیم فرمائی اور آپؑ کو حضرت جبرائیلؑ نے تعلیم فرمائی تھی ✹ یہ نماز دنیاوی و اُخروی تمام امور کی آسانی کے لیے انتہائی موثر ہے ✹ اسکی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد 100 مرتبہ سورۂ قدر اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد 100 مرتبہ سورۂ توحید پڑھے نماز کے بعد گھٹنے اور کہنیوں سے کپڑا ہٹا کر بحالت سجدہ یہ دعا پڑھے دعا کے بعد خضوع و خشوع سے بوسیلہ حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے تو اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

سُبْحَانَ ذِی الْعِزِّ الشَّامِخِ الْمُنِیفِ سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ الْبَاذِخِ الْعَظِیمِ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ الْفَاخِرِ الْقَدِیمِ

سُبْحَانَ مَنْ لَبِسَ الْبَهْجَةَ وَالْجَمَالَ سُبْحَانَ مَنْ تَرَدَّی بِالنُّورِ وَالْوَقَارِ سُبْحَانَ مَنْ یَرَی اَثَرَ النَّمْلِ فِی الصَّفَا

سُبْحَانَ مَنْ یَرَی وَقْعَ الطَّیْرِ فِی الْهَوَآءِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ هٰكَذَا لَا هٰكَذَا غَیْرُهُ

**ترجمہ** پاک ہے وہ ذات جو عزت و بلندی اور شرافت و بزرگی کی حامل ہے پاک ہے وہ ذات جو صاحب جلال و عظمت ہے پاک ہے وہ ذات جو قدیم و عظیم سلطنت کا مالک ہے پاک ہے وہ ذات جس نے حسن و جمال کا لباس پہنا پاک ہے وہ ذات جو نور اور وقار کی چادر اوڑھے ہوئے ہے پاک ہے وہ ذات جو چیونٹی کے نشان قدم تک دیکھتا ہے پاک ہے وہ ذات جو ہوا میں پرندوں کی بلند اڑان تک دیکھتا ہے پاک ہے وہ جو ایسا ہی ہے جیسا کوئی دوسرا نہیں

## استغاثہ بحضور حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

بعد از غسل نصف شب دو رکعت نماز ادا کرے پھر تسبیح حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا پڑھے اور نماز و تسبیح کا ثواب سیّدہ عالمینؑ کو ہدیہ کرے اس کے بعد درج ذیل کلمہ استغاثہ سجدے میں سر رکھ کر 100 مرتبہ کہے پھر دائیں طرف رخسار کو زمین میں رکھ کر 100 مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر بائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر 100 مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر سیدھا سجدہ گاہ پر سر رکھ کر یہی ذکر پڑھے 100 مرتبہ پڑھے کل تعداد 400 ہو جائے گی۔ یَا مَوْلَاتِی یَا فَاطِمَةُ اَغِیثِینِی (اے میری مخدومہ و مولا اے فاطمہ میری فریاد کو پہنچیں)

# تصوّرِ کربلا

شاعر اہلبیت
**ڈاکٹر آغا مسعود رضا خاکی مرحوم**

تصور کربلا کے عنوان سے یہ منظر نامہ خاکی صاحب مرحوم نے طویل علالت کے دوران سروسز ہسپتال لاہور میں نظم کیا تھا۔ امامیہ جنتری میں شائع ہو چکا ہے۔ مرحومہ سیّدہ شہناز اختر زوجہ آغا افتخار حسین کی زندگی میں خواہش تھی کہ منظر نامہ دوبارہ شائع کیا جائے لہٰذا مرحومہ کی خواہش پر شائع کیا جا رہا ہے۔

## پہلا منظر
### اذانِ صبح

اذانِ صبح جب عاشور کو اکبرؑ نے دی ہوگی
نسیمِ صبح گاہی چلتے چلتے رک گئی ہوگی
پیمبرؐ کا سراپا دیکھ کر سب خوش ہوئے ہونگے
نظر سب کی علی اکبرؑ کے چہرے پر جمی ہوگی
مصلےٰ شکر کے سجدے میں اشکوں سے دُھلے ہونگے
نمازِ باجماعت میں بڑی رونق رہی ہوگی
کہیں قاسمؑ کہیں عونؑ و محمدؑ اور کہیں اکبرؑ
ہر اک خیمہ میں قرآں کی تلاوت ہو رہی ہوگی
خدا کی راہ میں قربانیاں دینے کی خواہش میں
ہر اک ماں سُرخروئی کے لیے آگے بڑھی ہوگی
سجا کر اسلحہ ماؤں نے بھیجا ہوگا بیٹوں کو
خدا کی راہ میں جاں دینے کی تاکید کی ہوگی
اُدھر دشمن کی صف سے حُرؑ نکل کر آ رہا ہوگا
ادھر سے خیر مقدم کے لیے جنت چلی ہوگی

## دوسرا منظر
### نمازِ ظہر

اذانِ ظہر جب میدان میں اکبرؑ نے دی ہوگی
ہر اک تکبیر تاشوں کی صدا میں دب گئی ہوگی
سحر کے وقت تو ماموم ستر سے زیادہ تھے
بوقتِ ظہر یہ تعداد بالکل واجبی ہوگی
امامت کے مصلے پر حسینؑ ابن علیؑ ہوں گے
اقامت حضرت عباسؑ نے اُٹھ کر کہی ہوگی
برستی برچھیوں میں اور پیکانوں کی بارش میں
نمازی جانتے تھے یہ نماز آخری ہوگی
زُہیرِ قین کے ذمے امامت کی حفاظت تھی
سعید خوش صفت کو بھی یہی خدمت ملی ہوگی
سلام آخری جب شاہؑ کے ہونٹوں پر آیا تھا
وفاداروں کی میّت بھی اسی لمحہ گری ہوگی
ہر اک پیکاں ہر اک برچھی کو سینے پر لیا ہوگا
ہر اک اخلاص کی تصویر چھلنی ہو گئی ہوگی
قیامت تک نمازیں پڑھنے والوں پر یہ احسان تھا
صلہ جس کا رضائے حق ہے یہ وہ بندگی ہوگی

## تیسرا منظر
### شہادت عون و محمد

سفارش بھائی سے جب ثانی زہراؑ نے کی ہوگی
اجازت جنگ کی عونؑ و محمدؑ کو ملی ہوگی
کبھی جعفرؑ کبھی حیدرؑ کا اندازِ عمل ہوگا
صف دشمن میں ان کے نیمچوں سے ابتری ہوگی
اگر وہ چاہتے تو گھاٹ پر قبضہ بھی ہو جاتا
مگر ماں کی وصیت راستہ روکتی ہوگی
ہزاروں کا اُدھر لشکر ادھر دو پھول سے پیکر
کہاں تک جنگ کرتے لڑتے لڑتے جان دی ہوگی
گرے ہوں گے جہاں وہ گلبدن میدان مقتل میں
وہاں کی خاک سے خوشبوئے زینبؑ آ رہی ہوگی
شہ دیںؑ جب مدد کو بھانجوں کی جا رہے ہونگے
تڑپ کر ثانی زہراؑ نے یوں آواز دی ہوگی
خدا کی راہ میں بھائی کا یہ صدقہ اُتارا ہے
یہ لاشیں رن میں چھوڑ آنا تو بندہ پروری ہوگی

## چوتھا منظر
### شہادت قاسم

اجازت لینے کو قاسمؑ جب آئے ہوں گے خیمے میں
جو حسرت ماں کے دل میں تھی وہ دل میں رہ گئی ہوگی


التماس سورۂ فاتحہ برائے ایصال ثواب آغا مسعود رضا خاکی مرحوم و اہلیہ مصطفائی بیگم مرحومہ

برائے جاں نثاری جا رہے ہو جان دے دینا
وصیت اُم فروہ نے یہی بیٹے سے کی ہوگی

## پانچواں منظر
### شہادت حضرت عباس

جبیں عباسؑ نے مولا کے قدموں میں رکھی ہوگی
اجازت شاہؑ نے کیا جانیے کس دل سے دی ہوگی
کہا ہوگا کہ جاتے ہو تو پانی کے لیے جاؤ
سکینہؑ اپنا مشکیزہ لیے آگے بڑھی ہوگی
گرج کر شیر نے جب گھاٹ پر قبضہ کیا ہوگا
نظر سب کی علم کی جگمگاہٹ پر جمی ہوگی
اُدھر فوجِ عدو چاروں طرف سے اک گھٹا بن کر
بڑی تیزی سے سقائے حرم پر چھا گئی ہوگی
کہیں پیکاں کہیں برچھی کہیں گرز گراں ہوگا
وہ صورت ہوگی جس سے غیر ممکن واپسی ہوگی
اندھیرا ہر طرف چھایا ہے بھائی کس طرف تم ہو
کمر کو تھام کر شبیرؑ نے آواز دی ہوگی

## چھٹا منظر
### شہادت علی اکبر

لبِ دریا جہاں عباسؑ کی میت پڑی ہو
اجازت جاں نثاری کی علی اکبرؑ نے لی ہوگی
اگر مرنے کو جانا ہے تو زینبؑ سے اجازت لو
شہِ مظلوم نے بیٹے کو یہ تاکید کی ہوگی
تڑپ کر اُم لیلیٰ نے زینبؑ سے کہاں ہوگا
اجازت آپ دے دیں گی تو بندہ پروری ہوگی
سجا کر اسلحہ جب آئے ہوں گے خیمہ میںؑ اکبر
تو ماں نے زیر لب قرآن کی آیت پڑھی ہوگی
دعائے فتح پڑھ کر پھپیوں نے دم کیا ہوگا
نظر میں سب کی تصویر پیمبرؐ پھر گئی ہوگی
خدا کے دشمنوں سے دیر تک اکبرؑ لڑے ہونگے
پھر ان کے سینے میں اک ظلم کی برچھی لگی ہوگی
یہ برچھی کس طرح نکلی دل شبیرؑ سے پوچھو
اندھیرا چھا رہا ہوگا قیامت کی گھڑی ہوگی

## ساتواں منظر
### شہادت علی اصغر

صدائے استغاثہ جب شہِ بیکس نے کی ہوگی
یہ آواز حسینی خیمہ کے اندر گئی ہوگی
تڑپ کر جھولے سے فوراً علی اصغرؑ گرے ہونگے
اُدھر سے مادر اصغرؑ ادھر زینبؑ بڑھی ہوگی
اشارہ ثانی زہراؑ نے فضہ کو کیا ہوگا
حسینؑ ابن علیؑ کو فضہ نے آواز دی ہوگی
شہِ دیںؑ خیمہ میں تشریف لائے ہوں گے مقتل سے
نظر اصغرؑ کی بوڑھے باپ کے رُخ پر جمی ہوگی
کہا ہوگا چلو اتمام حجت کے لیے بیٹا
سرِ مقتل تمہاری دور یہ تشنہ لبی ہوگی
علی اصغرؑ نے جب سوکھی زبان ہونٹوں پر پھیری تھی
جو اہل دل تھے ان کی غم سے چھاتی پھٹ گئی ہوگی
اُدھر سے حرملہ کا تیر سہ پہلو چلا ہوگا
پدر کی گود میں بچے کی گردن کٹ گئی ہوگی

## آٹھواں منظر
### امام حسینؑ کی رخصت

مرے مولا نے جب اصغرؑ کی میت دفن کی ہوگی
خدا کی راہ میں فوجِ خدا کام آ چکی ہوگی
لحد سے اُٹھ کر مولاؑ آئے ہوں گے اپنے خیمے میں
بہن سے رخصت جنگاہ آخر لے ہی لی ہوگی
خیامِ شاہ میں کہرام برپا ہو گیا ہوگا
دلوں میں شمع اک روشن جو تھی وہ بجھ گئی ہوگی
شہید کربلا اک اک سے رخصت ہو رہے ہونگے
اور ان کی بیکسی بے وارثی دل توڑتی ہوگی
کہا اب ہر مصیبت کے لیے تیار ہو جاؤ
ہمارے بعد تم لوگوں پہ سختی اور بھی ہوگی
نہ جانے شاہِ دیں نے سب کو روتا کس طرح چھوڑا
خدا کا کام تھا اُس نے ہی یہ ہمت بھی دی ہوگی
نہ تھا یاور کوئی پشت فرس پہ کون بٹھلاتا
رکاب اسپ شہ، زینبؑ نے بڑھ کر تھام لی ہوگی

## نواں منظر
### مقتل حسینؑ

مصائب پر مصائب تھے غضب کی پیاس بھی ہوگی
مرے مولا نے اس عالم میں کیونکر جنگ کی ہوگی
مگر اس حال میں بھی شہ نے وہ دادِ شجاعت دی
کہ جس سے لشکرِ اعدا کے دل میں تھرتھری ہوگی
جب اک اک فرد آ کر کٹ گیا اور فوج گھبرائی
تو پھر ہر سمت سے حضرت پر یورش ہوگئی ہوگی
ہزاروں زخم آئے ہوں گے جسمِ پاکِ حضرتؑ پر
مگر ہر زخم پر شانِ شہادت بڑھ گئی ہوگی
نبیؐ کا لاڈلا یوں عرشِ زین سے فرش پر آیا
دلِ زہراؑ ہلا کرب و بلا بھی ہل گئی ہوگی
گلوئے پاک پر جب شمر نے خنجر کو حرکت دی
زمیں پر لرزہ ہوگا سرخ آندھی چل رہی ہوگی
رسولؐ پاک کو شبیرؑ سے یوں بھی عشق تھا اتنا
کہ اس کے خون سے اسلام کی کھیتی ہری ہوگی

## دسواں منظر
### بعد شہادت امام حسینؑ

حرم کے لوٹنے کو فوج اعدا جب بڑھی ہوگی
وہ محشر کا سماں ہوگا قیامت کی گھڑی ہوگی
زمین سے آسماں تک شورِ فریاد و فغاں ہوگا
محافظ چل بسے تھے بیبیوں پر کیا بنی ہوگی
ستمگاروں سے بچے التجائیں کر رہے ہونگے
سکینہؑ ڈر کے مارے چیختی سر پیٹتی ہوگی
یقیناً غش میں ہوں گے عابدؑ بیمار اُس ساعت
اُٹھو عابدؑ اُٹھو دکھیاری زینبؑ کہہ رہی ہوگی
سروں سے چادریں، کانوں سے دُر، پیروں سے پازیبیں
خیامِ شاہ میں جو شے تھی اُس دن لُٹ رہی ہوگی
ادھر نیزوں سے ناموسِ نبیؐ نالاں و لرزاں تھے
اُدھر روحِ پیمبرؐ بھی تڑپتی لوٹتی ہوگی
نبیؐ کی بیٹیوں کے سر پر چادر تک نہیں چھوڑی
جو ہستی حاضر و ناظر ہے یہ بھی دیکھتی ہوگی

یاحسینؑ یاحسینؑ

# کربلا کی یاد

طاہر ناصر علی 0333-4221017

حرم حسینؑ کا اور باوفاؑ کی یاد آئی
وطن پہنچ کے بہت کربلا کی یاد آئی
وہ جس نے ڈھانپا ہے سب کے سروں کو خود لٹ کر
قدم قدم پہ اُسی بے ردا کی یاد آئی
میں پا برہنہ چلا جب وہاں تو رہ رہ کر
اسیرِ ظلم کی زنجیر پا یاد آئی
جو میں نے بکھرا ہو پھول خاک پر دیکھا
تو مجھ کو قاسمؑ گل گوں قبا کی یاد آئی
نظر کے سامنے روضوں کا عکس اُبھرتا رہا
دیارِ نُور کی ٹھنڈی ہوا کی یاد آئی
جب آیا سامنے نظروں کے خیمہ شبیرؑ
تو پیاسے بچوں کی آہ و بکا کی یاد آئی
جلالِ روضہء عباسؑ باوفا دیکھا
تھا جس میں نورِ خدا اس فضا کی یاد آئی
پیا جو پانی تو آنکھوں میں آگئے آنسو
سکینہؑ بی بی پہ جور و جفا کی یاد آئی
زمین دشتِ بلا پر جفا کے تیروں سے
جو تار تار ہوئی اُس قبا کی یاد آئی
جہاں پرلے کے فرشتے اجازت آتے تھے
امامؑ کی اُسی عصمت سرا کی یاد آئی
میں خیمہ گاہِ حسینیؑ میں جس گھڑی پہنچا
تو بنتِ زہراؑ کی بزمِ عزاء کی یاد آئی
وہاں پہ پہنچا تو طاہر میں خود کو بھول گیا
وطن پہنچ کے مجھے ہر دعا کی یاد آئی

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی پُر اثر دعا

## دُعائے مقاتل بن سلیمان

اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اِلٰهِیۡ كَیۡفَ اَدۡعُوۡكَ وَاَنَا اَنَا وَ كَیۡفَ اَقۡطَعُ رَجَآئِیۡ مِنۡكَ وَاَنۡتَ اَنۡتَ اِلٰهِیۡ اِذَا لَمۡ اَسۡئَلۡكَ فَتُعۡطِیۡنِیۡ فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَسۡئَلُهٗ فَیُعۡطِیۡنِیۡ اِلٰهِیۡ اِذَا لَمۡ اَدۡعُوۡكَ فَتَسۡتَجِیۡبَ لِیۡ فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَدۡعُوۡهُ فَیَسۡتَجِیۡبُ لِیۡ اِلٰهِیۡ اِذَا لَمۡ اَتَضَرَّعۡ اِلَیۡكَ فَتَرۡحَمۡنِیۡ فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَتَضَرَّعُ اِلَیۡهِ فَیَرۡحَمُنِیۡ اِلٰهِیۡ فَكَمَا فَلَقۡتَ الۡبَحۡرَ لِمُوۡسٰی عَلَیۡهِ السَّلَامُ وَنَجَّیۡتَهٗ اَسۡئَلُكَ اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنۡ تُنَجِّیَنِیۡ مِمَّآ اَنَا فِیۡهِ وَتُفَرِّجَ عَنِّیۡ فَرَجًا عَاجِلاً غَیۡرَ اٰجِلٍ بِفَضۡلِكَ وَرَحۡمَتِكَ

یَآ اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ

**ترجمہ:** اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں ہوں اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تو تو ہے۔ اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے۔ تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے۔ اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑ گڑاتا تو مجھ پر رحم کرتا ہے۔ تو وہ کونسی ہستی ہے کہ اس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کے لیے دریا کو شگافتہ کیا اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

# دُعائے مُجرّب وعجیب التاثیر

برائے حفاظت از آفات وبلیات وحادثات وسحر وز ہر وشر شیاطین وجن وانس وغیرہ

کتاب **زین المتقین** سے منقول ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو 3 مرتبہ آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امام سے سبب دریافت کیا گیا آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے دیکھا گیا تو اسکے پاس سے یہ دعا نکلی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

یَامَنۡ لَّا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّا هُوَ ط یَامَنۡ لَّا یُدَبِّرُ الۡاَمۡرَ اِلَّا هُوَ ط یَامَنۡ لَّا یَصۡرِفُ السُّوٓءَ اِلَّا هُوَ ط یَامَنۡ لَّا یَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ اِلَّا هُوَ ط یَامَنۡ لَّا یُحۡیِی الۡعِظَامَ الۡمَوۡتٰی اِلَّا هُوَ ط هُوَ الۡاَوَّلُ وَالۡاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالۡبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ ط وَبِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰهُ وَبِالۡحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیۡرًا وَبِحَقِّ كٓهٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الۡوَاحِدِ الۡاَحَدِ الصَّمَدِ الۡفَرۡدِ الَّذِیۡ لَمۡ یَلِدۡ ۵لا وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط كَامِلاً هَادِیًا یَا سِرًّا یَامِلاً صَادِقًا بِرَحۡمَتِكَ یَآ اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

## دعا رد بلا

بلاؤں کے دُور ہونے کے لیے درج ذیل دعا بعد ہر نماز 70 مرتبہ روزانہ پڑھیں

یَا اللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَةُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیۡنُ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدۡرِكۡنِیۡ وَلَا تُهۡلِكۡنِیۡ ● اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**ترجمہ** اے اللہ، اے محمدؐ، اے علیؑ، اے فاطمہؑ، اے حسنؑ، اے حسینؑ اے زمانہ کے سردار میری مدد فرمایئے ورنہ میں ہلاک ہوجاؤں گا۔

# دعائے حصار

## برائے حصول حاجات، وسعت رزق و مقہوری دُشمن

کتاب زین المتقین میں ہے کہ جو شخص روزانہ تین مرتبہ سورۃ الحمد پڑھ کر اس دُعا کو پڑھے گا۔ تو اُس کی حاجات پوری ہونگیں۔ ان شاء اللہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ اَمَامِيْ وَ فَاطِمَةُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَوْقَ رَاْسِيْ وَ اَمِيْرُ

محمدؐ خدا کے رسولؐ اُن پر اور اُن کی اولاد پر رحمت نازل کرے میرے سامنے اور فاطمہ دُختر رسولؐ میرے سر پر اور

الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيُّ ابْنُ اَبِيْطَالِبٍ وَّصِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ عَنْ يَّمِيْنِيْ وَ الْحَسَنُ وَ الْحُسَيْنُ وَعَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ

امیرالمومنین علیؑ ابن ابی طالب وصی رسول اللہ میری داہنی جانب نگران اور حسنؑ اور حسینؑ اور علیؑ اور محمدؑ

وَّ جَعْفَرٌ وَّ مُوْسٰى وَ عَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ وَّ عَلِيٌّ وَّ الْحَسَنُ وَ الْحُجَّةُ الْمُنْتَظَرُ صَاحِبُ الزَّمَانِ اَئِمَّتِيْ صَلَوَاتُ

اور جعفرؑ اور موسیٰؑ اور علیؑ اور محمدؑ اور علیؑ اور حسنؑ اور حجت اللہ محمدؑ زمان میرے آئمہ خدا ان سب پر رحمت نازل فرمائے

اللّٰهِ عَلَيْهِمْ عَنْ شِمَالِيْ وَ اَبُوْذَرٍّ وَّ سَلْمَانُ وَ مِقْدَادُ وَ حُذَيْفَةُ وَ عَمَّارَةُ وَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ رَضِيَ

میرے بائیں جانب اور ابوذر اور سلمان فارسی اور مقداد اور حذیفہ اور عمار اور دیگر اصحاب رسول اللہ

اللّٰهُ عَنْهُمْ مِنْ وَّرَائِيْ وَالْمَلٰٓئِكَةُ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ حَوْلِيْ وَاللّٰهُ تَعَالٰى رَبِّيْ تَعَالٰى شَانُهٗ تَقَدَّسَتْ

اُن سب سے راضی ہو میرے پشت پناہ اور ملائکہ علیہم السّلام میرے گرد اور اللہ تعالیٰ جل شانہٗ جس کے تمام نام مقدس

اَسْمَآئُهٗ تَظَاهَرَتْ اٰلَآئُهٗ مُحِيْطٌ بِيْ وَ حَافِظِيْ وَ حَفِيْظِيْ وَ اللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ

اور نعمتیں ظاہر ہیں مجھ پر حاوی اور نگہبان ہے اور اللہ ان سب کے علاوہ حاوی بلکہ وہ قرآن مجید ہے

مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

لوح محفوظ میں پس اللہ ازروئے حفاظت سب سے بہتر ہے اور وہی سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے پاک ہے وہ اللہ

يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

اور جملہ تعریفیں اللہ کیلئے ہیں اس کے سوا کوئی خدا نہیں وہی بزرگ ہے اور نہیں ہے قوت ترک گناہ پر اور نہیں ہے طاقت اطاعت پر مگر سوائے خدا کے جو بلند

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِرَبِّ الْكَرِيْمِ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْوَلِيُّ النَّدِيْمُ يَا وَاحِدُ ؀

اور صاحب عظمت ہے قسم ہے کریم و بزرگ و بخشش والے پروردگار کی اور کرم والے پروردگار اور وہی اللہ بلند مرتبہ اور سرپرست اور مصاحب ہے اے یکتا۔

**منقول از تعقیبات نماز مؤلفہ: آغا نثار احمد (مرحوم) بانی اِدارہ افتخار بُک ڈپو اسلام پورہ لاہور**

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اِلٰہُ الْقَدِیْمُ وَھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیْدَۃٌ فَاَسْئَلُکَ فِیْھَا الْعِصْمَۃَ مِنَ الشَّیْطٰنِ وَالْقُوَّۃَ عَلٰی ھٰذِہِ النَّفْسِ الْاَمَّارَۃِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا یُقَرِّبُنِیْ اِلَیْکَ یَا کَرِیْمُ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَہٗ یَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَہٗ یَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَہٗ یَا کَنْزَ مَنْ لَّا کَنْزَ لَہٗ یَا حَسَنَ الْبَلَاءِ یَا عَظِیْمَ الرَّجَاءِ یَا عِزَّ الضُّعَفَاءِ یَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰی یَا مُنْجِیَ الْھَلْکٰی یَا مُنْعِمُ یَا مُجْمِلُ یَا مُفْضِلُ یَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِیْ سَجَدَ لَکَ سَوَادُ اللَّیْلِ وَنُوْرُ النَّھَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِیُّ الْمَاءِ وَحَفِیْفُ الشَّجَرِ یَا اَللّٰہُ لَا شَرِیْکَ لَکَ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنَا خَیْرًا مِّمَّا یَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْلَنَا مَالَا یَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا یَقُوْلُوْنَ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اٰمَنَّا بِہٖ کُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا یَذَّکَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ ۝

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ "یا عفوُّ" پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

# حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ "اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ" پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ قَدْ ھَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَہٗ فَاِنْ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے

کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّہٗ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ

دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنْیَایَ وَ اٰخِرَتِیْ فَیَسِّرْلِیْ وَ اِنْ کُنْتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعْلَمُ اَنَّہٗ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ دُنْیَایَ وَ اٰخِرَتِیْ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے

فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ کَرِھَتْ ذٰلِکَ اَوْ اَحَبَّتْ

تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے

فَاِنَّکَ تَعْلَمُ وَ لَا اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

**نادِ علیؑ صغیر** نماز فجر اور عشاء کے بعد 15-15 مرتبہ پڑھیں تمام مشکلات کا حل ہے اول و آخر 15-15 مرتبہ درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

نَادِ عَلِیًّا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ
فِی النَّوَائِبِ کُلُّ ھَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ
بِعَظَمَتِکَ یَا اَللّٰہُ وَبِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ
وَ بِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ

# بعض اسماء الٰہی کے فوائد و اثرات

سیّد بابر حسین رضوی
0336-1105500

| اسم | فوائد و اثرات |
|---|---|
| یَااللّٰہُ (66) اے خدا | اسم اعظم ہے عشق الٰہی میسر آنے اور روشن ضمیری کے لیے ہر روز 5000 مرتبہ پڑھے۔ عصر کے وقت اور آخر تہائی رات میں اس کو 66 مرتبہ پڑھ کر دعا کرنے سے حاجت روا ہوتی ہے۔ |
| یَارَحْمٰنُ (298) اے بڑے مہربان | ہر نماز فریضہ کے بعد پڑھنے سے خداوند عالم کی مہربانی شامل حال ہونے اور کاروبار میں بہتری کا باعث ہے۔ آنکھوں کی سرخی دور کرنے کے لیے 41 مرتبہ پانی پر دم کر کے پئیں۔ |
| یَاقُدُّوْسُ (170) اے پاک ذات | ہر جمعہ کو اس کی تسبیح کرنے والا باطنی برائیوں سے دور ہوگا۔ برائے حمل ہر روز 41 مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائے۔ ناسور و زخم شرمگاہ سے محفوظ رہنے کے لیے روزانہ نماز صبح و مغرب 11-11 مرتبہ پڑھے۔ |
| یَاسَلَامُ (131) اے سلامتی دینے والے | ہر آفت و بلا سے سلامتی کے لیے ہر بیماری سے شفا کے لیے، تحفظ ام الصبیان کے لیے، بیہوش مریض کو ہوش میں لانے کے لیے سرہانے بیٹھ کر 300 مرتبہ پڑھے۔ مریض کو پانی پر، دوا پر دم کر کے پلائے۔ مجرب ہے۔ |
| یَارَحِیْمُ (258) اے رحم کرنے والے | ہر واجب نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھنے سے رحمت الٰہی شامل حال ہوتی ہے۔ مہربانی خلقت، دشمن کو ملائم کرنے کے لیے 500 مرتبہ، خاتمہ بالخیر ایمان کے لیے 1000 مرتبہ پڑھے۔ |
| یَاعَلِیْمُ (150) اے صاحب علم | کند ذہن بچے کے حافظہ کو روشن کرنے کے لیے، علم میں اضافہ کے لیے 40 دن تک 21 مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائے مجرب ہے۔ جمعہ کی شب بعد نماز عشا، 1000 مرتبہ پڑھ کر سوال کر کے بغیر بات کیے سو جائے اسی رات کو سوال کا جواب مل جائے گا۔ |
| یَالَطِیْفُ (129) اے مخفی رازوں کو کھولنے والے مہربان | کنواری لڑکی کے لیے جس کے لیے پیغام نہ آتے ہوں بعد نماز دو رکعت حاجت 129 مرتبہ پڑھنے سے ان شاء اللہ ایک ماہ میں مراد پوری ہو جائے گی۔ بے روزگاری، مفلسی اور بیماری سے حفاظت کے لیے 300 مرتبہ 21 دن پڑھے۔ |
| یَاعَلِیُّ (110) اے بلند مرتبہ والے | علم معرفت، روحانیت کی بلندی، ہمت و قوت کے لیے 125000 مرتبہ اور ہر وقت اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے ذکر کرے تو دین و دنیا کے درجہ پر فائز ہو۔ روزانہ 3000 مرتبہ پڑھنے سے محتاج تونگر ہوگا۔ مسافر بخیریت گھر واپس آئے گا۔ |
| یَاحَفِیْظُ (998) اے حفظ و امان میں رکھنے والے | گناہ سے بچنے کے لیے 1000 مرتبہ روزانہ پڑھے دوران سفر تباہی جہاز ڈوبنے سے محفوظ رہنے کے لیے سات مرتبہ بار لکھ کر امام ضامن باندھے۔ مال و اسباب کے گم ہونے سے بچنے کے لیے یا حفیظُ ایک مرتبہ لکھے اور نیچے حرف الگ الگ کر کے لکھ دے یا حفیظُ ی ا ح ف ی ظ ہر طرح سے محفوظ رہے گا۔ |
| یَاحَسِیْبُ (80) اے بہت بڑے حساب دان | قلب کے سکون و قناعت کے لیے 80 مرتبہ پڑھے۔ امتحان کا نتیجہ بد آنے کی امید ہو تو 11000 مرتبہ روزانہ کے حساب سے 3 روز تک کسی جلسہ میں پڑھے ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔ |
| یَاجَلِیْلُ (73) اے جلیل بزرگ | دوسروں کے دلوں پر جلالت پیدا کرنے کے لیے، اپنی مفلسی پر قانع رہنے اور کسی کے آگے ہاتھ پھیلانے سے بچنے کے لیے روزانہ ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھا کرے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ حالت مقدمہ میں جھوٹے گواہوں کو توڑنے کے لیے 1000 مرتبہ پڑھے |
| یَاوَاسِعُ (137) اے فراخی وسعت دینے والے | کشائش رزق کے لیے بعد نماز عشا، 5000 مرتبہ پڑھنا مجرب ہے۔ دین و دنیا میں مالا مال ہونے کے لیے روزانہ 125000 مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تا حیات محتاج نہ ہوگا۔ |

| يَاوَدُوْدُ (20) اے بڑی دوستی والے | شوہر اور بیوی میں اختلاف، بدمزاجی دور کرنے کے لیے دو رکعت نماز حاجت کے بعد 1000 مرتبہ شرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ دوستی، محبت، ملنساری کی عادت ڈالنے کے لیے پڑھنا مفید ہے۔ |
|---|---|
| يَافَتَّاحُ (489) رحمتوں کے دروازے کھولنے والے | صفائی قلب کے لیے نماز صبح کے بعد 70 مرتبہ اور رہائی قید از دشمن درود اول و آخر 100-100 مرتبہ کے ساتھ 21000 مرتبہ روزانہ کی تعداد سے پڑھے جلد کام ہو جائے گا انشاء اللہ۔ |
| يَاشَهِيْدُ (319) اے ہر جگہ موجود ہونے والے | بڑی خصلت سے بچنے کے لیے 1000 مرتبہ 40 دن تک پڑھے نافرمان اولاد کے لیے 21 مرتبہ 7 دن تک بچے کا ماتھا پکڑ کر پڑھے اور دم کرے۔ توجہ اللہ کی طرف رکھے ان شاء اللہ فرمانبردار ہوگا۔ |
| اَلْبَرُّ (202) اے نیک کام والے | بدکرداری سے بچنے کے لیے 1100 مرتبہ روزانہ پڑھے یا دوسرا دم کر کے پلائے۔ کسی بھی سواری سے حفاظت سے اترنے کے لیے 11-11 مرتبہ پڑھ کر بیٹھے اور اترے۔ نظر بد سے بچنے کے لیے 11 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور گلے میں لکھ کر ڈالے۔ |
| يَاتَوَّابُ (409) اے توبہ قبول کرنے والے | خلوص دل سے دو رکعت نماز توبہ کی نیت کر کے 107 مرتبہ 3 دن پڑھے اور گناہوں پر نادم ہو پروردگار عالم توبہ قبول فرمائے گا۔ سال بھر سکون سے زندہ رہنے کے لیے 125000 کا ختم پڑھے اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک ضرور پڑھے۔ |
| يَامُنْعِمُ (200) اے نعمتوں کے دینے والے | اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے حصول کے لیے اور مفلسی سے محفوظ رہنے کے لیے کسی نماز فرض کے بعد روزانہ 21 مرتبہ پڑھے۔ برائے پیدائش اولاد سیب کی سات قاشوں پر لکھ کر 7 دن برابر عورت کو کھلایا جائے ضرور استقرار حمل ہوگا۔ مجرب ہے۔ |
| يَاوَاحِدُ (19) اے تنہا اور یکتا | اس کا ورد کرنے والا خدائے یکتا کو ہر حال میں تنہا اپنا دوست سمجھے گا اس کا ذکر کرتا رہے تو اسکے ہاں ایک ایسا لڑکا پیدا ہوگا جو سیرت وصورت میں یکتا ہوگا۔ |
| يَاوَاجِدُ (14) اے ہر شے سے بے پرواہ | نماز میں وسوسے سے بچنے کے لیے ہر کھانا کھاتے وقت ہر نوالے کے ساتھ پڑھ کر نگلے۔ غیب سے مالدار بننے کے اسباب پیدا ہونے کے لیے اندھیرے میں تنہا 1000 مرتبہ پڑھے، تونگر و غنی ہونے کے لیے 1000 مرتبہ روزانہ پڑھنا مفید ہے |
| يَانُوْرُ (256) اے ہر راہ کو نور دینے والے | طہارت و پاکیزگی، گناہ سے محفوظ رہنے کے لیے روزانہ تعداد کے مطابق پڑھیں، آسیب و موذی جانور سے بچنے کے لیے 1121 مرتبہ پڑھے۔ |
| يَانَافِعُ (201) اے نفع دینے والے | جو شخص جہاز، کشتی یا کسی بھی سواری میں سوار ہونے کے بعد یانافع کثرت سے پڑھے گا ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔ نیا سودا خریدتے وقت منافع حاصل کرنے کے لیے 41 مرتبہ پڑھے۔ |
| يَارَءُوْفُ (286) اے مہربانی فرمانے والے | غصہ زیادہ آتا ہو، رحمت و شفقت پیدا کرنے کے لیے 21 دن 300 مرتبہ روزانہ پڑھے۔ شادی کے دن جب دولہن شوہر کے سامنے پہلی مرتبہ جائے تو 7 مرتبہ پڑھے تو شوہر مہربان رہے گا۔ |
| يَامَانِعُ (161) اے ہر بدی سے بچانے والے | برائے دفعیہ نظر بچوں کے لیے 11 مرتبہ دم کر کے 3 مرتبہ لکھ کر گلے میں ڈالے۔ ٹڈیوں سے حفاظت کے لیے کھیت یا باغ کے چاروں کونوں میں لکھ کر دفن کرے۔ |
| يَاغَنِيُّ (1060) شے سے بے پرواہ | تجارت میں منافع اور نقصان سے بچاؤ کے لیے دوکان یا دفتر کھولتے وقت 70 مرتبہ پڑھے کبھی نقصان نہ ہوگا۔ شب جمعہ 19000 مرتبہ پڑھ کر دعا کرے اور ایسا ہی کرے تو ان شاء اللہ تونگر ہو جائے گا۔ |

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مفتاح المقاصد

تحریر و تحقیق: ظہیر عباس
مکان نمبر H-13، شیٹ نمبر 27، یمنٹیشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی
موبائل نمبر 0333-3854175
E-mail: zabbas693@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں اس دفعہ قرآن حکیم کی پہلی آیت بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پر لکھ رہا ہوں۔

قرآن حکیم کی پہلی آیت بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 114 مرتبہ نازل ہوئی ہے۔ قرآن حکیم کی سورہ توبہ کے علاوہ 113 سورتوں کے اوائل میں نازل ہوئی اور سورہ النمل میں ایک بار اضافی آیت کے طور پر نازل ہوئی۔ اسطرح 114 کی تعداد پوری ہوتی ہے اگر صرف بسم اللّٰہ" کو دیکھیں تو '115' مرتبہ قرآن حکیم میں آیا ہے۔ ایک دفعہ سورہ ہود کی آیت نمبر 41 میں آیا ہے۔

قرآن حکیم میں اسم اللہ 2698 مرتبہ آیا ہے لیکن رحمن اور رحیم کے بارے میں بڑا عجیب راز ہے۔ رحمن کا لفظ قرآن میں 57 دفعہ اور رحیم کا لفظ 95 مرتبہ آیا ہے۔ علم الاعداد کی روشنی میں 57 یعنی پانچ اور سات 12 ہوئے اور 95 یعنی نو اور پانچ 14 ہوئے۔ اسکا مطلب یہ ہوا کہ رحمن کا مظہر بارہ اور رحیم کا مظہر چودہ ہیں۔ رحمن اسے کہتے ہیں جو کافر پر بھی کرم کرے اور رحیم اسے کہتے ہیں جو مومن پر کرم کرے۔ مومن پر کرم کرنے والے چودہ ہیں اور دشمن پر کرم کرنے والے بارہ ہیں۔ یعنی رسولؐ کانٹے بچھانے والے کو دُعا دے سکتے ہیں۔ علیؑ قاتل کو شربت پلا سکتے ہیں، حسنؑ گالی دینے والے کی حاجت روائی کر سکتے ہیں۔ حسینؑ پتھر کھا کر دُعا دے سکتے ہیں، سجادؑ دشمن کیلئے حجر اسود کا مسئلہ حل کر سکتے ہیں، سرکار باقرؑ اپنے قاتل کو سکے ڈھالنے کا فن سکھا سکتے ہیں، سرکار صادقؑ منصور کو اعمال خیر بتا سکتے ہیں سرکار کاظمؑ ہارون رشید کو دین کے خلاصے لکھ کر دے سکتے ہیں، مولا رضاؑ اپنے قاتل کیلئے نسخہ شفاء لکھ سکتے ہیں، سرکار تقیؑ دشمن کو اسرار خط بتا سکتے ہیں، سرکار نقیؑ دشمن کے کہنے پر بارش برسا سکتے ہیں، سرکار عسکریؑ دشمنوں کیلئے مسائل دین عام کر کے پھیلا سکتے ہیں لیکن نہ بتولؑ دشمن سے راضی اور نہ ہی بتولؑ کی زبان دشمن کو چھوڑتی ہے اور نہ قائمؑ آلِ محمدؐ کی تلوار دشمن کو چھوڑتی ہے۔ اس لئے رحیم چودہ ہیں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے حروف 19 ہیں اور پنجتن پاکؑ (محمدؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ) کے حروف بھی 19 ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ذات سورہ مدثر کی آیت نمبر 30 میں عدد 19 کے بارے میں یوں فرماتا ہے **علیها تسعة عشرة** یعنی دوزخ کے دروازے پر اللہ تعالیٰ نے 19 فرشتوں کو مقرر کیا ہے۔

### لوح خاتم سلیمانی یہ ہے




چونکہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کے حروف انیس ہیں ہر حرف کے منکر کو سزا کیلئے ایک ایک داروغہ ملا اور جو بسم اللہ کا صحیح معنوں میں اعتراف کرنے والا ہے وہ انیس داروغوں کی گرفت سے آزاد ہے۔ اگر بسم اللہ الرحمن الرحیم کے مکررات حذف کر دیں مکررات کے حذف کا قانون ہے کہ جو حروف دہرائے گئے انہیں گرا دیں تو باقی حروف گیارہ بچتے ہیں اور لا الہ الا اللہ میں بھی گیارہ حروف ہیں۔ حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام فرماتے ہیں کہ **آنکھ کی سیاہی آنکھ کی سفیدی سے اتنی قریب نہیں جتنی بسم اللہ اسم اعظم سے قریب ہے** درحقیقت آنکھ کی سفیدی اور سیاہی میں تو فاصلہ ہی نہیں ہے بلا فصل ہے بلکہ ایک دوسرے میں ضم ہیں لیکن مولاؑ فرماتے ہیں یہ ایک دوسرے کے اتنے قریب نہیں جس قدر بسم اللہ اسم اعظم سے قریب ہے۔ حقیقت بسم اللہ کو پوری کائنات کا ظرف نہیں برداشت کر سکتا یعنی اگر بسم اللہ اپنی حقیقت کے ساتھ جلوہ افروز ہو جاتی تو دنیا کب کی مٹ چکی ہوتی، بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں لفظ اللہ دل ہے اور لفظ اسم چہرہ ہے لفظ رحمن سینہ ہے اور لفظ رحیم دماغ ہے ب ان سب کا پردہ ہے۔ اسی طرح زندگی اور شعور کیلئے چار چیزیں ہونا ضروری ہیں ان میں سے ایک بھی نہ ہو یا مجروح ہو جائے زندگی اور شعور کی ضمانت نہیں ہوتی۔ یہی سلسلہ ازل

# عمل نادِ علیؑ صغیر با موکل

سیّد مرتضیٰ حسین کراچی 0301-2845261،0316-2245861

جنگ خیبر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اللہ تعالیٰ نے نادِ علیؑ کی وحی کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے نادِ علی کے معجز نما ہونے اور صاحب کرامت ہونے پر ہر حاجت پوری ہونے کے بارے میں بتایا اور نادِ علی کو اسم اعظم اور انبیاءؑ کی دعا فرمایا۔ نادِ علیؑ پڑھ کر مولود کعبہ صاحب ذوالفقار شیر خدا حضرت علیؑ سے اپنی مراد پوری کریں

## ہر حاجت پوری ہونے پریشانی دور ہونے کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ

یَا قَاهِرَ الْعَدُوِّ وَیَا وَالِیَ الْوَلِیِّ یَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ یَا مُرْتَضٰی عَلِیُّ

## کھوئی ہوئی چیز ملنے اور گمشدہ کے واپس آنے کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ ○

## خواب میں راز سے واقف ہونے اور بشارت کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ

یَا عَالِمَ الْغَیْبِ بِحَقِّ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

## قید سے رہائی کے لیے اور مقدمے میں کامیابی کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○

## نظر بد بندش اور برے اثرات ختم کرنے کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ سورۃ الفلق

## بری صحبت سے دور اور برائی سے رکنے اور فرمانبرداری کے لیے

110 مرتبہ نادِ علیؑ اور 110 مرتبہ یَا بَرُّ یَا حَفِیْظُ یَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ

ہر عمل کے لیے ضروری ہے کہ جمعرات سے شروع کریں 14 مرتبہ اول و آخر درود پاک پڑھیں بعد نماز عشاء پڑھیں اور دو رکعت نماز رسول اللہؐ اور حضرت علیؑ کی خدمت میں ہدیہ کریں اور ہر جمعرات نذر رسول خداؐ اور حضرت علیؑ کریں 3 دن اپنا ایک پاؤ گائے کے گوشت کا صدقہ کریں۔

41 دن کا عمل ہے سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔

**اوقات** فون دوپہر 2 بجے سے رات 10 بجے تک ہیں۔

**نوٹ** 10 سال سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں مقدس مقامات کی زیارت اور موکلان نادِ علیؑ سے ملاقات ہوتی ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — نادِ علیؑ صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِيْ

**ترجمہ:** ابتدا اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ عجائب خدا کے جلوہ بردار حضرت علی ابن علی ابی طالب علیہ السلام کو ذرا پکارو تو سہی! تم ہر مصیبت اور ہر بلا میں ان کو اپنا مشکل پاؤ گے، اے اللہ، اے اللہ، اے اللہ، آپ کو اپنی عظمتوں کا واسطہ۔ اے محمدؐ، اے محمدؐ، اے محمدؐ، آپ کو اپنی نبوت کا واسطہ اے علیؑ، اے علیؑ، اے علیؑ، آپ کو اپنی ولایت کا واسطہ میرے تمام رنج وغم کو دور فرمایئے اور میری مدد کیجیے۔

### نقش نادِ علیؑ

۷۸۶_۱۱۰

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

**بقیہ مفتاح المقاصد** سے جاری ہے اور ابد تک رہے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے اعداد 786 ہیں اور یا علیؑ مولا علیؑ امیر المومنین کے اعداد بھی 786 ہیں۔ میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کی لوح خاتم سلیمانی دے رہا ہوں۔ اس لوح کی برکت سے ترقی رزق، ترقی کاروبار، ترقی ملازمت، ترقی زراعت، دشمنوں پر فتح حاصل ہو، شفاء از موذی امراض اور وہ بچیاں جن کی شادیوں میں سخت رکاوٹیں در پیش ہوں ان کیلئے یہ خاتم اکسیر اعظم کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ لوح خاتم سلیمانی ہر ستارے کے شرف و اوج قران السعدین تثلیث شمس و مشتری، تثلیث زہرہ مشتری میں چاندی کے پترے پر کندہ کر کے استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ لوح تیار کرنے کے بعد روزانہ 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر لوح پر دم کریں اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اپنے مقصد کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز آپ کا مقصد 40 دن کے اندر اندر پورا ہوگا۔ یہ لوح خاتم سلیمانی بارہ خانوں پر مشتمل ہے۔ بریکٹ میں چھوٹے ہندسے لوح کندہ کرتے وقت ہرگز نہ لکھیں یہ لوح کی چال ظاہر کر رہے ہیں۔ (تحریر و تحقیق: ظہیر عباس کراچی)

مالی طور پر کمزور مخلوقِ خدا کی فلاح و بہبود اور بلا امتیاز مذہب و ملت و رنگ و نسل دُکھی انسانیت کی خدمت میں گذشتہ 40 سال سے مصروفِ عمل رفاہی و فلاحی ادارے

## تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاھور کے شعبہ جات

غریب مریضوں کے علاج کیلئے لاہو شہر میں العمران شفاخانہ کی پانچ برانچیں

### العمران سادات وغیر سادات راشن سٹور

ہر ماہ تقریباً 1200 مستحق خاندانوں کو پندرہ لاکھ روپیہ کا راشن تقسیم کیا جاتا ہے

### العمران سادات بستی

گوالہ کالونی چندرائے فیروزپور روڈ جس میں تقریباً 350 مستحق سادات خاندانوں کو رہائش کے لیے گھر مہیا کیے جا رہے ہیں

### شعبہ قرض برائے روزگار

### شعبہ دینیات سنٹر

ملک بھر میں دینیات سنٹرز کا نیٹ ورک

خدمت انسانیت میں پیش پیش

تنظیم غلامانِ آلِ عمران لاھور

SINCE 1976

### شعبہ امداد برائے شادی

غریب و یتیم سادات وغیر سادات بچیوں کے لیے

### شعبہ جزوی حفظ قرآن

ہر سال موسم گرما کی چھٹیوں میں مختلف مقامات پر سمر کیمپ

### شعبہ سنڈے سکول

دوئم سے ہشتم کلاس کے بچوں اور بچیوں کی ابتدائی دینی تعلیم و تربیت کے لیے

### شعبہ امداد برائے علاج

### شعبہ تعلیمی وظائف

یتیم اور نادار بچوں اور بچیوں کی تعلیمی کفالت

### شعبہ حفظ کُل قرآن پاک

ایرانی طرز پر بچوں کو آیت نمبر صفحہ نمبر موضوع کے ساتھ مکمل قرآن مجید حفظ کرایا جاتا ہے

### آلِ عمران سکول سسٹم

فیصل ٹاؤن لاھور

ملت اسلامیہ کے بچوں اور بچیوں کی دینی اور دنیاوی تعلیم و تربیت اور کردار سازی کے لیے ایک خوبصورت اور معیاری درسگاہ

### شعبہ العمران کمپیوٹر سنٹر

برائے طلبا و طالبات

## صدقہ حتمی موت کے علاوہ ہر مصیبت اور بلا کو ٹال دیتا ہے





# اگر آپ کسی بھی دن یا کسی بھی وقت
# صدقہ کا بکرا، عقیقہ و کفارہ کا بکرا

**یا عید قربان پر قربانی کا بکرا ذبح کروا کر اُس کا گوشت یا مرغی و گائے کا گوشت**

**غربا، یتامیٰ، مساکین، بیوگان، مستحق، لاوارث اور معذور**

خواتین و حضرات میں تقسیم کروانا چاہتے ہیں تو اس کے لیے آپ کے فلاحی اور رفاہی ادارے
تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاہور پاکستان کے زیر انتظام

# العمران راشن سٹور سادات و غیر سادات

کی خدمات حاضر ہیں۔ یاد رہے کہ العمران راشن سٹور سے ہر ماہ تقریباً 1200 سادات و غیر سادات مستحق خاندانوں کو تقریباً -/1500000 روپیہ کا راشن تقسیم کیا جاتا ہے اور روزمرہ ضروریات کی اشیاء

# آٹا، چینی، چاول، دالیں، کپڑے دھونے کا صابن

کے ساتھ ساتھ بکرے یا مرغ کا گوشت بھی تقسیم کیا جاتا ہے۔

صدقہ، عقیقہ اور کفارہ کا بکرا آپ کی خواہش پر تمام سال کسی بھی دن اور کسی بھی وقت آپ کے گھر پر بھی ذبح کیا جا سکتا ہے۔

خدانخواستہ اگر ایمرجنسی یا فوری ضرورت نہ پیش آئے تو آپ راشن کی تقسیم سے ایک دن پہلے بھی مستحق افراد میں تقسیم کے لیے مرغی، بکرے اور گائے کا گوشت بھجوا سکتے ہیں۔ نیز اگر گوشت کے علاوہ بھی کوئی چیز اپنی خوشی سے

## اپنے مالی طور پر کمزور اور نادار بہن بھائیوں

یا یتیم بچوں اور بچیوں میں تقسیم کروانے کے خواہش مند ہوں تو بذریعہ ٹیلی فون رابطہ کر کے معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ تنظیم کے مخلص بے لوث کارکنان آپ کی خدمت اور غربا و مساکین کی امداد کو عبادت سمجھ کر انجام دینے کے لیے ہمہ اوقات تیار ہیں۔

بیرونِ لاہور اور بیرونِ پاکستان کے خواتین و حضرات بذریعہ آن لائن بنک اکاؤنٹ میں رقم ارسال کر کے صدقہ، عقیقہ، کفارہ اور قربانی کا بکرا ذبح کروا کر غربا میں تقسیم کروا سکتے ہیں


## انچارج العمران راشن سٹور سادات و غیر سادات

العمران بلڈنگ کوچہ قاضی خانہ اندرون موچی گیٹ لاہور۔ 37667661-2,37659866

ٹائیٹل اکاؤنٹ بنام تنظیم غلامانِ آلِ عمران۔ مسلم کمرشل بینک نیو عالمگیر مارکیٹ 0121101010036854

انٹرنیشنل بینک اکاؤنٹ نمبر PK89MUCB0121101010036854


بذریعہ بینک رقم ارسال کرنے کی صورت میں بینک سلپ مع اپنا نام اور مکمل ایڈریس ادارہ کو روانہ کریں تاکہ آپ کو رسید جاری کی جا سکے۔

# ملتِ جعفریہ کے لیے گراں قدر تحفہ

گھر کے ہر فرد کی ضرورت

ہر گھر کی ضرورت




## مکمل اردو ترجمہ والی مفاتیح الجنان

## بامعرفت زیارات

مقاماتِ مقدسہ ایران، عراق اور شام کی زیارات پر جاتے ہوئے زائرین کرام اپنے ساتھ اردو ترجمہ والی مفاتیح الجنان ضرور ساتھ لے کر جائیں

## تا کہ معصومینؑ کی زیارات

پڑھتے وقت اور دعائیں اور تعقیبات پڑھتے وقت آپ کو یہ تو معلوم ہو کہ اس عظیم ہستی کی بارگاہ میں کھڑے ہو کر اُن کے وسیلے سے آپ خدا سے کیا مانگ رہے ہیں۔
حجم یا وزن کی زیادتی کی وجہ سے اگر آپ مکمل مفاتیح ساتھ لے کر جانے کی پوزیشن میں



مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علیؑ کا ارشادِ گرامی ہے کہ لوگوں میں سب سے زیادہ ہوش مند اور زیرک وہ ہوتا ہے جو اپنی دنیا کے عوض آخرت خرید لے

## تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاہور کے زیر انتظام



مالی طور پر کمزور خواتین و حضرات کی گھریلو معاشی پریشانیوں کو کسی حد تک کم کرنے کے لیے

# العمران راشن سٹور سے

ہر ماہ تقریباً 1200 سادات، غیر سادات مستحق خاندانوں کو راشن اور وظیفہ دیا جاتا ہے جس میں نقد رقم کے علاوہ روزمرہ ضروریاتِ زندگی کی اشیاء مثلاً

## آٹا، چینی، چاول، گھی، دالیں، گوشت اور کپڑے دھونے کا صابن

شامل ہیں۔ بد قسمتی سے ملک میں تیزی سے بڑھتی ہوئی ہوش رُبا گرانی اور کمر توڑ مہنگائی نے لوگوں کا جینا دوبھر کر دیا ہے۔ اور بے روزگاری کی بڑھتی ہوئی شرح کی وجہ سے ادارہ کی طرف امداد کے لیے رجوع کرنے والے سائلین کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے۔

علاوہ ازیں روزمرہ اشیاء کی قیمتوں میں ناقابل برداشت اضافہ نے اس شعبہ کو مالی بحران میں مبتلا کر دیا ہے۔

العمران راشن سٹور کے ماہانہ اخراجات میں اضافہ کا اندازہ تمام صاحبان اور مخیّر حضرات اپنے اپنے گھریلو کچن کے اخراجات کو سامنے رکھ کر کر سکتے ہیں۔ ادارہ کے اخراجات تیزی سے بڑھ رہے ہیں لیکن آمدن وہی ہے جو آج سے چار، پانچ سال پہلے تھی لہٰذا یہ شعبہ

# آپ کی توجہ کا شدت سے منتظر ھے

لہٰذا اگر آپ ماہانہ چندہ جات، عطیات، نذورات، صدقات، خیرات، زکوٰۃ، مالِ امامؑ اور مالِ سادات کی مد میں رضا کارانہ طور پر خاطر خواہ اضافہ کر دیں تو یہ ادارہ بہت جلد مالی بحران سے نکل سکتا ہے اور دکھی انسانیت کی خدمت کو حسبِ سابق جاری رکھ سکتا ہے۔

ہمارے آئمہ معصومین علیھم السلام تو ضروریات زندگی کی اشیاء اپنے کاندھوں پر لاد کر ضرورت مندوں اور مستحقین کے گھروں میں خود پہنچاتے تھے اور غریبوں کی امداد کر کے خوشی محسوس کرتے تھے۔ لہذا جو خواتین و حضرات ابھی تک اِس عظیم کارِ خیر اور صدقہ جاریہ میں اپنا حصہ نہیں ڈال سکے اُن کی خدمت میں گذارش ہے کہ وہ بھی حسب حیثیت بڑھ چڑھ کر ماہانہ مالی تعاون فرمائیں۔

نوٹ: ہر انگریزی ماہ کی پہلی اتوار کو صبح کی نماز کے بعد راشن کی تقسیم شروع کر دی جاتی ہے۔
لہذا آپ خود تشریف لا کر بنفسِ نفیس راشن کی تقسیم کا مشاہدہ کریں

مستحقین کی امداد حقوق العباد کے زمرے میں آتی ہے۔ قرآنِ مجید، احادیثِ نبویؐ اور فرامینِ آئمہؑ میں حقوق العباد کی ادائیگی کی بہت زیادہ تاکید کی گئی ہے اور حقوق العباد کی ادائیگی نہ کرنے پر انسان الٰہی گرفت کا شکار ہو سکتا ہے، کیونکہ اپنے حقوق تو اللہ تعالیٰ اپنے گنہگار بندوں کو معاف کر سکتا ہے مگر حقوق العباد اُس وقت تک اللہ بھی معاف نہیں کرتا جب تک اللہ تعالیٰ کی مخلوق معاف نہ کرے۔

**اراکین تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاہور**
العمران بلڈنگ کوچہ قاضی خانہ اندرون موچی گیٹ لاہور۔
37667661
37667662
37659866

بینک اکاؤنٹ بنام تنظیم غلامانِ آلِ عمران اکاؤنٹ نمبر 4-3685 بینک برانچ کوڈ نمبر 1211 مسلم کمرشل بینک نیو عالمگیر مارکیٹ لاہور۔

بذریعہ بینک رقم ارسال کرنے کی صورت میں بینک سلپ بمع اپنا نام و مکمل اڈریس ادارہ کو روانہ کریں تا کہ آپ کو رسید جاری کی جا سکے۔

# بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کا مجرب عمل حاجت روائی

تحریر راجہ اعجاز حسین
0345-2887962,0321-2542434
Raja.ejaz.hussain@gmail.com

تمام تعریفیں اور حمد و ثناء خالق اکبر کی جو پوری کائنات کا ربّ ہے۔ تمام تعریفیں اور حمد و ثناء اس ذات اقدس کی جس نے چہاردہ معصومینؑ کو حجت اللہ بنایا۔ قارئین امامیہ جنتری کے لیے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کا مجرب عمل لے کر حاضر ہوا ہوں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ قرآن حکیم میں 114 مرتبہ نازل ہوا ہے قرآن حکیم کی سورۃ توبہ کے علاوہ 113 سورۃ کے اوائل میں نازل ہوا۔ اور ایک سو چودہویں مرتبہ سورۃ النمل کی آیت نمبر 29 میں نازل ہوا اس طرح قرآن حکیم میں 114 کی تعداد مکمل ہوتی ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے حروف کی تعداد 19 اور اعداد 786 ہیں۔ اسی طرح یا علیؑ مولا علی امیر المومنینؑ کے اعداد بھی 786 ہیں۔ قرآن حکیم کی ابتدا بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں امام حسنؑ اور امام حسینؑ کی ولادت شہادت اور کرب وبلا کا واضح اشارہ موجود ہے۔

| مثال | امام حسین | سن پیدائش | سن شہادت | کرب وبلا | امام حسن | سن شہادت | کل میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | 210 | 4 ہجری | 61 ہجری | 261 | 200 | 50 ہجری | 786 |

کل میزان 786 ہوئی۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 4 الفاظ کا مرکب ہے جس میں ایک اسم ذات اللہ اور دو اسم صفاتی ہیں اللہ تعالیٰ کے اسم حسنہ میں سب سے زیادہ اسرار و خواص رکھنے والے اسم اللہ، الرحمٰن، الرحیم اسم میں موجود ہیں۔ اسی لیے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں لاتعداد مشکلات کا حل موجود ہے۔ میرے اس عمل سے ہر مومن، مومنہ خاص و عام استفادہ کر سکتا ہے عروج ماہ میں اتوار کے روز یہ نقش ساعت مشتری میں زعفران کی روشنائی سے لکھیں یا چاندی کے پتر پر کندہ کر لیں جو شخص خود نہ بنا سکے وہ کسی صاحب علم مومن یا مومنہ سے بنوالیں نقش اپنے سامنے رکھ کر روزانہ لکھی گئی تعداد کے مطابق ورد کرے اور ورد کرنے کا روزانہ ایک ٹائم مخصوص کر لیں۔ 19 یوم مسلسل ورد کرنے سے ان شاء اللہ بڑی سے بڑی مشکل آسان ہو جائے گی۔ نقش تیار کرتے وقت نیچے اپنا نام مع والدہ اور مقصد ضرور لکھیں 19 یوم کے بعد نقش کو اپنے پاس محفوظ رکھ لیں یا پھر گلے میں ڈال لیں۔ یہ عمل ہر جائز شرعی حاجت کے لیے کیا جا سکتا ہے۔ (ورد اس طرح کرنا ہے)

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ بحقِ یا علیؑ مولا علی امیر المومنین

آغاز عمل اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک کا ورد کرنا ہے۔

**فوائد عمل:** حصول ملازمت، ویزا، بیرون ملک سفر، ترقی عہدہ، ترقی رزق دختران و پسران کی بخت کشائی۔

نقش کے کونوں میں جو چھوٹے خانوں میں ہندسے ہیں وہ ہرگز نہ لکھیں یہ نقش کی چال ہے۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی سمجھ نہ آئے تو فون پر وضاحت طلب کریں۔

| دن | تعداد | دن | تعداد | دن | تعداد | دن | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 788 | 6 | 816 | 11 | 794 | 16 | 986 |
| 2 | 846 | 7 | 791 | 12 | 826 | 17 | 794 |
| 3 | 826 | 8 | 787 | 13 | 836 | 18 | 796 |
| 4 | 787 | 9 | 816 | 14 | 787 | 19 | 826 |
| 5 | 816 | 10 | 986 | 15 | 816 | | |

۷۸۶

شمکائیل — شفقیائیل

| بِسۡمِ (1) | اللّٰہِ (14) | الرَّحۡمٰنِ (11) | الرَّحِیۡمِ (8) |
|---|---|---|---|
| ۳۳۰ (12) | ۲۸۸ (7) | ۱۰۳ (2) | ۶۵ (13) |
| ۲۸۷ (6) | ۳۲۷ (9) | ۶۸ (16) | ۱۰۴ (3) |
| ۶۷ (15) | ۱۰۵ (4) | ۲۸۶ (5) | ۳۲۸ (10) |

فقطلشائیل — لوبیائیل

یا علیؑ مولا علی امیر المومنین — یا علیؑ مولا علی امیر المومنین

محمد علی بن غلام سکینہ کو ترقی رزق عطا ہو۔

## مچھر، پسو، مکھی کے لیے

درج ذیل دعا اور سورۃ یوسف کی یہ آیت گیارہ بار پانی پر پڑھ کر گھر میں چاروں طرف چھڑک دیں تمام جراثیم بالخصوص مچھر و پسو اور مکھیاں ختم ہو جائیں گی۔

اَسۡتَوۡدِعُ اللّٰہَ نَفۡسِیۡ وَدِیۡنِیۡ وَاَھۡلِیۡ وَمَالِیۡ

فَاللّٰہُ خَیۡرٌ حٰفِظًا ۪ وَّ ھُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ

## ڈینگی بخار اور ہر قسم کی وباء سے بچاؤ

صبح کی نماز کے بعد ۱۴ بار پڑھیں اور گھر کے دروازوں پر چسپاں کریں۔

لِیۡ خَمۡسَۃٌ اُطۡفِیۡ بِھَا حَرَّ الۡوَبَآءِ الۡحَاطِمَۃِ
اَلۡمُصۡطَفٰی وَالۡمُرۡتَضٰی وَابۡنَاھُمَا وَالۡفَاطِمَۃُ

# بسم اللہ کا نایاب عمل

عامل حکیم ریاض احمد شہزاد
ویلیج موگڑیالہ P/O کھڈوڑہ تحصیل بھمبر آزادکشمیر
0343-5137813,0315-5511521

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قارئین کرام! حالات اور وقت کو مدنظر رکھتے ہوئے ہمیں ایسے اعمال کی ضرورت ہے جو پڑھنے میں آسانی رکھتے ہوں اور وقت کی کمی کے باعث کم وقت میں پڑھے جاسکیں ہر کسی کے پاس اتنا وقت نہیں ہوتا کہ وہ لمبی تسبیح کرسکیں ان حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنا تجربہ شدہ عمل پیش کررہا ہوں۔ان شاءاللہ آپکو فائدہ پہنچے گا۔اب عمل کی طرف آتے ہیں باقی اس عمل کے فوائد بعد میں لکھیں گے۔

**مرحلہ نمبر 1** بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کی بست حرفی کریں یعنی علیحدہ علیحدہ حروف لکھیں۔

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م = 19 حروف

اب حروف کی تخلیص کریں یعنی جو حروف دوبارہ آئے ہیں ان کو کاٹ دیں۔

اس سطر میں ال رح م دوبارہ آئے ہیں۔

ا تین مرتبہ آیا ہے دوبار زائد ہے۔

ل چار مرتبہ آیا ہے تین مرتبہ زائد ہے۔

ر دو مرتبہ آیا ہے ایک مرتبہ زائد ہے۔

ح دو مرتبہ آیا ہے ایک مرتبہ زائد ہے۔

م تین مرتبہ آیا ہے دو مرتبہ زائد ہے۔

ان حروف کو کاٹ دیں۔باقی دس حروف رہ گئے ہیں جن سے عمل تیار ہوگا۔

**مرحلہ نمبر 2** باقی حروف یہ ہیں۔ب س م ا ل ہ ر ح ن ی جو دس ہیں ان حروف سے ہر حرف کا اسم الٰہی لیا جائے گا اسم الٰہی کا پہلا حرف اور اس سطر کا بھی پہلا حرف ایک ہونا چاہیے۔اگر مقصد کے مطابق اسم الٰہی ملے تو نور علیٰ نور ہے ورنہ کوئی بھی اسم الٰہی لے سکتے ہیں مثلاً اگر رزق کے لیے پڑھنا ہے تو اسم الٰہی یاباسط لے لیں۔اگر حب کے لیے پڑھنا ہے تو اسم الٰہی یابدوح کو لے لیں۔اسم الٰہی کا نقشہ یہاں درج نہیں کیا جاسکتا امامیہ جنتری میں دیا جاتا ہے وہاں سے دیکھ لیں یا صاحب علم سے رابطہ کریں بندہ ناچیز بھی حاضر خدمت ہے عمل کو سمجھانے کے لیے طریقہ عمل اسم الٰہی لکھ رہا ہوں غور سے سمجھیں۔

ب سے یاباسط یابدوح س سے سمیع م سے مالک الملک
ا سے اللہ ل سے لطیف ہ سے ھادی ر سے رزاق
ح سے حفیظ ن سے نافع ی سے یسیر

**مرحلہ نمبر 3** مثلاً عدنان علی بن نذہت فاطمہ کو ترقی روزگار کے لیے پڑھنا ہے تو اس طرح پڑھے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یاباسط یاسمیع یامالک الملک یا اللہ یا لطیف یاھادی یا رزاق یاحفیظ یانافع یایسیر بحق بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 882 مرتبہ اول وآخر درود پاک 11 مرتبہ پڑھے۔پڑھتے وقت مقصد کو ذہن میں رکھیں اور پڑھنے کے بعد مقصد کی دعا کریں۔یہ ایک مثال ہے آپ اپنے لیے اپنا اور والدہ کا نام لیکر اعداد قمری نکالیں اعداد قمری کا چارٹ آپ کو امامیہ جنتری میں صفحہ نمبر 103 مل جائے گا وہاں سے مدد لیں۔

**مرحلہ نمبر 4** **عمل پڑھنے کا وقت** نو چندے دنوں میں بدھ،جمعرات،جمعہ،اتوار،پیر،کی رات یا صبح کی نماز کے بعد سورج طلوع ہونے کے بعد اول وآخر درود پاک تاق مرتبہ پڑھیں۔

**رجال الغیب**

رجال الغیب کو بائیں جانب کی سمت یا پیٹھ کے پیچھے رکھیں۔یہ شرط پہلے دن کی ہے باقی دنوں میں نہیں یعنی جس روز پہلے دن پیٹھ یا بائیں جانب رجال الغیب کو رکھا تھا پھر ہر روز تا مقصد ایسے ہی کریں جس طرف یعنی جس سمت رجال الغیب ہوں وہاں اس طرف منہ نہ کریں بلکہ پیٹھ کریں یا بائیں جانب رکھیں ان کا سامنے ہونا عمل میں رکاوٹ ہوتی ہے ان کا حساب چاند کی تاریخوں کے مطابق ہوگا۔رجال الغیب کا نقشہ بھی امامیہ جنتری میں ملے گا۔

**دیگر لوازمات**

اگربتی جلائیں اپنے کپڑوں پر خوشبو لگائیں کپڑوں کا جوڑا علیحدہ رکھیں اس عمل کا راز کسی پر ظاہر نہ کریں (اسمیں بھی راز ہے)۔

اپنی کامیابی کے بعد ادارہ کے بانی مرحوم آغا نثار احمد اور آغا افتخار صاحب کی اہلیہ مرحومہ کے لیے سورہ فاتحہ ضرور پڑھیں دیگر ادارہ کی ترقی کے لیے دعا خیر ضرور کریں۔عمل کی وضاحت کردی گئی ہے اگر کسی جز کی سمجھ نہ آئے تو بندہ ناچیز سے رابطہ کریں یا اس عمل کا نقش بنوالیں۔یاالٰہی یہ پیش کردہ عمل تمام پڑھنے والوں کے لیے نافع بنادے آمین ثم آمین۔**دعاگو** عامل ریاض احمد شہزاد

# نایاب عمل رزق اور بخت آوری

(خوش نصیبی)

تحریر آغا حسنین احمد (بہاول پور)
0300-6802983,0331-7560412,0340-3278598

اللہ تعالیٰ بصدقہ آلِ یٰسٓ امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کے روحانی درجات بلند فرمائے اور جناب آغا افتخار حسین صاحب چیف ایڈیٹر امامیہ جنتری لاہور کو سکھی صحت کیساتھ حیات خضریٰ عطا فرمائے اور انکی اہلیہ مرحومہ جن کا انتقال 6 مئی 2016 کو ہوا ہے جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے مرحومہ کی روح کے ایصال ثواب کے لیے ایک سورۂ فاتحہ کی درخواست ہے۔

بوجہ اشاعت امامیہ جنتری میں نے 1996 سے 2016 تک روحانی رابطوں سے محسوس کیا ہے کہ فی زمانہ مومنین کو 3 مشکلات نے ازحد پریشان کر رکھا ہے۔ ✪ روزگار ✪ حصول حق ✪ اولاد کے رشتوں میں مشکل۔ پڑھے لکھے نوجوان نسل کی تعداد بڑھ چکی ہے سرکاری جابز محدود ہیں اسکا بہترین حل یہ ہے کہ اولاد کو ٹیکنیکل ہینڈ بنائیں۔ معاشرے میں انصاف نہیں رہا۔ احترام آدمیت کی روح دم توڑ چکی ہے۔ مومنین اولاد کے لیے پریشان ہیں رشتے کرانے والے یا کرانے والیاں ہزاروں روپے فیس لیکر رشتوں کی فہرست تھما دیتی ہیں کہ رابطہ اور چوائس خود کریں۔

ان پریشان حال مومنین کے لیے قرآن مقدس کے پارہ نمبر 21 اتل مَاۤ اُوحِیَ کی سورۂ الاحزاب 33 نمبر کا آسان نادر و نایاب مجرب عمل پیش کرر ہا ہوں۔ سورۃ احزاب کا مختصر تعارف یہ ہے کہ قرآن پاک کی مفید سورتوں میں سے ایک ہے قرآن مقدس میں یہ 33 ویں سورۃ ہے۔ آحزاب عربی مذکر لفظ سے حزب کی جمع ہے معنی گروہ، جماعتیں، فوجیں، وظیفے یا ورد کا حصہ۔ سورۃ الاحزاب، سورۃ سجدہ کے بعد اور سورۃ سبا سے پہلے اسکی کل آیات 73 ہیں مدینہ میں نازل ہوئی تھیں۔ جو شخص سورۃ الاحزاب کی تلاوت کرے اور اپنے گھر والوں کو اسکی تعلیم دے وہ عذاب قبر سے مامون رہے گا (حدیث رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثقلین۔ (مجمع البیان جلد نمبر 8 صفحہ نمبر 334)۔ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ جو شخص سورۃ الاحزاب کی بکثرت تلاوت کرے وہ بروز محشر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اولاد نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جوار میں ہوگا۔ (مجمع البیان جلد نمبر 8 صفحہ 334)

حصول رزق، جاب، ویزہ، غنا کے لیے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر یا لوح بنوا کر پرس میں رکھے اور یومیہ یَابَاسِطُ کا 72 مرتبہ ورد کر کے اس پر دم کریں۔ اول و آخر درود پاک کا دم لازمی کریں۔

آیت بالا قرآن مقدس کا پارہ نمبر 25 اِلَیْہِ یُرَدُّ (سورۃ شوریٰ کی آیت 19) اگر کوئی مظلوم مقدمہ حق کا مدعی ہو تو حصول انصاف کے لیے نیز اولاد کے رشتوں کی بخت کشائی کے لیے زعفران سے لکھ کر یا لوح پر لکھوا کر پرس میں رکھے 135 مرتبہ یومیہ یَا فَاطِمَۃُ (الزہرا) کا ورد کرے 73 یوم میں یقینی مقصد حاصل ہوگا۔ یہ مجرب نقش ہے چاروں طرف حرف ص کا طلسم ہے۔ طلسم کے معنی وہ چیز یا وہ حروف یا وہ لفظ جو اثر کر جائے مگر سمجھ نہ آئے حب کے لیے بھی کارگر ہے ص=90=0+9=9 مفرد عدد فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کا ہے۔ مضمون یا نقش کے کسی جز کی سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔

**لوح مبارکہ یہ ہے**

**نوٹ:** اوقات فون صبح 10 تا 3 بجے، شام 6 تا رات 9 بجے

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَللّٰہُ لَطِیْفٌ | بِعِبَادِہٖ | یَرْزُقُ | مَنْ یَّشَآءُ |
| مَنْ یَّشَآءُ | یَرْزُقُ | بِعِبَادِہٖ | اَللّٰہُ لَطِیْفٌ |
| بِعِبَادِہٖ | اَللّٰہُ لَطِیْفٌ | مَنْ یَّشَآءُ | یَرْزُقُ |
| یَرْزُقُ | مَنْ یَّشَآءُ | اَللّٰہُ لَطِیْفٌ | بِعِبَادِہٖ |

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۱۴ |
| ۸۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۹ |
| ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۰۹ |
| ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱٦ |

آغا حسنین احمد ہاؤس نمبر 41 ستلج ویلی ہاؤسنگ سکیم نیشنل ہائی وے احمد پور بائی پاس نزد بہاول پور ٹویوٹا موٹرز بہاول پور (فون کرنے کے لیے پابندی وقت ضروری ہے)

# دعا کی اہمیت و آداب

**مولانا سیّد عمران حسین**
L-506 سبزہ زار سکیم ملتان روڈ لاہور
0341-4129514
0331-1414505

القرآن: تم مجھ سے دعائیں مانگو میں تمہاری (دعا) قبول کروں گا (سورۃ المومن آیت نمبر 60)

دعا سے قضا پلٹ جاتی ہے (فرمان حضرت امام محمد باقر علیہ السلام)

دعا ایک عمدہ عبادت ہے جسے خدا پسند کرتا ہے کیونکہ اس میں تواضع، عاجزی اور فروتنی کی اعلیٰ شان نمایاں ہو کر پائی جاتی ہے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کیا میں تمہیں ایسے اسلحہ کا پتا دوں جو دشمن سے بچا سکے اور روزی کو فراواں کر سکے یہ اسلحہ دعا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں دعا مانگنا ایک عظیم الشان عمل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ دعا مانگنے والے کو بے حد پسند کرتا ہے دعا نہ مانگنا بے نیازی اور تکبر کی علامت ہے جو اللہ کو پسند نہیں لہٰذا دعا کی اہمیت کو سمجھتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں ہر وقت دعا کرتے رہنا چاہیے۔ بعض لوگوں کی دعائیں جلد قبول نہیں ہوتی کیونکہ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو آزمائش و امتحان کی منزل میں رکھتا ہے تاکہ وہ ثابت قدمی، صبر و استقامت کی اہمیت کو سمجھیں اور اس میدان عمل میں آگے بڑھیں۔

اکثر پریشان حال مومنین یہ شکوہ کرتے ہیں کہ ہم تو نماز، روزہ، مختلف وظائف اور بہت کچھ کرتے ہیں لیکن ہماری دعا جلد قبول نہیں ہوتی اور برے لوگوں کی دعائیں جلد قبول ہو جاتی ہے اور انہیں اللہ تعالیٰ نے دنیا کی ہر عیش و عشرت سے نوازا ہوا ہے تو میں ایسے تمام مومنین کی خدمت میں درخواست کرتا ہوں کہ رب کی بارگاہ میں کبھی شکوہ نہ کریں اور صبر و تحمل سے کام لیں اور جہاں تک یہ بات رہی کہ اللہ تعالیٰ نیک لوگوں کی دعا جلد نہیں سنتا اور گنہگاروں کی دعا جلد قبول کرتا ہے تو میں عرض کروں کہ اللہ تعالیٰ کے ہر کام میں حکمت ہے وہ اپنے نیک بندوں کا امتحان لیتا ہے اور انہیں صبر و تحمل جیسی نعمتوں سے نوازنا چاہتا ہے اس کے علاوہ ہماری بعض حاجات ایسی ہوتی ہیں جو بظاہر تو ہمیں اپنے حق میں فائدہ مند لگتی ہیں لیکن حقیقت بالکل اس کے برعکس ہوتی ہے۔ لہٰذا دعا کے جلد قبول نہ ہونے کی ایک بڑی وجہ یہ بھی ہوتی ہے اللہ تعالیٰ برے اور ظالم لوگوں کو اس لیے دولت، ظاہری عزت و شہرت دیتا ہے کہ انہیں دنیا و آخرت میں عبرت کا نشان بنا دے۔ انسان کو چاہیے کہ باوضو ہو کر دعا کرے، خوشبو استعمال کرے، رو بقبلہ ہو حضور قلب اور گڑگڑا کر دعا کرے۔ فرمان حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام ہے "پروردگار بندوں کے سامنے گڑگڑانے کو برا سمجھتا ہے لیکن اپنے سامنے گڑگڑانے کو دوست رکھتا ہے" اپنی تمام حاجتوں کو خود بھی بیان کیا کریں کیونکہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں "خداوند ہر ایک کی حاجت جانتا ہے مگر یہ چاہتا ہے کہ انسان خود بھی بیان کرے" مومنین اپنی حاجات میں دوسرے مومنین کے حق میں بھی دعا کریں دعا قبول ہو یا نہ ہو برابر دعا کرتے رہیں شاید کہ تاخیر میں مصلحت پروردگار ہو۔ دعا مانگنے والے لوگ اللہ کو بے حد پسند ہیں لہٰذا اس محبوب عمل کو ترک نہیں کرنا چاہیے۔

## ہماری دعاؤں میں حائل چند رکاوٹیں

مومنین کرام! بعض اوقات ہم خود ہی اپنی حاجات کی قبولیت میں رکاوٹ بنے ہوتے ہیں جسکی چند مثالیں درج ذیل ہیں۔ ترک واجبات شرعی، بدنیتی، نفاق، والدین کی نافرمانی، مخلوق خدا پر ظلم و زیادتی، مال حرام کھانا، بغیر محنت و مشقت کے دعا کرنا، مایوسی اور بہت کچھ جسکی اللہ تعالیٰ ہمیں اجازت نہیں دیتا یہ تمام چیزیں دعا کو قبولیت سے روک دیتی ہیں لہٰذا ان چیزوں کو ترک کریں تاکہ آپکی دعائیں قبولیت کا شرف حاصل کر سکیں کیونکہ معصوم کا فرمان ہے "عمل کے بغیر دعا کرنے والا ایسا ہے جیسے کمان کے بغیر تیر چلانے والا"۔

### تمام پریشانیوں سے چھٹکارے کے لیے بہترین دعا

يَا مَنْ يَكْفِيْ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ
وَلَا يَكْفِيْ مِنْهُ شَيْءٌ اِكْفِنِيْ مَا اَهَمَّنِيْ

درج ذیل دعا کو 114 مرتبہ اول و آخر 14 مرتبہ درود شریف کے ساتھ روزانہ پڑھیں اور اسکے بعد محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلے سے خدا کی بارگاہ میں اپنی حاجات پیش کریں ان شاء اللہ آپکی جائز حاجات قبول ہونگیں بگڑے کام سنور جائیں گے بس یقین کامل ہونا شرط ہے۔ اپنے مقاصد میں کامیابی حاصل کرنے کے بعد میرے دادا مرحوم سید جعفر حسین نقوی البخاری اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کے بلندی درجات کے لیے سورۃ فاتحہ اور دعائے مغفرت کریں۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ سب کو اپنے مقاصد میں کامیاب کرے۔

# اسبابِ رزق کی دُعا

عامل وجفار
سیّد تنویر حیدر
نقوی (ایم اے)
معرفت اویس ٹریڈرز H-377 سردار عالم روڈ راولپنڈی 0333-5398050

اس عنوان کا انتخاب خصوصاً زوجہ مرحومہ آغا افتخار حسین دام ظلہ العالی اا اور انکے کل مرحومین کی بلندی درجات کے لیے کیا گیا ہے۔ قارئین ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ کا ہدیہ مرحومین کو ایصال فرمادیں۔ شکریہ

رزق، حصول رزق، تقسیم رزق، اقسام رزق رزق اور دولت کا فرق اوراق نہیں کتاب کا موضوع ہے۔ مگر اس مقام پر اپنے قارئین اور سامعین کی معلومات میں اضافہ کے لیے چیدہ چیدہ مقامات پر توجہ مرکوز کروانے کی کوشش کرونگا۔ جہاں تک رزق کا تعلق ہے خالق حقیقی رزق کے اسباب پہلے ظاہر فرماتا ہے خلقت بشریت بعد میں ظاہر ہوتی ہے۔ مثلاً ماں کے دودھ کا ظاہر ہونا یا ماں کے بطن میں رزق کا حاصل کیا جانا۔ رزق کی فراہمی کو اپنی شان رحیمی کے طور پر سورۂ ہود آیت نمبر 6 اور سورۂ العنکبوت آیت نمبر 60 میں قرآن مجید کے اوراق میں ذکر موجود ہے۔ فراخی اور تنگی رزق کے فلسفے کو سورۃ الفجر پارہ 30 آیات 13 تا 21 کے ترجمے اور تفسیر سورۃ القریش کے بغور مطالعہ سے سمجھا جا سکتا ہے بہر حال تنگی رزق کا خوف نہ صرف بشریت کی فطرت کا تقاضہ ہے بلکہ جناب یونسؑ جیسا نبیؑ بھی اس خوف سے مبّرا نہ رہ سکا (سورۃ انبیاء آیت نمبر 87 کا ترجمہ اسکا گواہ ہے مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ تقسیم رزق کے سلسلے میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے استفسار کیا گیا تو وضاحت میں فرمایا" اس ذات حقیقی نے ظاہراً رزق کی فراہمی اور تقسیم مخلوق کے ہاتھ میں دے رکھی ہے اور ان کے حرص اور ظلم کے سبب مخلوق رزق سے رہ جاتی ہے"۔ مغربی دنیا کا سارا نظام ذخیرہ اندوزی اور مہنگائی کی طرف نشان دہی کرتا ہے اور مسلمان اندھی تقلید کے سبب اس نظام کے آلہ کار بنے ہوئے ہیں۔ اقسام رزق کی وضاحت میں امام راغبؒ سورۃ واقعہ آیت 82 کی وضاحت فرماتے ہیں کہ" رزق کبھی تو عطائے جاری کو کہا جاتا ہے خواہ وہ دنیاوی ہو یا آخروی" کبھی حصہ کو اور کبھی جو پیٹ میں پہنچ کر غذا بن جاتی ہے اسکو عطائے دنیاوی کی مثال (فِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ آسمان میں ہے تمہاری روزی اور عطائے آخروی کی مثال وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيهَا بكرة و عشياً) اور انکے لیے ہے روزی صبح وشام اور حصہ کی مثال یہی آیت کہ وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ آیت 82 اور اپنا حصہ یہی لیتے ہو کہ تم جھٹلاتے ہو (یعنی کفران نعمت سے ناشکری کرتے ہو)

رزق اور دولت کی وضاحت میں اتنا کافی ہے کہ رزق موت کے وقت تک موجود رہتا ہے جبکہ دولت جسکو خداوند کریم اپنے فضل سے ظاہر فرماتا ہے یہ کیونکہ معاشرہ کی ضرورت ہے اس لیے جسے چاہے تو از دے کسی کو شکوہ کا حق نہیں اور مسلمانوں میں اس فضل یعنی دولت کا حصول جناب ابراہیمؑ کی دعا کا نتیجہ ہے افسوس سے یہ کہنا پڑتا ہے کہ جہالت وتزکیہ کے نہ ہونے کے سبب مسلمانوں نے دولت کو ہی رزق سمجھ کر دنیاوی زندگی کو جہنم کا ایندھن بنا ڈالا اس کے حصول کی کوشش میں ایسے ہو گئے کہ حقیقی رزاق ہی کو بھلا دیا۔ استغفر اللہ

دعا اور رزق کا چولی دامن کا ساتھ ہے احکام خداوندی کے علاوہ رزق اور فضل کے لیے دعا کرنا حضور اکرم ﷺ کی سیرت کی پیروی بھی ہے۔ تفسیر صافی میں ہے کہ سورۃ بنی اسرائیل آیت 28 کے الفاظ قولا میسورا کے نزول کے بعد اگر کوئی سوالی سوال کرتا اور آپکے پاس دینے کو نہ ہوتا تو فرمادیا کرتے تھے کہ اللہ اپنے فضل سے ہم کو بھی رزق دے اور تم کو بھی۔

اسی نسبت سے بحار الانوار جلد 83 کی اس دعا کو پیش کرنے کی سعادت حاصل کی جارہی ہے جسکو امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنے ایک صحابی عبید ابن زرارہ کے شکوہ کے جواب میں عطا فرمایا۔ صحابیؓ نے اس پر خوش اسلوبی سے عمل فرمایا اور تھوڑے ہی عرصے میں وہ وسائل رزق سے مالا مال ہو گئے۔ یہ دعا مفاتیح الجنان میں بھی موجود ہے بدنصیبی یہ ہے کہ سائنس کی ترقی کے نام پر ہم نے کتب کے مطالعے کو زندگی سے نکال دیا ہے اور ہر مقصد کے لیے مجبور و لاچار نظر آتے ہیں ورنہ قرآن کریم کے ساتھ تحفۃ العوام اور اسکے بعد مفاتیح الجنان میں زندگی کی ہر الجھن اور پریشانی کا حل معصومینؑ سے منقول ہے صرف توفیق حاصل ہونے کی دیر ہے اور رجوع کرنے کی۔ سورۃ المومنین پارہ 24 آیت 13 میں ارشاد ہے کہ اور نہیں نصیحت قبول کرتا سوائے اسکے جو رجوع کرتا ہے۔ عربی پڑھنے سے پہلے کم سے کم 5 مرتبہ ترجمے کو سکون سے پڑھیں اور سمجھیں سمجھ آجائے تو عربی الفاظ کو عادت بنائیں۔ دعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنَّهٗ لَيْسَ لِيْ عِلْمٌ بِمَوْضِعِ رِزْقِيْ وَاِنَّمَا اَطْلُبُهٗ بِخَطَرَاتٍ تَخْطُرُ عَلٰى قَلْبِيْ فَاَجُوْلُ فِيْ طَلَبِهِ الْبُلْدَانَ فَاَنَا فِيْمَا اَنَا طَالِبٌ كَالْحَيْرَانِ لَا اَدْرِيْ اَفِيْ سَهْلٍ هُوَ اَمْ فِيْ جَبَلٍ اَمْ فِيْ اَرْضٍ اَمْ فِيْ سَمَاءٍ اَمْ فِيْ بَرٍّ اَمْ فِيْ بَحْرٍ وَّعَلٰى يَدَيْ مَنْ وَمِنْ قِبَلِ مَنْ وَقَدْ عَلِمْتُ اَنَّ عِلْمَهٗ عِنْدَكَ وَاَسْبَابَهٗ بِيَدِكَ وَاَنْتَ الَّذِيْ تَقْسِمُهٗ بِلُطْفِكَ وَتُسَبِّبُهٗ بِرَحْمَتِكَ اَللّٰهُمَّ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاجْعَلْ يَارَبِّ رِزْقَكَ لِيْ وَاسِعًا وَّمَطْلَبَهٗ سَهْلًا وَّمَاْخَذَهٗ قَرِيْبًا وَّلَا تُعَنِّنِيْ بِطَلَبِ مَا لَمْ تُقَدِّرْ لِيْ فِيْهِ رِزْقًا فَاِنَّكَ غَنِيٌّ عَنْ عَذَابِيْ وَاَنَا فَقِيْرٌ اِلٰى رَحْمَتِكَ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَجُدْ عَلٰى عَبْدِكَ بِفَضْلِكَ اِنَّكَ ذُوْ فَضْلٍ عَظِيْمٍ

**ترجمہ** خداوندا! مجھے اپنی روزی کے مقام کا علم نہیں اور میں اسے اپنے خیال کے تحت ڈھونڈتا ہوں پس میں طلب رزق میں شہرو دیار کے چکر کاٹتا ہوں اور اسکی طلب میں سرگرداں ہوں اور میں نہیں جانتا کہ آیا میرا رزق ہموار میں ہے یا پہاڑ میں زمین میں ہے یا آسمان میں بیابان میں ہے یا سمندر میں کس کے ہاتھ میں اور کس کی طرف سے ہے اور میں جانتا ہوں کہ اس کا علم تیرے پاس ہے اس کے اسباب تیرے قبضے میں ہیں اور تو اپنے کرم سے رزق تقسیم کرتا ہے اپنی رحمت سے اسکے اسباب فراہم کرتا ہے یا خدایا محمدؐ و آل محمدؐ پر رحمت نازل فرما اور اے پروردگار اپنا رزق میرے لیے وسیع کردے اس کا طلب کرنا آسان بنادے اور اسکے ملنے کی جگہ قریب کردے جس چیز میں تو نے میرا رزق نہیں رکھا مجھے اسکی طلب کے رنج میں نہ ڈال کہ تو مجھے عذاب دینے میں بے نیاز اور میں تیری رحمت کا محتاج ہوں پس تو محمدؐ اور انکی آلؑ پر رحمت نازل فرما اور اس ناچیز بندے کو اپنے فضل سے حصہ عطا فرما کہ تو بڑا فضل کرنے والا ہے۔

اس دعا کو نماز عشا کے بعد عادت بنانا چاہیے اور دعا کے بعد 7 مرتبہ سورۃ انا انزلنا کا پڑھنا مفید ترین نتائج کا حامل ہے۔



## قرض کی ادائیگی کے لیے معصومینؑ کی تعلیم کردہ موثر ترین دعا

**پیش کش** صدیق جعفری

شیخ صدوقؒ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے نقل کرتے ہیں اور وہ اپنے پدر گرامی علیؑ ابن الحسینؑ سے اور وہ حسینؑ ابن علیؑ ابی طالبؑ سے اور حضرت امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن حضرت رسول خدا ﷺ سے قرض کی ادائیگی کے سلسلہ میں گزارش کی حضرت ﷺ نے فرمایا یا علی! یہ دعا پڑھی جائے تو اگر کوہ صبیر (جو اس خطے کا بلند ترین پہاڑ ہے) جتنا قرض بھی ہو تو یہ دعا زیادہ سے زیادہ پڑھنے سے ادا ہو جائے گا۔

**دعا** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

حضرت امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں اس دعا کو نماز فجر کے بعد 110 مرتبہ پڑھا جائے۔ محمد ابراہیم نصر اللہ بروجردی مولف کتاب ہزار و یک ختم لکھتے ہیں کہ ادائیگی قرض کے سلسلہ میں اس سے موثر دعا نہیں دیکھی شرط یہ کہ قرض کی شدت کے دنوں میں اسے 110 مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھا جائے اور یہ افضل ہے کہ اس دعا کو نماز کے قنوت میں پڑھا جائے اور پھر ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائے۔ علامہ مجلسیؒ نے بحار الانوار ج 95 صفحہ 301 پر یہ دعا درج کی ہے اس دعا کو استاد العلما آقائی شہاب الدین نجفی مرعشی نے مقروض کے لیے مجرب قرار دیا ہے (ہزار و یک ختم ص 115) (بشکریہ پیام زینبؑ)

# فہم القرآن

علی اکبر پشاور شہر 0300-5831879,0332-9332882,0343-4600959

قارئین کرام! اپنے پڑھنے والوں کی خدمت میں اپنی کم علمی کی بناء پر قرآن پاک کی سورۃ قریش پر جو کہ قرآن پاک کے آخری پارے میں ہے کچھ روشنی ڈالنا چاہتا ہوں تا کہ عوام الناس بالخصوص پریشان حال خواتین و مرد حضرات مستفیض ہوسکیں۔ بندہ ناچیز کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۱ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۲ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۳ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۴

**ترجمہ:** قریش کے مانوس کرنے کے سبب یعنی ان کو جاڑے اور گرمی کے سفر سے مانوس کرنے کے سبب لوگوں کو چاہیے کہ اس نعمت کے شکر میں اس گھر کے مالک کی طرف عبادت کریں جس نے ان کو بھوک میں کھانا کھلایا اور خوف سے امن بخشا۔ (لفظی ترجمہ)

آئیں از رو علم جفر معلوم کرتے ہیں اس سورہ کے پڑھنے کے کیا فائدے ہیں سورۂ قریش کو مفرد حرف میں یعنی الگ الگ کر کے لکھیں بعد میں سوال کے حروف کو اسی طرح الگ الگ لکھیں۔ ملاحظہ کیجئے، سمجھنے کی کوشش کریں عمل کریں تا کہ مستفید ہوں۔ مثلاً س ورت ق ری ش ل ی ای ل اف ق ری ش ال اف ھ م رح ل ت ہ ال ش ت اءوال ص ی ف ف ل ی ع ب دوار ب ھ ازاال ب ی ت ال زی اط ع م ھ م م ن ج وع وام ن ھ م م ن خ د ف ب رھ ن ی ک ی ک ی اف واء دھ ی ن۔ اب از رو علم جفر کے قوائد کے مطابق ہر ساتواں حرف لیتے جائیں۔ آخر میں کچھ حروف جو سات سے کم ہوں چھوڑ دیں۔ ملاحظہ کیجئے۔

**منتخب حروف** رل اح ت ی د زا م ع م ھ ا ی

ک ل ام ت خ م ل ام ب دا خ

کمال ختم الم (پریشانی) بخدا

یعنی اسکے پڑھنے والے کی تمام پریشانیاں خدا کے حکم سے ختم ہوجاتی ہیں۔

سبحان اللہ کیا خوب جواب آیا ہے۔

جدول ابجد قمری جس سے سوال ہوتا ہے جو کہ 28 حروف ہیں۔

ا ب ج د ھ و ز ح ط ی ک ل م ن 14 حروف

س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ 14 حروف ہیں

ہر اوپر نیچے والے حروف ایک دوسرے کے نظیرہ کہلاتے ہیں۔ مثلاً ا کا س یا س کا ا ب کا ع یا ع کا ب وغیرہ وغیرہ۔ سوال کا جواب نظیرہ سے ملتا ہے۔ یا ہم مرتبہ حروف سے۔ علم جفر میں صفر کی کوئی حیثیت نہیں۔

اس سورہ مبارکہ کا دوسرا عمل پیش کرتا ہوں جو موجودہ دور کا سب سے بڑا زبردست عمل ہے۔ جب کوئی شخص بسلسلہ کاروبار دور دراز کا سفر اختیار کرتا ہے اور اس پر آشوب دور میں جہاں انسان کو قدم بہ قدم جان و مال کا خطرہ ہو اور یہ بھی یقین نہ ہو کہ وہ اپنے کام یا مقصد میں کامیابی سے لوٹے گا یا نہیں۔ یا کسی کام کی غرض سے کسی بہت بڑے افسر کے پاس جانا ہوتا کہ وہ افسر یا حاکم وقت مہربانی سے پیش آئے تو اس سورہ مبارکہ کو گھر سے نکلتے وقت ایک مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اول و آخر درود شریف پڑھنے کے بعد پڑھے جب افسر یا حاکم کے سامنے پیش ہو تو پھونک مارے ان شاء اللہ وہ افسر یا حاکم مہربانی سے پیش آئے گا اور اگر نماز فجر کے بعد اس کو روزانہ 11 مرتبہ اپنے ورد میں رکھیں کبھی تنگ دست نہ ہوگا۔ ان شاء اللہ اور اگر سارا دن چلتے پھرتے کام کاج کے دوران اپنے ورد میں رکھے تو کیا کہنے۔

اس سورۂ مبارکہ کا تیسرا عمل تحریر کر رہا ہوں جو کہ نہایت مجرب میرا آزمودہ کامیاب زبردست عمل ہے جس سے کئی گھرانے اجڑنے سے بچ گئے دوبارہ آباد ہوئے۔ اکثر دیکھا گیا ہے میاں بیوی میں ناچاقی پیدا ہوجاتی ہے۔ آئے دن لڑائی جھگڑوں کی وجہ سے یا تو بیوی میکے جا کر بیٹھ جاتی ہے یا خاوند مار کر گھر سے نکال دیتا ہے۔ اصلاح نہ ہونے کی کی صورت میں نوبت طلاق

## ہم مرتبہ حروف درج ذیل ہیں

| 1 | 10 | 100 | 1000 | 2 | 20 | 200 | 3 | 30 | 300 | 4 | 40 | 400 | 5 | 50 | 500 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ی | ق | غ | ب | ک | ر | ج | ل | ش | د | م | ت | ہ | ن | ث |
| 6 | 60 | 600 | 7 | 70 | 700 | 8 | 80 | 800 | 9 | 90 | 900 | | | | |
| و | س | خ | ز | ع | ذ | ح | ف | ض | ط | ص | ظ | | | | |

تک جا پہنچی ہے ایسی صورت میں اگر خاوند نے بیوی کو مار کر گھر سے نکال دیا ہو۔ تو بیوی کو چاہیے بوقت عصر باوضو ہو کر کھلے آسمان کے نیچے ننگے پاؤں قبلہ کی طرف منہ کر کے کھڑی ہو جائے ۔ 1 مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھنے کے بعد 3 مرتبہ درود پاک پڑھے پھر ایک تسبیح نہایت عجز و انکساری کے ساتھ یہی سورۂ مبارکہ پڑھے اللہ سے اپنا اجڑا گھر دوبارہ آباد ہونے کی دعا کرے۔ اپنے خاوند کے چہرے کا تصور رکھ کر پھونک مارے چند دن یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ خاوند خود آ کر لے جائے گا۔ اگر بیوی خود روٹھ کر میکے چلی جا کر بیٹھ گئی ہو ہزار کوشش کے باوجود نہ آتی ہو تو خاوند اسی طرح عمل کرے۔ ان شاء اللہ کامیابی قدم چومے گی۔ التماس دعا: علی اکبر پشاور

# مجرب و مقبول عمل

## برائے قبولیت حاجات

محمد علی کمیلی 0332-6996581
چک نمبر 3/4 تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ

قارئین امامیہ جنتری 2017 کی خدمت میں مشکلات و مصائب کے رفع اور حاجات کی قبولیت کے لیے مجرب و مقبول عمل پیش خدمت ہیں آپ ان سے استفادہ کر کے منتظمین امامیہ جنتری کے لیے دعائے خیر فرمائے۔ تمام مومنین و مومنات کو جائز عمل کرنے کی اجازت ہے

| دن | آیت | تعداد |
|---|---|---|
| اتوار | اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ | 500 |
| پیر | الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | 618 |
| منگل | مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ | 242 |
| بدھ | اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ | 636 |
| جمعرات | اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ | 1073 |
| جمعہ | صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ | 1807 |
| ہفتہ | غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا الضَّآلِّیۡنَ | 1304 |

ان شاء اللہ 7 روز میں مراد بر آئیگی اگر اسی ترتیب سے ورد کرتے رہے تو ضروریات زندگی میں کبھی کسی دوسرے عمل کی ضرورت نہ پڑے گی ہر مہم آسان ہو جائے گی بڑے سے بڑے اخراجات کا غیب سے سامان ہو جائیگا نقش کو پاس رکھیں اور رزق حلال اور صدق مقال پر عمل ضروری ہے

**نقش**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

**برائے شفا امراض** حضور سرور کائنات ﷺ نے فرمایا کہ سورۂ فاتحہ اُم القرآن شفاء ہے ہر درد اور ہر بیماری کے لیے علما فرماتے ہیں کہ کوئی شخص بیمار ہو تو اس پر ہاتھ رکھ کر 7 مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں یا پھر 11 مرتبہ یا 21 مرتبہ یا 41 مرتبہ یا 70 مرتبہ یا 100 مرتبہ پڑھیں اور 100 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور مریض پر دم کریں اور شفایابی کی دعا کریں اگر اس طرح بھی شفایابی نہ ہو تو پھر کہیں بھی نہ ہوگی۔

**برائے حاجات** جب کوئی سخت حاجت درپیش ہو تو سب سے پہلے غسل کرے پاک صاف کپڑے پہنے بدن پر خوشبو لگائیں پھر مصلے پر بیٹھ کر آیت الکرسی اور چاروں قل ہر ایک 3-3 مرتبہ پڑھے اور بدن پر دم کرے تمام مرحومین مومنین و مومنات کو بخشے پھر سورۂ فاتحہ اس طرح پڑھے۔

**نوٹ:** سورۂ الحمد اور دعائے کمیل سے شفایابی امراض کے لیے رابطہ کریں۔ نقش عرق گلاب اور زعفران سے لکھیں اور صدق دل سے دعا کریں۔

### نماز شب (تہجد) کی ادائیگی کے لیے اٹھنا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ نماز تہجد کے لیے جاگ جائے وہ سوتے وقت یہ دعا پڑھے
بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰھُمَّ لَا تُؤۡمِنِّیۡ مَکۡرَکَ وَلَا تُنۡسِنِیۡ ذِکۡرَکَ وَلَا تَجۡعَلۡنِیۡ مِنَ الۡغَافِلِیۡنَ اَقُوۡمُ سَاعَۃَ کَذَا وَ کَذَا
(جس وقت اٹھنا ہو ذکر کرے) التماس دعا: ذاکر حسین بلتستانی

### لاعلاج بیماری سے شفایابی کے لیے مجرب عمل

آیت اللہ شیخ مجتبیٰ خراسانیؒ فرماتے تھے کہ اگر باوضو ہو کر 7 دن تک پورے قرآن کے تمام صفحات پر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھتے ہوئے ہاتھ پھیرے اور اس طرح روزانہ ایک قرآن ختم کرتے ہوئے اس عمل کے 7 دن مکمل کرے پھر بیماری کے مقام پر ہاتھ رکھ کر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھے تو ان شاء اللہ شفایاب ہو جائے گا۔

# حروف مقطعات مطالب برائے حاجات

غلام رضا عسکری اعوان
کراچی نواب شاہ
0333-7014915
0300-3210024 razaaskri@gmail.com raza.askri110@skype L-1057 sector 5B.1 north karachi

قارئین السلام علیکم و یا علیؑ مدد! حروف مقطعات پر ادنیٰ سی تحقیق کے ساتھ آپکی خدمت میں حاضر ہوں۔ حروف مقطعات میں قرآن پاک میں کل ۱۴ حروف ہیں جنکی ترتیب کچھ اس طرح سے ہے۔ حروف مقطعات میں ابجد کے کل ۱۴ حرف استعمال ہوئے ہیں جن میں سے ۱۲ حروف صامت یعنی بنا نقطہ کے ہیں اور دو حروف ناطق یعنی نقطہ والے ہیں۔ ا۔ ہ۔ ح۔ ط۔ ی۔ ک۔ ل۔ م۔ ن۔ س۔ ع۔ ص۔ ق۔ ر بلحاظ ترتیب ۱۴ حروف ہیں۔ انہی چودہ حروف کی گواہی کلمہ حق میں ہے۔ صِراطُ عَلِیٍ حَقٌ نُمسِکُہُ علی کا راستہ حق کا راستہ ہے۔ اس کلمہ میں بھی کل چودہ حروف استعمال ہوئے ہیں۔ چودہ حروف کی ابجدی قوت 693 ہے اور کلمہ حق کی ابجدی قوت بھی 693 ہے چاہے شمسی قمری یا ابجد کی 28 جدول میں سے کسی بھی طرح میزان لیں برابر آئیگا اکثر افراد حروف مقطعات کو لامعنی یا ایسا راز ظاہر کرتے ہیں جسکا ترجمہ نہیں کیا جاسکتا۔ لیکن آئمہ علیہ السلام نے ان حروف کے معنی بھی بتائے ہیں اور انکے کچھ اسرار بھی ظاہر کئے ہیں۔ قرآن میں آنے والے چودہ حروف مقطعات کچھ اسطرح سے ہیں۔

**الٓمٓ، المص، طس، الر، الٓمٓر، کھیعص، طٰہٰ، طسم، یس، ص، حم، حمعسق، ق اور ن**، ان میں سے کچھ حروف بار ہا اور کچھ ایک بار قرآن میں سورتوں میں آئے ہیں۔ تین سورۃ کا آغاز ایک حرفی مقطعات سے ہوا۔ جن میں 38 سورۃ ص، 50 سورۃ ق، 68 سورۃ ن جو کہ سورۃ القلم بھی کہا جاتا ہے۔ 9 سورۃ ہائے قرآن ایسی ہیں جنکا آغاز دو حرفی مقطعات سے ہوتا ہے۔ 20 سورۃ **طٰہٰ**، 27 سورۃ النمل **طٰسٓ**، 36 سورۃ **یٰسٓ**، 40 سورۃ المومن **حٰمٓ**، 41 سورۃ **حم**، 43 سورۃ **الزخرف**، 44 سورۃ **الدخان** 45 سورۃ **الجاثیہ**، اور 46 سورۃ **الاحقاف** ہیں۔ 13 سورۃ جنکا آغاز تین حرفی مقطعات سے ہوا۔ 2 سورۃ البقرہ، 3 سورۃ آل عمران 29 سورۃ العنکبوت، 30 سورۃ روم، 31 سورۃ لقمان، 32 سورۃ سجدہ کا آغاز **الٓمٓ** سے ہوا، اور 10 سورۃ یونس، 11 سورۃ ہود، 12 سورۃ یوسف، 14 سورۃ ابراہیم، اور 15 سورۃ حجر کا آغاز **الٓرٰ** سے ہوا۔ 26 سورۃ **شعراء** اور 28 سورۃ **القصص** کا آغاز **طٰسٓمٓ** سے ہوا۔ دو سورۃ کا آغاز 4 حرفی مقطعات سے ہوا 7 سورۃ الاعراف **المٓصٓ**، ور 13 سورۃ الرعد کا آغاز **الٓمٓرٰ** سے ہوا اور دو سورۃ جنکا آغاز پانچ حرفی مقطعات سے ہوا۔ 19 سورۃ مریم **کٓھٰیٰعٓصٓ** سے اور 42 سورۃ شوریٰ کا آغاز **حٰمٓعٓسٓقٓ** سے ہوا۔ کل 29 سورۃ کا آغاز حروف مقطعات سے ہوا۔

قارئین امامیہ جنتری! ہم نقوش میں چار جانب اکثر حروف مقطعات لکھتے ہیں لیکن انکے حقیقی معانی سے آشنا نہیں ہیں۔ مولا امام جعفر صادق علیہ السلام کا ایک خطبہ کتاب معانی الاخبار حصہ اول (شائع کردہ الکساء پبلشر کراچی صفحہ نمبر 61) میں درج ہے جس میں مقطعات کے معانی مولا نے بتائے ہیں یہ حدیث یا خطبہ سفیان بن سعید ثوری سے روایت کیا گیا ہے۔ اسی خطبہ کو تفسیر نور الثقلین میں بھی نقل کیا گیا ہے۔ سفیان بن ثوری نے عرض کیا یا ابن رسول اللہ قرآن میں آنے والے حروف مقطعات کے کیا معانی ہیں مولا نے جواب ارشاد فرمایا۔ سورۃ بقرۃ کے آغاز میں آنے والے **الٓمٓ 71 اعداد** کے معانی ہیں **انا اللہ الملک** اعداد 239 (میں اللہ ہوں جو کہ بادشاہ ہوں) اور سورۃ آل عمران کے آغاز میں آنے والے **الٓمٓ 71 اعداد** کے معانی ہیں **انا اللہ المجید اعداد 206** (میں اللہ ہوں جو کہ بغیر استحقاق کے عطا کرنے والا ہوں) اور **المٓصٓ 161 اعداد** کے معانی ہیں **انا اللہ المقتدر الصادق 1119 اعداد** (میں اللہ ہوں جو کہ اقتدار رکھنے والا اور صادق ہوں) **الٓر 231 اعداد** کے معانی ہیں **انا اللہ الرئوف اعداد 435** (میں اللہ ہوں جو کہ مہربان ہوں) **الٓمٓر 271 اعداد** کے معانی ہیں **انا اللہ المحیی الممیت الرزاق 1077** اعداد (میں اللہ ہوں جو کہ زندہ کرنے والا مارنے والا اور رزق دینے والا ہوں) **کٓھٰیٰعٓصٓ 195 اعداد** کے معانی ہیں **انا الکافی الھادی الولی العالم الصادق الوعد اعداد 832** (میں کفایتکر نے والا ہدایت کرنے والا سرپرستی کرنے والا علم رکھنے والا اور وعدے کا سچا ہوں) **طٰہٰ 14 اعداد** کے معانی ہیں یہ نبی صلی اللہ کے ناموں میں سے ایک نام ہے اسکے معانی ہیں **یا طالب الحق الھادی الیہ 319 اعداد** (اے حق کے طلب کرنے والے اور حق کی جانب ہدایت دینے والے) **طٰسٓ 69 اعداد** کے معانی ہیں **انا الطالب السمیع 336** اعداد (میں طلب کرنے والا سننے والا ہوں)۔ **طٰسٓمٓ 109 اعداد** کے معانی ہیں **انا الطالب السمیع المبدی**

578اعداد (میں طلب کرنے والا، سننے والا اور بغیر کسی وسیلہ کے خلقت کی ابتدا کرنے والا ہوں اور اسکو لوٹانے والا ہوں) **یٰس** 70اعداد کے معانی یہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ناموں میں سے ایک نام ہے جسکی معانی ہیں **یاایہا السامع للوحی والقرآن الحکیم أنک لمن المرسلین علی صراط المستقیم** ۔2412اعداد (اے وحی لے سننے والے قرآن حکم کی قسم تم مرسلین میں سے ہو صراط مستقیم پر) **ص** 90اعداد کے معانی تو ص تو ایک چشمہ ہے اور یہ وہی چشمہ ہے جس میں معراج کے موقع پر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وضو کیا تھا۔ **حٰم 48اعداد** کے معانی ہیں **الحمید المجید 181اعداد** (وہ جو قابل حمد ہے اور بزگوار ہے) **حٰمعسق** 278اعداد کے معانی ہیں **الحلیم المشیب العالم السمیع القادر القوی 1368 اعداد** (وہ حلیم و بردبار ثواب عطا کرنے والا علم رکھنے والا، سننے والا، قدرت والا اور قوت والا ہے) **ق 100اعداد** تو ایسا پہاڑ ہے جسنے زمین کا احاطہ کیا ہوا ہے اور اس سے آسمان کی شادابی ہے اور اسی کے ذریعے اللہ نے زمین کو اہل زمین پر گرا دینے سے روکے رکھا ہے اور ۔**ن 50اعداد** ۔تو ایک نہر ہے جنت میں جسے اللہ نے کہا جم جا تو وہ جم گئی اور روشنائی میں منتقل ہو گئی اور پھر قلم کو حکم دیا تو قلم نے لوح محفوظ میں جو کچھ ہو چکا تھا اور جو کچھ قیامت تک ہونے والا تھا لکھ دیا۔

قارئین حروف مقطعات پر بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے تاہم صفحات کی کمی کی وجہ سے مختصر فوائد حاصل کرنے کا طریقہ درج کرتا ہوں اپنے مطالب اور مقاصد کے حوالہ سے منسوبی حروف مقطعات کا نقش بنائیں اور اسی حرف مقطعات کو معانی کی تعداد کے مطابق ورد کریں۔ مثلاً **طسٓم** 109اعداد ہیں۔ مطالب کے اعداد کا نقش بنایا جائیگا جن کا عددی میزان 578 بنتا ہے۔ 578 کا خالی البطن نقش شرف قمر یا کسی ستارے کے شرف میں بنائیں اور پاس رکھیں اسکے ساتھ **طسٓم** کے معانی جو مولا نے بیان کئے ہیں **انا الطالب السمیع المبدی المعید** (**طسٓم** 109 اعداد) روزانہ 109 مرتبہ ورد کریں اور دعا کریں خدائے بزرگ و برتر آپکی دعاؤں کی یاوری کرتے ہوئے حاجات پوری کرے گا۔

حروف مقطعات کے مختصر فوائد الگ الگ اسم کے ساتھ تحریر کر رہا ہوں اپنی ضرورت کے مطابق انتخاب کریں اور نقش بنا کر استعمال کریں۔

★**الٓمٓ** ۔71اعداد ہیں۔ برائے حصول عزت جاہ و مرتبہ میں بلندی کے لئے ۔مفرد عدد 8 ہیں۔ عدد آٹھ کی نحوستوں اور ستارہ زحل کی نحوستوں سے متاثرہ افراد نقش بنا کر استعمال کریں۔☆**المٓص** کے اعداد 161اعداد ہیں حالات کی گردش کا شکار افراد اور ایسے افراد جو کہ غلط الزامات کی وجہ سے قانونی یا معاشرتی مسائل کا شکار ہوں انکے لئے فائدہ مند ہوگا برج جدی اور زحل والوں کے لئے بہترین نقش ہے۔ مفرد عدد 8 ہونے کی وجہ سے ساڑھ ستی کے لئے مفید نقش ہے۔☆ **الٓر** ۔231اعداد ہیں نارضگی زوجین کے لئے عزت میں کمی اور ترقی ملازمت کے لئے نقش بنا کر استعمال کریں ۔☆**الٓمٓر** 271اعداد روزی رزق میں اضافہ بیماری میں شفاء اور مال دکان میں کاروبار میں اضافہ کے نقوش بنائیں برج اسد اور حمل والوں کے لئے تیر بہ ہدف فوائد حاصل ہوں۔★ **کٓھٰیٰعٓصٓ** جنکی اولاد نا ہوتی ہو، سایہ جھپٹ یا ام الصبیان کی مریض عورتوں کے لئے، بے راہ روی کا شکار مرد و زن افراد کے لئے، نافرمان زوجہ یا شوہر کے لئے، اور ایسے افراد جو حد درجہ مایوسی کا شکار ہو گئے ہوں انہیں استعمال کرائیں۔ میزان اور ثور والوں کے لئے منسوبی اسم اعظم ہے۔☆ **طٰہٰ 14اعداد** حصول علم کے لئے شرف عطارد میں، روحانی و جسمانی امراض کے ساتھ ہوائی امراض کے لئے استعمال کریں۔☆**طٰسٓ 69اعداد** برائے قبولیت حاجات اسم کا ورد کرنا اور دل کے مریض جو کہ شریانوں کی تکالیف میں مبتلا ہوں اور جسمانی عوارض میں استعمال کریں۔

★**طسٓم** 109اعداد بے اولادی کے لئے گمشدہ کی واپسی اور چوری شدہ مال کی واپسی کے ساتھ دکان مال کی تحفظ اور برکت کے لئے استعمال کریں۔

☆**یٰس 70اعداد**، عتاب سے محفوظ رہنے اور بھٹکے ہوئے کو راہ راست پر لانے کے لئے استعمال کریں۔☆ **حٰم 48اعداد**، برائے افسران بالا ترقی ملازمت اور دفتری مسائل کے ساتھ شمس کی نحوستوں کے ازلہ کے کلئے استعمال کریں☆ **حٰمعسق** 278اعداد تعلیمی میدان میں پیچھے رہ جانے والے بچوں کے لئے، مقدمہ بازی میں الجھے افراد، قبضہ چھڑانے کے لئے، ناجائز تعلقات ختم کرنے کے لئے اور تسخیر عامہ کے لئے مختلف ستاروں میں بنائیں۔

☆**ن** کا نقش ایسے بچوں کے لئے تیر بابدف ہے جو تعلیمی میدان میں نمایاں کامیابیاں حاصل کرنا چاہتے ہیں اسکے ساتھ ہی عورتوں کی مخصوص بیماریوں میں پینے میں استعمال کروائیں۔ نقوش میں کوئی بات سمجھ نا آئے تو فون پر رابطہ کر لیں یا بلمشافہ ملاقات کریں۔ اپنے مسائل کے حل ہونے پر ناچیز کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھئے گا۔ امامیہ جنتری کے بانیان قبلہ آغا نثار حسین مرحوم کے بلند درجات کی دعا اور قبلہ آغا افتخار حسین کی صحت اور درازی حیات کی دعا کے ساتھ اجازت چاہونگا۔ **نوٹ**: نقوش اگلے صفحے پر درج ہیں

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۵۷ | ۱۹۳ | ۱۹ |
|---|---|---|
| ۱۳۳ | آلم | ۹۵ |
| ۳۸ | ۷۱ | ۱۳۵ |

فاطمہ
انا اللہ الملک

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۵۱ | ۱۳۸ | ۱۷ |
|---|---|---|
| ۱۲۱ | آلم | ۸۵ |
| ۳۳ | ۹۸ | ۱۰۳ |

فاطمہ
انا اللہ المجید

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۲۴ | ۶۸ | ۸ |
|---|---|---|
| ۶۰ | ق | ۴۰ |
| ۱۶ | ۳۲ | ۵۲ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۱۲ | ۳۴ | ۴ |
|---|---|---|
| ۳۰ | ن | ۲۰ |
| ۸ | ۱۶ | ۲۶ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۱۰۸ | ۲۹۱ | ۳۶ |
|---|---|---|
| ۲۵۵ | آلر | ۱۸۰ |
| ۷۲ | ۱۴۴ | ۲۱۹ |

فاطمہ
انا اللہ الرؤف

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۲۶۷ | ۷۲۱ | ۸۹ |
|---|---|---|
| ۲۳۲ | آلمر | ۴۴۵ |
| ۱۷۸ | ۳۵۶ | ۵۴۳ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۳۴۲ | ۹۱۴ | ۱۱۴ |
|---|---|---|
| ۷۹۸ | حمعسق | ۵۷۰ |
| ۲۲۸ | ۴۵۶ | ۶۸۴ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰ فاطمہ

| ۲۷۹ | ۷۴۷ | ۹۳ |
|---|---|---|
| ۶۵۴ | آلمص | ۴۶۵ |
| ۱۸۶ | ۳۷۲ | ۵۶۱ |

فاطمہ
انا اللہ المقتدر الصادق

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۸۴ | ۲۲۴ | ۲۸ |
|---|---|---|
| ۱۹۶ | طس | ۱۴۰ |
| ۵۶ | ۱۱۲ | ۱۶۸ |

فاطمہ
انا الطالب السمیع

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۷۸ | ۳۱۵ | ۲۶ |
|---|---|---|
| ۱۸۹ | طہ | ۱۳۰ |
| ۵۲ | ۱۰۴ | ۱۲۳ |

فاطمہ
یا طالب الحق الہادی الیہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۴۵ | ۱۲۱ | ۱۵ |
|---|---|---|
| ۱۰۶ | حم | ۷۵ |
| ۳۰ | ۶۰ | ۹۱ |

فاطمہ
الحمید المجید

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۲۰۷ | ۵۵۶ | ۶۹ |
|---|---|---|
| ۴۸۷ | کہیعص | ۳۴۵ |
| ۱۳۸ | ۲۷۶ | ۴۱۸ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۱۴۴ | ۳۸۶ | ۴۸ |
|---|---|---|
| ۳۳۸ | طسم | ۲۴۰ |
| ۹۶ | ۱۹۲ | ۲۹۰ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۶۰۳ | ۱۲۰۸ | ۳۰۱ |
|---|---|---|
| ۱۴۰۷ | یس | ۱۰۰۵ |
| ۴۰۲ | ۸۰۴ | ۱۲۰۶ |

فاطمہ

۷۸۶ اللہ ۱۱۰

| ۲۱ | ۶۲ | ۷ |
|---|---|---|
| ۵۵ | ص | ۳۵ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۴۸ |

فاطمہ

## رجال الغیب معلوم کرنے کا آسان طریقہ

نقوش لکھتے وقت یہ دیکھیں کہ رجال الغیب کس طرف ہیں۔ اگر یہ سامنے ہونگے تو کام میں رکاوٹ ہوگی۔ اس لیے جب عمل کے لیے بیٹھیں تو ایسی طرف منہ کریں کہ رجال الغیب آپ کی پشت پر ہوں۔ نیچے نقش میں سمت اور چاند کی تاریخیں درج ہیں۔




رجال الغیب سے عملی استعانت حاصل کرنے کے لیے عمل سے پہلے درج ذیل دعا پڑھے

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَارِجَالَ الْغَیْبِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا اَرْوَاحَ الْمُقَدَّسَۃِ اَغِیْثُوْنِیْ وَانْظُرُوْا اِلَیَّ بِنَظْرَۃٍ یَارُقَبَاۗءُ یَانُجَبَاۗءُ یَاَبْدَالُ یَااَوْتَادُ

# آیات قرآنی سے مشکلات کا حل

مسز نگینہ انجم رضوی ایرانی
0336-9272110
0345-2350714

محترم قارئین امامیہ جنتری تسلیمات! امامیہ جنتری میں میرے شائع شدہ مختلف مضامین کے حوالے سے امامیہ جنتری کی خواتین قارئین جس کثیر تعداد میں اپنے مسائل کے روحانی حل کے سلسلہ میں مجھ حقیر سے رابطہ کر کے میری عزت افزائی کر رہی ہیں اس سے مجھے حوصلہ ملا کہ میں امامیہ جنتری کی خواتین قارئین کی خدمت کے اس روحانی سلسلے کو جاری رکھوں۔ میری یہ کاوش صرف اور صرف امامیہ جنتری کی خواتین قارئین کے لیے ہے اس لیے گزارش ہے کہ مرد حضرات رابطہ کر کے تنگ نہ کریں اپنا اور میرا وقت برباد نہ کریں شکریہ۔

○ وہ خواتین جو اپنے شوہر کی نوکری، کاروبار کا نقصان، نوکری میں کسی طرح بھی ترقی نہ مل رہی ہوں اس نقش کو پاس رکھیں اور قرآنی یہ چار آیت ورد میں بھی رکھیں گے تو حالات آپکے حق میں بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ ان شاء اللہ ○ جن لوگوں کو حادثات یا دشمنوں کے ہاتھوں موت یا کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہو انہیں اس نقش سے تحفظ ملے گا۔ ان شاء اللہ

○ جو آدمی سحر کا شکار ہو اگر اسے پاس رکھے تو سحر بھی اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔ ان شاء اللہ ○ اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو تو اسکو یہ نقش دیا جائے تو آسیب اس سے دور ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ ○ کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو اس نقش کو گلے میں پہنے تو اسکا رشتہ جلد ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ

○ اگر کوئی ایسی بیماری کی لپیٹ میں ہے کہ علاج کے باوجود کوئی فائدہ نہیں ہو رہا ہو تو اس نقش کو خود کے پاس رکھے اور اسے پینے کے لیے گلاب کے عرق میں ڈال کر استعمال کرے تو اسے رب کی طرف سے جلد شفا عطا ہو گی۔ ان شاء اللہ ○ اس نقش کے فوائد لاحصر ہیں یوں سمجھیں کہ اگر کسی بھی خیر کے عمل کے لیے اس کو پاس رکھا جائے تو مقصد حل ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ

قرآن کریم کی سورۃ بقرہ وفق 1824942 مخمس میں بنایا جائے گا نقش یہ تیار ہوگا۔ نقش دوسری طرف ہے ⟵

وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ (سورۂ آل عمران آیت 198)

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ (سورۂ بقرہ آیت 163)

يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ (سورۂ بقرہ آیت 185)

سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ (سورۂ الاعراف آیت 116)

اس نقش کو گلے میں پہنیں ہرن کی جھلی پر زعفران، عرق گلاب اور کیوڑہ سے لکھ کر بازو پر یا گلے میں پہنے ان چار آیات کا ورد رکھے اپنی زندگی میں فائدہ اٹھانے والے قارئین ادارہ افتخار بک ڈپو اور میرے حق میں بھی دعائے خیر کریں۔

درج بالا نقش زعفران سے اچھی ساعتوں میں لکھا ہوا رابطہ کر کے ہمارے ادارہ سے منگوا سکتے ہیں۔ نیز جادو، ٹونہ، سحر، آسیب، جنات، اور نظر بد سے تحفظ، ستاروں کی نحوست اور نجات کے لیے آیات قرآنی پینے اور پہننے کے لیے زہرہ، عطارد، شمس اور مشتری کی ساعتوں میں زعفران سے لکھی ہوئی دستیاب ہیں۔

جبرائیل

وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ

| ۶۱۴۰ | ۲۶۲۴۸ | ۲۸۴ | ۱۷۸۹۹۷۸ | ۲۲۹۲ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۸۹۹۷۶ | ۲۲۹۵ | ۶۱۳۸ | ۲۶۲۴۶ | ۲۸۷ |
| ۲۶۲۴۴ | ۲۸۵ | ۱۷۸۹۹۷۹ | ۲۲۹۳ | ۶۱۴۱ |
| ۲۲۹۶ | ۶۱۳۹ | ۲۶۲۴۷ | ۲۸۳ | ۱۷۸۹۹۷۷ |
| ۲۸۶ | ۱۷۸۹۹۷۵ | ۲۲۹۴ | ۶۱۴۲ | ۲۶۲۴۵ |

سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ

میکائیل

## نقش کی چال

| ۲۳ | ۲۰ | ۱۲ | ۹ | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۴ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۵ |
| ۱۶ | ۱۳ | ۱۰ | ۲ | ۲۴ |
| ۵ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۴ | ۶ | ۳ | ۲۵ | ۱۷ |

# علیؑ شافی

علی احمد کاشف ایل 925 سیکٹر 2 نارتھ کراچی پاکستان
0346-2489941,0335-3287307,0307-4871132

مومنین کرام السلام علیکم! الحمد اللہ کہ کئی سال سے آپکی خدمت میں شرف حاضری نصیب ہو رہا ہے۔ امیر المومنین امام المتقین مولائے کائنات علی ابن ابوطالبؑ کے اسم گرامی کے چند فضائل بیان کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ تمام اہل ایمان جانتے ہیں کہ قرآن مجید میں تمام روحانی و جسمانی امراض کے لیے شفا اور ہدایت ہے سورہ بقرہ کی ابتدائی آیات گواہ ہیں کہ قرآن پاک میں صرف متقین کے لیے ہدایت ہے۔ سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر 82 صاف الفاظ میں بتا رہی ہے کہ قرآن پاک میں شفا اور رحمت ہے مومنین کے لیے۔ یہ مومنین اور متقین کون ہیں؟ یہ وہ ہیں جن کے مولا امیر المومنینؑ ہیں جن کے مولا امام المتقینؑ ہیں۔ کائنات کی وہ واحد ہستی ہیں جو خدا کے گھر خانہ کعبہ میں متولد ہوئے، ظاہر ہوئے، ظہور فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنا پیارا نام علی مولا علیؑ کو عطا فرمایا اور خود کو قرآن میں علی العظیم کا نام دیا۔ مثلاً آیت الکرسی میں علی العظیم مولا علیؑ نے بھی علی العظیم کو سجدہ کر کے دنیا کو بتا دیا کہ میں علیؑ عبد ہوں اور علی العظیم معبود ہے۔ اہل ایمان جانتے ہیں کہ قرآن پاک میں پوری کائنات کا علم پنہاں ہے، شفا ہے، رحمت ہے، ہدایت ہے، پورا اسلام ہے۔ پورا قرآن سورہ فاتحہ میں پنہاں ہے اور پوری سورہَ فاتحہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں پنہاں ہے پوری بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ب میں پنہاں ہے ب کا نقطہ مولا علیؑ ہیں مطلب یہ کہ ب میں پورا قرآن، شفا، رحمت، ہدایت، اسلام سب کچھ ہے۔ اگر ب کا نقطہ نہ ہو تو ب، ب نہیں رہے گی۔ اگر نقطہ نہ ہو تو کچھ باقی نہیں رہے گا۔ قرآن پاک کا پہلا حرف ب یعنی مولا علیؑ کا نام اور قرآن پاک کا آخری حرف س یعنی رسول خداؐ کے اسما مبارک کے حصار میں حفاظت میں پورا قرآن ہے جب تک بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کی ب یعنی علیؑ کا نام نہ لیں تو قرآن نہیں پڑھ سکتے ب نہ پڑھی تو گویا پورا قرآن نہیں پڑھا۔

مومنین کرام! حروف مقطعات کی تفسیر قرآن پاک ہے۔ ب اور س سے کچھ اندازہ ہو سکتا ہے اگر تمام حروف مقطعات کو یکجا کر لیں گویا پورا قرآن یکجا کر لیا ان میں جو حروف مکرر ہیں ان کو ایک مان لیں تو خالص حروف 14 بچیں گے گویا 14 میں پورا قرآن پاک ہے معصومین علیہم السلام بھی 14 ہی ہیں۔ 14 کو جمع الجمع کریں 1+4=5 گویا 5 ہی منصود و قرآن وقدرت ہیں اور ان 14 حروف (جو پورے قرآن پاک کا پیغام ہیں) سے بامعنی جملہ ایک ہی بنتا ہے۔ صراط علی حق نمسکہ یہ ہے پورے قرآن پاک کا حکم۔ حدیث پاک بھی ہے کہ حق علی کے ساتھ ہے، علی حق کے ساتھ ہے۔ یعنی پوری خدائی علیؑ کے ساتھ ہے یہی ہیں مومنین و متقین کے مولا۔ جہاں علیؑ نہیں وہاں حق نہیں، جہاں علیؑ نہیں وہاں ہدایت نہیں وہاں قرآن نہیں وہاں شفا نہیں وہاں جنت نہیں۔ خسارہ ہی خسارہ ہے۔ اپنے علم کے لیے مومنین سے دعا کا طلبگار ہوں۔ جناب میثم تمارؒ کے نقش قدم پر چلنے کی تمنا ہے۔ جنکو فضائل علیؑ بیان کرنے پر ہاتھ پاؤں کاٹے گئے آنکھیں پھوڑ دی گئیں زبان کاٹ دی گئی سولی پر چڑھا دیا گیا۔ ہمارا مولاؑ ایسا ہے جیسا کسی کا نہیں جن کا نام ہی قرآن ہو رحمت ہو ہدایت ہو جن کا نام ہی احکام اسلام ہو شافی ہو۔ آئیں اس نام گرانقدر کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ سے اپنے جائز حاجات کے لیے فیض حاصل کریں۔

☆ سادہ سفید کاغذ پر پوری بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پھر 11 مرتبہ یا علیؑ لکھیں اور درود پاک لکھیں یہ تعویذ حفاظت ہے۔ سفید چینی کی پلیٹ پر یہی تعویذ زعفران سے لکھیں 40 دن تک مریض کو پلائیں شفا ہوگی۔

☆ جنات کے مریض کے ماتھے پر سیدھے ہاتھ کی انگشت شہادت سے یا علیؑ لکھیں اور پھر مریض کے سینے پر یہی انگلی رکھ کر با آواز علیؑ کی امامت اور جلالت کا ذکر کریں کیسا بھی جن ہوگا چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔ جنات جانتے ہیں کہ کمر میں رسی باندھ کر مولا علیؑ کنویں میں اتر کر اکیلے شریر جنات کے پورے شہر کو فی النار کر کے آئے تھے۔

☆ باوضو ہو کر روزانہ رات کے وقت 2 رکعت نماز پڑھ کر مولا علیؑ کو ہدیہ کریں اور 100 مرتبہ درود پاک بر محمدؐ و آل محمدؐ پڑھیں 1100 مرتبہ میرے مولا کا نام یا علیؑ تلاوت کریں (گویا آپ نے 1100 مرتبہ قرآن تلاوت کر لیا) اور اپنے جائز مقصد کے لیے مولا علیؑ کا واسطہ دے کر دعا کریں اور دیکھیں کہ اگر وہ مقصد آپکے حق میں بہتر ہوا تو اللہ تعالیٰ کتنی جلدی آپکی مراد پوری فرمائے گا۔ حدیث ہے جس کا میںؐ مولا اسکا علیؑ مولا ہے۔ مومنین جہاں جہاں اللہ کی حکومت ہے وہاں میرے مولا رسول خداؐ کی رسالت ہے اور وہاں وہاں میرے مولا علیؑ کی امامت ہے۔ 1 مرتبہ درود پڑھیں۔ روحانی مشورے اور وضاحت کے لیے فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

علامہ زاھد نقوی - مختار الاعمال
روحانی مرکز احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
0301-7776838 0331-7559391

# حل المشکلات

## بے شمار خوبیوں کا حامل عمل

ہزاروں کرم فرماؤں کی دعاؤں کے ساتھ ایک بے مثال خوبیوں کا عمل لیکر حاضر ہوا ہوں میری دعا ہے کہ محترم آغا افتخار حسین صاحب و جملہ قارئین کو اللہ تعالیٰ ہمیشہ صحت وسلامتی عطاء فرمائے۔ دینی و دنیاوی آزمائشوں میں مبتلا افراد کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور سریع الاثر ہے بالخصوص اس صورت میں جب ہر شخص منہ موڑ چکا ہو اور ماسوائے اللہ عزوجل کوئی پرسان حال نہ ہو تو ایسے میں اس عمل سے استفادہ ضرور کریں۔ اسکے فوائد بے شمار ہیں جن میں چند ایک کا ذکر رہا ہوں۔ ☆ رزق میں بے پناہ اضافہ ہو ☆ کاروبار اور گھر ہر قسم کی آفات سے محفوظ و مامون رہے ☆ اسکا عامل کبھی محتاج نہ ہو ☆ کسی بھی قسم کی مشکلات سے دوچار نہ ہو ☆ ہر قسم کی بیماریوں سے محفوظ رہے ☆ حصول علم میں کامیابی ہو ☆ نیک مقاصد میں کامیابی ملے۔

ایک شخص نے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عالم خواب میں دیکھا تو عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے ایسی دعا تعلیم فرمائیں کہ جس سے میرا قلب زندہ ہو فرمایا یہ دعا پڑھا کرو آپکو دل کی تکلیف کبھی نہ ہوگی۔ دعا یہ ہے۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ ثواب الاعمال میں امام صادق علیہ السلام سے منقول ہے آپؑ نے فرمایا جو شخص ایک دن اور رات نماز میں سورۂ توحید کو نہ پڑھے اور ترک کردے تو اسے کہا جاتا ہے اے بندہ خدا تو نماز گزاروں میں سے نہیں ہے چند روایات میں وارد ہے کہ تین دفعہ سورۂ اخلاص کی تلاوت کا ثواب مکمل ختم قرآن کے ثواب کے برابر نامہ اعمال میں لکھا جاتا ہے شیخ صدوقؒ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص سونے کے وقت سورہ توحید یعنی سورہ قل ھو اللہ احد کی 100 مرتبہ تلاوت کرے تو اس عمل کے سبب اس تلاوت کرنے والے کے 50 سالہ گناہان گزشتہ معاف ہوجاتے ہیں۔ امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص سوتے وقت 11 مرتبہ سورہ قل ھو اللہ احد پڑھ کر سوئے تو خداوند متعال اسکی اور اسکے اطراف میں تمام گھروں کی حفاظت فرماتا ہے۔ حضرت علی علیہ السلام فرماتے ہیں کہ ظالم اور جابر کے شر سے بچنے کے لیے اپنے چاروں اطراف سورہ قل ھو اللہ احد پڑھ کر دم کرلے تو اللہ تعالیٰ ظالم و جابر کے شر سے محفوظ فرمائیگا۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص روزانہ 1000 مرتبہ سورہ قل ھو اللہ احد کی تلاوت کرے تو اس وقت تک اسے موت نہیں آئے گی جب تک اپنی جگہ جنت میں نہ دیکھ لے نیز سید ابن طاؤس حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نقل فرماتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا جو شخص درج ذیل دعا کو بوقت صبح پڑھے تو اللہ تعالیٰ 4 فرشتے مقرر فرماتا ہے کہ جو اس کے دائیں بائیں آگے پیچھے چاروں طرف سے اس دعا کے پڑھنے والے کی حفاظت فرماتے ہیں اور وہ شخص خداوند متعال کی امان میں رہتا ہے اور اگر تمام خلائق بھی اسے ضرر پہچانا چاہیں تو کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتے۔ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک لازمی پڑھیں۔ دعا یہ ہے

### دعائے مجرب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ سَمٌّ وَلَا دَآءٌ بِسْمِ اللّٰهِ اَصْبَحْتُ وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی قَلْبِیْ وَنَفْسِیْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی دِیْنِیْ وَعَقْلِیْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی اَهْلِیْ وَمَالِیْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی مَآ اَعْطَانِیْ رَبِّیْ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّیْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَیْئًا اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ مِمَّآ اَخَافُ وَاَحْذَرُ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَیْرُكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ سُلْطَانٍ شَدِیْدٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَیْطَانٍ مَرِیْدٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ وَمِنْ شَرِّ قَضَآءِ السُّوْءِ وَمِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهَا اِنَّكَ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ اِنَّ وَلِیَّ اللّٰهُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۔ توکل کے لئے سات مرتبہ تکرار کریں۔

# نادعلیؑ کا تاریخی پس منظر اور خواص

درویش خضر عباس پیاسی
0333-6774494, 0302-7909693
0346-7328884, 0321-7573652

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

چناچہ لشکر اسلام غزوہ احد میں منتشر ہوا اور قریب شکست پہنچ چکا تھا پیغمبر اسلام کا دندان مبارک شہید ہوا تھا آنحضرتؐ کو سخت پریشانی لاحق ہوئی۔ یہ مشہور ہو چکا تھا کہ پیغمبر اسلام شہید ہو چکے ہیں پس اسی اثناء میں جبرائیل امین پیغمبرؐ کی خدمت میں یہ کلمات لیکر نازل ہوئے كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ حضور رسالت ماب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بزبان وحی یہی کلمات با آواز بلند فرمانے لگے کہ اچانک حضرت شاہ ولایت امیر المومنین امام المتقین اسد اللہ الغالب علی ابن ابی طالب علیہ السلام مولا مشکل کشا حاضر ہوئے۔ لشکر کفار سے جنگ ہوئی بعض کو واصل جہنم کیا اور بقیہ کو شکست اٹھانا پڑی علی علیہ السلام کے بابرکت وجود سے تمام غنیمتیں لشکر اسلام نے حاصل کیں اس عبارت کو (نادعلیؑ کا نام ایسے دے دیا گیا جس طرح سورۂ توحید کو سورۂ قل ھو اللہ احد اور سورہ قدر کو انا انزلناہ کہا جاتا ہے)

## خصوصیات نادعلیؑ مختلف طریقوں کا عمل و فوائد

نادعلیؑ کے چند فوائد درج ذیل ہیں ✪ روزانہ 70 مرتبہ پڑھنے سے دشمن مغلوب ہوں گے ✪ دشمن کو ذلت وخواری وشکست فاش پہنچانے کے لیے 6 روز کا عمل ہے روزانہ 100 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے خدائے لا یزال کی مدد سے دشمن ذلیل وخوار ہوں گے۔ ✪ جو شخص شر اعداء سے مکمل طور پر محفوظ رہنا چاہے تو روزانہ 1000 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا ✪ دشمن خود بخود گھر چھوڑ جائیں اور آپ کو ان سے کلی نجات حاصل ہو جائے 30 روز کا عمل ہے ہر روز 30 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ دشمن پریشان حال ہو جائے گا۔ ✪ اگر دشمن کے درمیان اختلاف چاہتے ہو تو 65 مرتبہ نادعلیؑ پڑھو۔ ✪ دشمن پر مکمل غلبہ حاصل کرنے کے لیے 5 دن کا عمل ہے روزانہ 50 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے تو ان شاء اللہ نجات کامل ملے گی۔ ✪ جب دشمنوں میں گھر جائے اور بظاہر جان بچانے کا کوئی ذریعہ معلوم نہ ہوتا ہو تو 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ دشمن اندھا ہو جائے گا یعنی دشمن کی نگاہوں سے چھپ جائے گا اور نجات وسلامتی حاصل ہو گی۔ ✪ دشمن کی زبان بندی کے لیے 3 روز کا عمل ہے روزانہ 100 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ دشمنوں کا خاتمہ کرنے کے لیے 7 روز کا عمل ہے روزانہ 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ بعون خدائے لا یزال دشمن مقہور ومغلوب ہوگا۔ ✪ برائے دفع شر و دشمن 20 روز کا عمل ہے روزانہ 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ دشمنی دور ہو گی لطف وعنایت حاصل ہو گی 20 روز کا عمل ہے روزانہ 20 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔

✪ دشمنی دور ہو گی لطف وعنایت حاصل ہو گی 20 روز کا عمل ہے روزانہ 20 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ جادو کے اثر کو باطل کرنے کا طریقہ کسی برتن میں سات کنوؤں کا پانی جمع کریں پھر اس پانی میں تازہ جنگلی شہد ملا لیں جسے عام آنکھیں نہ دیکھ چکی ہوں اب اس پر نادعلیؑ پڑھیں اور مریض کو پلائیں ان شاء اللہ جادو کا اثر زائل ہوگا۔ ✪ جادو کا اثر ختم کرنے کے لیے بروز جمعہ صبح 48 مرتبہ پڑھیں ان شاء اللہ جادو کا اثر زائل ہوگا۔ ✪ نظر بد کے اثرات زائل کرنے کے لیے اور زبان بندی کے لیے 3 دن کا عمل ہے روزانہ 30 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے چشم بد کے اثرات سے محفوظ رہے گا اور دشمنوں کے برے ارادوں سے نجات ملے گی۔ ✪ زہر کے اثر کو دور کرنے کے لیے نادعلیؑ کو چینی کے پیالے پر مشک وزعفران سے لکھے اور پھر اسے پانی سے دھو لیں مریض کو پلائیں ان شاء اللہ زہر کا اثر دور ہو جائے گا۔ ✪ اگر کسی پر حاکم، بادشاہ بے گناہ غصہ کرتا ہو اور رنجیدہ رہتا ہو تو اس کے دل میں نرمی وجذبہ رحم دلی پیدا کرنے کے لیے 7 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ ظالم کا غیظ وغضب لطف وعنایت میں بدل جائے گا۔ ✪ بادشاہوں، حاکموں کے درباروں میں کامیابی کے لیے 6 روز کا عمل ہے روزانہ 100 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ دلی مراد پوری ہونے کے لیے 3 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ حاجت شرعی جسکا ارادہ کیا ہے پوری ہوگی۔ ✪ اگر کسی کو کوئی مشکل در پیش ہو تو ہر صبح کو 40 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ دلی حاجات 5 روز کا عمل ہے روزانہ 54 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ دین ودنیا کے مقاصد پورے ہوں گے 10 دن کا عمل ہے روزانہ 5 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ 65 مرتبہ نادعلیؑ پڑھنے سے بے خوابی دور ہو گی اور ان شاء اللہ پرسکون نیند آئے گی۔ ✪ غربت وفقر و پریشانی کی دوری کے لیے روزانہ 500 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ رہتی زندگی خوشحالی اور بے نیازی سے گزرے گی فقر و فاقہ دور ہوگا

پریشانیوں سے کلی نجات حاصل ہوگی۔ ✪ اگر کوئی شخص کسی مرض میں مبتلا ہو اور دنیا کے طبیب عاجز آ جائیں تو 70 مرتبہ پانی پر نادعلیؑ پڑھے اور مریض کو پلائیں ان شاء اللہ شفاء کاملہ حاصل ہوگی۔ ✪ جملہ امراض کی شفایابی کے لیے ہر روز 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔ ✪ چھپے ہوئے خزانوں کے ظاہر ہونے کے لیے 40 دن کا عمل ہے روزانہ 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ سکے لیے خزانے و دفینے ظاہر ہوں گے۔ ✪ برائے کشف اسرار غیوب پردہ غیب سے راز خداوندی معلوم کرنے کے لیے 40 روز کا عمل ہے روزانہ 167 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ان شاء اللہ اسرار علم لدنی اور پردہ غیب سے راز ہائے خداوند کشاف غیوب ظاہر ہوں گے۔ ✪ (عالم خواب) نیند کی حالت میں میں حضور رسالت مآب ﷺ کی زیارت حاصل ہوگی سوالاکھ انبیاء کرام کی زیارت ہوگی سوتے وقت ہر رات 3000 مرتبہ نادعلیؑ پڑھ کر سوئے ان شاء اللہ حضرت ختمی مرتبت ﷺ اور اولوالعزم انبیاء کرام کی زیارت ہوگی۔ ✪ بد بختی کے زائل ہونے اور کامیابی و خوشحالی کے لیے 100 مرتبہ روزانہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ تمام مشکلات، مہمات اور جملہ دشواریوں کے حل کے لیے نادعلیؑ کا بکثرت ورد کرنا اکسیر ہے۔ ✪ پردہ غیب سے حاجات پوری ہوں گی روزانہ 500 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ فقر و پریشانی کے دور ہونے کے لیے اور دولت و ثروت کے لیے روزانہ 18 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ فتح کامل وامور دنیا میں مکمل کامیابی کے لیے 5 روز کا عمل ہے روزانہ 400 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ عزت، وقار، ترقی مراتب روزانہ 10 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے۔ ✪ تنہائی، وحشت کی دوری، اور قید و بند سے نجات کے لیے روزانہ 165 مرتبہ نادعلیؑ پڑھے ✪ اسی طرح قید و بند سے نجات کے لیے روزانہ 7 مرتبہ نادعلیؑ کا ورد کریں۔ ✪ روزانہ 70 مرتبہ نادعلیؑ پڑھنے سے علم و حکمت کے دروازے کھل جاتے ہیں

# جیون ساتھی کا انتخاب کریں

**درویش خضر عباس پیاسی**

## عدد معلوم کرنے کا طریقہ

مثلاً شہزاد کا عدد معلوم کرنا ہے

ش ہ ز ا د

3 5 7 1 4 =20 صفر کی کوئی قیمت نہیں

پس شہزاد کا عدد 2 ہوا اس طریقہ سے آپ دیگر ناموں کے اعداد معلوم کر سکتے ہیں۔

| اعداد | حروف |
|---|---|
| 1 | ا۔ی۔ق۔غ |
| 2 | ب۔ک۔ر |
| 3 | ج۔ل۔ش |
| 4 | د۔م۔ت |
| 5 | ھ۔ن۔ث |
| 6 | و۔س۔خ |
| 7 | ر۔ع۔ز |
| 8 | ح۔ف۔ض |
| 9 | ط۔ص۔ظ |

| عدد | |
|---|---|
| عدد 1 | عدد 7,5,4,1,3 کے ساتھ شادی کرنی چاہیے جبکہ 8,6,2 والوں کے ساتھ ہرگز شادی نہیں کرنی چاہیے۔ |
| عدد 2 | 2 ، 4 ، 6 ، 9 والوں کے ساتھ شادی کرنی چاہیے جبکہ 8,7,5,3,1 والوں کے ساتھ ہرگز شادی نہیں کرنی چاہیے۔ |
| عدد 3 | تمام اعداد کے ساتھ شادی کرنی چاہیے ماسوائے 2 اور 4 کے |
| عدد 4 | تمام اعداد کے ساتھ شادی کرنی چاہیے ماسوائے 3،6 کے |
| عدد 5 | 9,6,2 کے علاوہ تمام اعداد کے ساتھ ازدواجی زندگی گزار سکتے ہیں۔ |
| عدد 6 | 9,6,3,2 والوں کے ساتھ شادی کرنی چاہیے۔ |
| عدد 7 | 2 اور 6 کے علاوہ باقی تمام اعداد والوں کے ساتھ شادی کر سکتے ہیں۔ |
| عدد 8 | 7,5,4,3 والوں کے ساتھ کر سکتے ہیں۔ |
| عدد 9 | سوائے 5 اور 8 کے باقی تمام اعداد والوں کے ساتھ نباہ ہو سکتا ہے |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# معجزہ مولا علی علیہ السلام کے کرشمات

**تحریر و تحقیق: راجہ افتخار حسین**
مکان نمبر A-12 سروے نمبر 553 عقب
مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی
0333-2312068

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں معجزہ مولا علی علیہ السلام پر لکھ رہا ہوں۔

اس معجزے کے کرشمات ایسے ہیں کہ جو قلم اور زبان سے نہ لکھے جاسکتے ہیں نہ ہی بیان کئے جاسکتے ہیں۔ لاعلاج امراض، شادی کا نہ ہونا، حصول اولاد نرینہ یا اولاد، حصول ملازمت ترقی ملازمت، کاروبار میں نقصان سے بچاؤ، ترقی کاروبار امتحان میں کامیابی، حصول علم یہ وہ مقصد ہیں جو معجزہ مولا علیؑ کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہیں۔ سب سے پہلے آپ لوح مولا علیؑ کو کاغذ پر زعفران اور عرق گلاب کی روشنائی سے بروز جمعرات تیار کرلیں اور لوح کو سامنے رکھ کے ''110'' مرتبہ '' یا علیؑ '' پڑھ کردم کریں اور اس لوح کو تعویز کی شکل میں لپیٹ لیں اور ایک سو گیارہ روپے بھی اس نقش کے ساتھ رکھ کر سبز کپڑے میں باندھ کر امام ضامن کے طور اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں اور ہر جمعرات کو '110' روپے کی سفید رنگ کی مٹھائی لے کر سامنے رکھ لیں۔ معجزہ مولا علی علیہ السلام پڑھ کر اور اس مٹھائی پر نذر مولا علی امیر المومنین ابن ابی طالب علیہ السلام دلا کر ہدیہ پیش کریں۔

(1) وہ مومنین و مومنات جو اولاد جیسی نعمت سے محروم ہیں یا ایسے لوگ جو اولاد نرنیہ سے محروم ہیں دونوں میاں بیوی ایک سو گیارہ روپے کا امام ضامن الگ الگ اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں پھر بروز جمعرات کو دونوں میاں بیوی الگ الگ بعد نماز مغربین دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور اس نماز کا ثواب حضرت محمد مصطفیٰؐ اور امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی خدمت میں پیش کریں۔ پھر ایک سو دس روپے کی سفید رنگ کی مٹھائی لیکر سامنے رکھیں اور معجزہ مولا علیؑ پڑھیں۔ یہی عمل ہر جمعرات کو کریں۔ خواتین کیلئے ماہانہ چند دن کے مسائل ہوتے ہیں اور ایسی جمعرات بیچ میں آجائے جس میں عورت ان دنوں نماز، روزہ نہیں کرسکتی تو یہ عمل صرف شوہر کرے۔ ہر جمعرات فاتحہ دلانے کے بعد وسیلہ امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام بارگاہ رب العالمین میں حصول اولاد کیلئے دُعا کریں۔ جب پروردگار عالم آپ کو اولاد نرینہ یا اولاد یعنی بیٹا یا بیٹی عطاء کردے تو عورت چالیس دن تک یہ عمل تو نہیں کرسکتی مگر شوہر ہر جمعرات کرے۔ جب خالق کائنات اولاد عطاء فرمادے تو دونوں میاں بیوی اپنے بازوں سے امام ضامن والے پیسے کھول دیں اور یہ 222 روپے ہونگے ان 222 روپے کی مٹھائی لے کر نیاز مشکل کشاء حضرت علیؑ دلا دیں اور بچوں کو کھلائیں۔ یہی عمل ہر جمعرات کو سات سال تک کرنا ہوگا۔

(2) لاعلاج بیماریوں سے شفاء کاملہ عطاء ہو، مثلاً کینسر، ٹی بی، ہیپاٹائٹس، شوگر یا ایسی بیماریاں جو جدید دور میں سامنے آئی ہیں۔ ان کی شفاء کیلئے اگر مریض خود یہی عمل کرے یعنی ایک سو گیارہ روپے کا امام ضامن بنا کر اور لوح مولا علیؑ کاغذ پر تیار کر کے یعنی ایک سو گیارہ روپے اور نقش مولا علیؑ اکھٹے مریض کے سیدھے بازو پر باندھیں اور یہی عمل ہر جمعرات کو مریض خود کرے تو سب سے بہتر ہے اگر مریض ایسا ہے کہ انتہائی لاچار ہے بستر سے اُٹھ نہیں سکتا تو گھر کا کوئی فرد نیت شفاء مرض کر کے بروز جمعرات دو رکعت نماز حاجت پڑھے اور اس نماز کا ثواب مولائے کونین کی خدمت میں ہدیہ پیش کرے اور سفید رنگ کی شیرینی سامنے رکھ کر معجزہ امیر المومنینؑ پڑھ اور مریض کی شفاء کے لئے وسیلہ مشکل کشاء خالق کائنات کے دربار میں دُعا کرے شفاء کاملہ ہونے تک یہی عمل ہر جمعرات کرتا رہے۔

(3) وہ بچی جو شکل صورت اور تعلیم اچھی ہونے کے باوجود آج تک شادی نہیں ہوسکی وہ بچیاں جو شادی جیسے عظیم مسئلے کیلئے پریشان حال ہیں تو وہ بھی اسی طرح ایک سو گیارہ روپے اور لوح مولا علیؑ جو کاغذ پر تیار کرنی ہے۔ اس لوح کو اور ایک سو گیارہ روپے اکٹھا کر کے امام ضامن کے طور پر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں اور ہر جمعرات کو اسی طرح سفید رنگ کی شیرینی سامنے رکھ کر معجزہ مولا علیؑ پڑھے اور وسیلہ امیر المومنین پروردگار عالم کے دربار میں دُعا کرے۔ اگر یہ عمل بچی خود کرے تو سب سے بہتر ہے نہیں تو اسکی والدہ کرے مگر امام ضامن بچی خود باندھے۔ شادی ہونے کے بعد ایک سو گیارہ روپے والدہ امام ضامن کھول کر اس رقم کی سفید رنگ کی مٹھائی لیکر سامنے رکھیں اور نیاز مولا علیؑ دلا دیں۔

(4) حصول ملازمت یا ترقی ملازمت کیلئے وہ بچے یا بچیاں جو اعلیٰ تعلیم رکھتے ہوئے بھی آج کے دور میں ملازمت کیلئے پریشان حال ہیں یا ایسے افراد جو ملازمت کرتے ہیں مگر کسی وجہ سے ترقی نہیں ہورہی تو وہ اسی طرح یہی عمل معجزہ مولا علیؑ علیہ السلام تو ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز صدقہ امیر المومنین

حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام جلد ہی اپنے مقاصد میں کامیاب ہوجائیں گے۔ مگر اول شرط یقین کاملہ ہے۔ اگر یقین اور ایمان رکھتے ہوئے جو آدمی بھی معجزہ امیر المومنین علیہ السلام سے کام لے گا یعنی ہر جمعرات کو یہی عمل کرتا رہے تو قلیل مدت میں ان شاء اللہ اسکی حاجت پوری ہوگی۔




(5) وہ حضرات جو کاروبار تو رکھتے ہیں مگر کاروبار میں مسلسل ان کو نقصان ہو رہا ہے تو اسی طرح وہ حضرات معجزہ مولا علیؑ کو ہر جمعرات پڑھیں اور ایک سو دس روپے کی نیاز امیر المومنینؑ دلائیں تو ان شاء اللہ اُن کا کاروبار دن بدن ترقی کرتا جائے گا اور نقصانات کے بجائے فوائد حاصل ہونگے۔ معجزہ مولا علیؑ چودہ معجزے کی کتاب میں موجود ہے یہ کتاب آپ کو افتخار بک ڈپو یا کسی بھی بک ڈپو سے آسانی سے مل جائے گی۔

نقش مولا علی علیہ السلام عدد 12 سے شروع ہو کر عدد 43 پر ختم ہو رہا ہے۔ میں دوبارہ آپ کو یاد دہانی کرا رہا ہوں کہ بروز جمعرات زعفران اور عرق گلاب کی روشنائی سے یہ نقش خود تحریر کریں اگر سمجھ نہ آئے تو کسی پرہیزگار انسان سے تیار کروالیں کیونکہ اس نقش کو تہ کر کے ایک سو گیارہ روپے کا امام ضامن کے ساتھ اِکھٹا کر کے سیدھے بازو پر باندھنا ہے۔

اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط جوابی لفافے کے ساتھ رابطہ کریں اگر آپ صدقہ امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام یہ عمل کرنے میں کامیاب ہوجائیں تو کرنے والے کو اپنا مقصد حاصل ہوجائے یا اس کی حاجت پوری ہوجائے تو بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد کیلئے دُعائے مغفرت کریں اور مدیر اعلیٰ آغا افتخار حسین اور معاون مدیر علی فرزاد اور مجھ ناچیز و حقیر کیلئے درازی عمر اور صحت و سلامتی کیلئے دُعا کریں۔

E-mail: rihussain133@gmail.com

استغفار کے بدلے نعمتیں: بسم اللہ الرحمن الرحیم — صراط الذین انعمت علیهم

| ص | ر | ا | ط | ا | ل | ذ | ی | ن | ا | ن | ع | م | ت | ع | ل | ی | ه | م | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٩٠ | ٢٠٠ | ١ | ٩ | ١ | ٣٠ | ٧٠٠ | ١٠ | ٥٠ | ١ | ٥٠ | ٧٠ | ٤٠ | ٤٠٠ | ٧٠ | ٣٠ | ١٠ | ٥ | ٤٠ | ١٨٠٧ |

| استغفر اللہ | ا | س | ت | غ | ف | ر | ا | ل | ل | ه | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ١ | ٦٠ | ٤٠٠ | ١٠٠٠ | ٨٠ | ٢٠٠ | ١ | ٣٠ | ٣٠ | ٥ | ١٨٠٧ |

# کلید سُکھ و اطمینان

سید قاسم علی نقوی البا کھری سیالکوٹ 0301-6327318

حضرت آیت اللہ عظمیٰ سیّد شہاب الدین مرعشی نجفی جن کا مزار احاطہ معصومہ قم سلام اللہ علیہا میں ہے کو امام زمانہ علیہ السلام سے ملاقات کا شرف حاصل ہے۔ آیت اللہ نے امام زمانہؑ سے پوچھا کہ دعائیں کیوں قبول نہیں ہوتیں آپؑ نے فرمایا ☆ دعا کے لیے حق نہ ہونا (جو مانگے اس اسکا استحقاق رکھتا ہو۔

☆ جھوٹ نہ بولے قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے جھوٹوں پر لعنت فرمائی ہے (آل عمران 61) ☆ ظالم گھاٹے میں ہے اور ظالم پر اللہ تعالیٰ نے لعنت فرمائی ہے (بنی اسرائیل 82)۔

امام زمانہؑ نے فرمایا کہ یہ تین عمل نہ کریں تو دعا ضرور قبول ہوگی۔ سکھ اور اطمینان کی ہر نفس کو ضرورت ہے اسکے لیے امام زمانہ کا فرمان ہے۔

اپنے نام کے اعداد نکالیں مثلاً فیضان رضا

ف ی ض ا ن ر ض ا

1942= 1+ 800+200+50 +1 +800+10 +80

استنطاق کرنے کے بعد 2+4+9+1=16

اب فیضان رضا سکھ اور اطمینان کے لیے 16 دن بلا ناغہ عمل کرے 16 دن جھوٹ نہ بولے 16 دن ظلم و زیادتی نہ کرے ایسی دعا مانگے جو اسکا حق ہے

طریقہ عمل بعد از نماز فجر سورہ یٰس کی تلاوت کر کے مقصد کی دعا مانگے بعد از نماز ظہر سورۃ عمّ کی تلاوت کر کے مقصد کی دعا مانگے۔ بعد از نماز ظہر سورۃ نوح کی تلاوت کر کے مقصد کی دعا مانگے۔ بعد از نماز مغرب سورۃ واقعہ کی تلاوت کر کے مقصد کی دعا مانگے۔ بعد از نماز عشا سورۃ ملک کی تلاوت کر کے مقصد کی دعا مانگے۔ یہ عمل 16 دن جاری رکھے مقصد ان شاء اللہ فرمان امام زمانہؑ ضرور پورا ہوگا۔ 16 دن بعد از نماز مغرب و عشا دوسری رکعت میں سورۃ واقعہ کی تلاوت کرے ہر حاجت ضرور پوری ہوگی۔

وضاحت طلب امور کے لیے رابطہ کریں-052-4598040

## تسبیح اسمائے حسنیٰ

کاروبار میں وسعت و نفع اور ہر گھاٹے سے محفوظ رہنے کے لیے ان اسماء کا ورد ہر نماز کے بعد 11 مرتبہ کریں۔ یہ موثر ترین عمل ہے

یَا رَزَّاقُ یَا نَافِعُ یَا غَنِیُّ یَا وَهَّابُ یَا بَاسِطُ یَا مُعْطِی

# روحانی دستر خوان برائے مومنین و مومنات

سید علی رضا رضوی
دھنی سادات تحصیل کھاریاں ضلع گجرات 0300-5411734,0333-7351212

حسب سابق اس دفعہ بھی میری کوشش یہی ہے کہ مومنین تک آسان اور آزمودہ عمل پہنچاؤں کہ جو ہر ایک کو سمجھ بھی آجائے۔ اور عمل کر کے مومنین کی پریشانی بھی ختم ہو سکے۔ آج کے دور میں دو مسائل ایسے ہیں کہ جن کو لیکر ہر مومن پریشان ہے۔ اور ہر کوئی اس کوشش میں ہے کہ کوئی وسیلہ بن جائے ان پریشانیوں سے نبرد آزما ہونے کا۔ ایک ہے بیماری اور ایک ہے رزق۔ مولا امیر علیہ السلام کا فرمان ہے کہ دنیا کے ہر مرض کی شفا اور اس کی دوا قرآن میں ہے۔ آج کے پرفتن اور پرآشوب دور میں جہاں پریشانیوں نے مومنین کو گھیرا ہوا ہے وہیں ہر بندہ اپنے گھر میں ہونے والی رزق کی بے برکتی کا بھی رونا رو رہا ہے۔ رزق کا تعلق استغاثہ سے ہے جتنا اس کریم ذات سے استغاثہ کریں گے اتنا رزق ملے گا اور جب اس کی عطا سے رزق آئے گا تو پھر اس کی برکت ہی برکت ہوگی۔ میں رمضان والی عید پر کربلا میں تھا اور سرکار عباس علیہ السلام کے کتب خانے میں ایک کتاب نظر آئی جس کا نام تھا الف حرز و حرز مفید، موثر، و مجرب یعنی 1001 مسائل کا حل قرآن اور معصومین علیہ السلام کے فرامین کے مطابق۔ ذیل میں اسی کتاب سے کچھ آسان عمل عرض کر رہا ہوں۔

✪ گھر میں کوئی پریشانی ہو تو باوضو ہو کر 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں اور اس کے بعد 132 دفعہ درود پڑھیں اور دعا مانگیں ان شاء اللہ پریشانی ختم ہو جائے گی ✪ ہر قسم کی مصیبت، حاجات کی تکمیل اور دشمن کے شر سے بچنے کیلئے سورۃ فاتحہ کا عمل پیش ہے۔ یہ مسلسل سات دن کا عمل ہے اور پڑھنے کی ترتیب کچھ یوں ہے۔ ہفتہ والے دن سورۃ فاتحہ 70 دفعہ پڑھے، اتوار والے دن 60 دفعہ، سوموار والے دن 50 دفعہ، منگل والے دن 40 دفعہ، بدھ والے دن 30 دفعہ، جمعرات والے دن 20 دفعہ اور جمعہ والے دن 10 دفعہ پڑھے۔ ✪ جو بندہ 7 دن روزہ رکھے اور ان سات دنوں میں کسی قسم کا بھی گوشت نہ کھائے اور روزانہ 111 دفعہ سورۃ فاتحہ اور 111 دفعہ درود پڑھے۔ آخری دن یہی عمل کر کے دعا مانگے ان شاء اللہ یہ دعا کی قبولیت کا مجرب ترین عمل ہے۔ ✪ جو بندہ یہ چاہے کہ اس کو ایک جمعہ سے لیکر اگلے جمعہ تک نہ کوئی بیماری آئے، نہ پریشانی، نہ کاروبار میں گھاٹا، نہ اولاد کی تکلیف، نہ جادو، نہ بندش، تو وہ سورۃ فاتحہ، سورۃ اخلاص، سورہ معوذتین، یہ تمام سورتیں 7، 7 دفعہ جمعہ والے دن پڑھی جانے والی ہر نماز کے بعد پڑھے ان شاء اللہ تاثیر پورا ہفتہ قائم رہے گی۔

✪ امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے کہ جو بندہ کسی مرض میں مبتلا ہو اور ڈاکٹر جواب دے جائیں تو صبح کو نماز اور اس کے نوافل کے درمیان 41 دفعہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ ان شاء اللہ بیماری ختم ہو جائے گی ✪ جو بندہ رزق کے لئے پریشان ہو اور جو کام کرے اس میں نقصان ہو تو وہ جمعرات کی رات مغربین کی نماز پڑھ کر 5 دفعہ سورۃ واقعہ پڑھے، اور جمعہ کی رات کو مغربین پڑھ کر 11 دفعہ سورۃ واقعہ پڑھے ہفتہ، اتوار، سوموار اور منگل کی رات مغربین پڑھ کر 5، 5 دفعہ سورۃ واقعہ پڑھے۔ ہفتہ میں تعداد سورۃ واقعہ 41 دفعہ ہو جائے گی۔ اور اختتام پر یہ دعا پڑھنی ہے

اللھم ان کان رزقی فی السماء فانزلہ و ان کان فی الارض فاخرجہ وان کان بعیدا فقربہ وان کان قریبا فیسرہ و ان کان قلیلا فکثرہ و بارك لنا فیہ برحمتك یاارحم الراحمین لنا فیہ برحمتك یاارحم الراحمین

✪ جملہ پریشانیوں اور سیارگان کی نحوست کیلئے ہفتہ وار سورتوں کا نام اور ان کے پڑھنے کی تعداد لکھ رہا ہوں۔ ہر روز کی الگ سورۃ ہے جو کہ چار دفعہ پڑھنی ہے اور پڑھ کر چہاردہ معصومین علیہ السلام کو ہدیہ کرنا ہے

ہفتہ والے دن سورۃ فتح، اتوار والے دن، سورۃ یٰس، سوموار والے دن سورۃ واقعہ، منگل والے دن، سورۃ رحمن، بدھ والے دن، سورۃ جن، جمعرات والے دن سورۃ تبارک الذی، جمعہ والے دن سورۃ سجدہ اس کے بعد دعا مانگیں تو پورا ہفتہ مولا کی امان میں رہیں گے ✪ جس بندہ کی کوئی شرعی حاجات ہو تو وہ جمعہ یا جمعرات کی رات کو قبلہ رخ ہو کر 40 دفعہ سورۃ الضحیٰ پڑھے اور پھر دعا کرئے ان شاء اللہ مستجاب ہوگی ✪ اگر کوئی بندہ کسی مشکل میں گرفتار ہو جائے، اور کوئی حل نظر نہ آئے تو بدھ والے دن وضو کر کے 1400 دفعہ درود پڑھے اور پھر یہ درود سرکار باب الحوائج امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کو ہدیہ کرے، ان شاء اللہ اسی وقت پریشانی ختم ہو جائے گی۔ اگر دو رکعت نماز ہدیہ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام ادا کر دے عمل شروع کرنے سے پہلے تو اجابت بڑھ جائے گی۔ ✪ حرز بی بی مسافرہ شام سلام اللہ علیہا: اگر کسی کو بیٹی کی شادی میں مشکل ہو یا بیٹی شادی شدہ ہو اور ازدواجی زندگی کے مسائل ہوں تو لڑکی کی ماں یا لڑکی خود ہفتہ میں ایک دفعہ دو رکعت نماز حاجت ادا کرئے اور 100 دفعہ درود پڑھ کر بی بی مسافرہ شام سلام اللہ علیہا کو ہدیہ کرئے اور اس کے بعد کسی

فقیر یا محتاج کو صدقہ دے، اور امام حسین علیہ السلام کے غم کو یاد کر کے کم از کم کچھ آنسو بہائے تو ان شاء اللہ جملہ پریشانیاں ختم ہو جائیں گی۔ بیٹی کی شادی ہو جائے گی، شادی شدہ اپنے گھر میں آرام اور سکون سے زندگی بسر کرنے لگ جائیں گی۔ ✪ امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اگر کوئی بندہ بے گناہ قید میں ہو اور وہ چاہے کہ اللہ اس کو آزادی عطا کرے تو وہ سورت اخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھے تو بفضل خدا اس کی قید ختم ہو جائے گی ✪ اپنی بیٹیوں کو جہیز میں کربلا کا کفن دینے کی عادت ڈالو، کیونکہ یہ کفن آپ کی بیٹی کے گھر کی حفاظت کرے گا اور ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ کیونکہ یہ مرنے کے بعد قبر میں اور خریدنے کے بعد گھر میں ہر قسم کی پریشانی سے نجات دلاتا ہے۔ ✪ مولا علی علیہ السلام کا فرمان ہے کہ جو بندہ چاہے گھر میں ہو یا صحرا میں اگر اسے کوئی بھی حاجت ہو تو وہ باوضو قبلہ رخ ہو کر 12 ہزار دفعہ "یا علی" پڑھے ان شاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔ ✪ اگر گھر میں رزق کی بے برکتی ہو تو جو پیسے گھر آئیں ان میں سے جناب ام البنین سلام اللہ علیہا کی نیاز کے حسب استطاعت الگ کر کے رکھ دیں۔ مہینہ کے اختتام پر انہیں پیسوں سے جناب ام البنین سلام اللہ علیہا کا دسترخوان لگائیں اور اس دسترخوان پر بی بی کی زیارت پڑھ کر دعا کریں تو ان شاء اللہ گھر میں رزق کا اضافہ ہو جائے گا اور جو رزق آئے گا وہ برکت والا ہو گا۔ ✪ جو بندہ یہ چاہے کہ سارا دن میں اسے کوئی تکلیف، کوئی پریشانی، کوئی دکھ نہ آئے تو وہ اپنی عادت بنالے کہ جب صبح اٹھے تو آنکھ کھول کر منہ کربلا کی طرف کر کے دونوں ہاتھ اپنے ماتھے پر رکھے اور کہے السلام علیك یا اباعبد اللہ الحسين عليه السلام۔ تو وہ سارا دن امام حسین علیہ السلام کی امان میں ہوگا۔

## طریقہ نذر، نیاز معصومین علیہم السلام

جس چیز پر نذر دینی ہو اسکو قبلہ رخ رکھیں اور خود بھی قبلہ رو رہیں پہلے تین مرتبہ درود پڑھیں پھر ہاتھ اٹھا کر بہ خلوص نیت تین مرتبہ اول و آخر درود پاک پڑھیں اور پھر ایک مرتبہ سورۂ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور جتنی بھی سورتیں پڑھنا چاہیں اور یہ کہیں جو کچھ تلاوت کیا ہے وہ آئمہ معصومین علیہم السلام کی خدمت بابرکت میں ہدیۂ نذر ہو خصوصاً جن امامؑ کی نذر دینی ہے انکا اسم گرامی لے۔

## طریقہ فاتحہ عام مومنین

اول و آخر تین مرتبہ درود، درمیان میں ایک مرتبہ سورۂ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ پھر یوں کہیں کہ ان سورتوں کا ثواب آئمہ معصومین علیہم السلام کی خدمت میں ہدیہ ہو اور جو ثواب ملے وہ فلاں بن فلاں کی روح کو پہنچے۔ آمین

# معجزات اسم اعظم

ابتدا رب جلیل کے نام سے جس کا تخت اقتدار ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا اور کروڑوں درود و سلام محمدؐ و آل محمدؐ کی بارگاہ میں۔ قارئین امامیہ جنتری کی طرف سے میرے مضمون کو جو پذیرائی حاصل ہوتی ہے اسکے لیے آپ سب کی شکرگزار ہوں۔ یہ سب عطائے جناب سیدہؑ ہے۔

دعا کی قبولیت کے لیے چند عوامل کا ہونا ضروری ہے

✪ ادائیگی واجبات یعنی (نماز) ✪ رزق حلال ✪ محبت محمدؐ و آل محمدؐ

مولائے کائنات امیرالمومنینؑ سے کسی سائل نے پوچھا مولاؑ زندگی کا مفہوم دو الفاظ میں بیان کریں آپؑ نے فرمایا **خدا کی عبادت اور مخلوق کی خدمت**

**مشکلات کے حل کے لیے** مشکلات کے حل کے لیے مجرب المجرب سریع التاثیر اعمال پیش کر رہی ہوں۔ نماز فجر سے ایک گھنٹہ قبل زیر آسمان دو رکعت نماز برائے حاجت پڑھیں پھر زمین پر ننگے پیر قبلہ رخ کھڑے ہوں 5 تسبیح یا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ اول و آخر درود کے ساتھ پڑھیں۔ یہ عمل چاند رات سے 14 تاریخ تک کریں۔ 40 دن کے اندر حاجت روا ہوگی اعتقاد اور یقین شرط ہے یہ میرا آزمودہ مجرب عمل ہے۔

**رزق کثیر کے لیے** رمضان کی 27 ویں شب کو 70 جو کے دانے لیں اور ہر دانے پر یَا رَزَّاقُ 70 مرتبہ پڑھیں پھر یہ دانے لفافے میں ڈال کر اپنے بٹوے میں رکھ لیں ان شاء اللہ بٹوہ پیسوں سے کبھی خالی نہ ہوگا۔ نیاز دسترخوان کرنا نہ بھولیں۔

**تسخیر خلائق** تسخیر خلائق یا زوجہ اور شوہر کی محبت کے لیے سورۃ اخلاص مجرب ہے روزانہ اول و آخر درود کے بعد 313 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں اور تصور رکھیں یہ عمل پُرتاثیر ہے خطا نہیں کھاتا اگر اسکا نقش باعمل عامل سے چاندی کے پتر پر کندہ کروا کے پاس رکھیں تو عمل مجرب المجرب ہوگا۔

**نوٹ** عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رات 8 بجے سے 10 بجے تک رابطہ کر سکتے ہیں برائے مہربانی جمعرات کو فون نہ کریں کیونکہ ہر شب جمعہ امام وقتؑ کے حضور استغاثہ بلند کیا جاتا ہے اور دسترخون لگایا جاتا ہے استغاثہ میں نام دینے کے لیے S.M.S کیجئے دعا کا کوئی ہدیہ نہیں ہے۔

سیدہ منزہ رضوی 0300-4436508
U.S.A:001-817-9834216

# علم التقویم اور شعبہ ہائے زندگی

ترتیب وترکیب
مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دار الفلاح۔ لاہور
0300-4344139

لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم (سورۃ والتین پارہ 30)

**ستارہ معلوم کرنا** انسانی زندگی کا پہلا مرحلہ پیدائش ہے اور وہ سال کے بارہ مہینوں میں سے ایک دن/ رات ہے۔ علم النجوم وسیارگان نے پورے سال کو بارہ بروج (حمل تا حوت) میں تقسیم کرکے آپکا سٹار (STAR) متعین کر دیا ہے۔ جنتری دیکھیے اور اپنا برج، سیارہ، مبارک عدد، مفید پتھر، اور مناسب دن نوٹ کر لیجئے۔

☆ اگر آپکو تاریخ پیدائش کا صحیح علم نہیں تو عددی تقویم نے اسے آپکے لیے آسان کر دیا ہے۔ خود معلوم کیجئے۔

**طریقہ:** اپنا نام اور والدہ کے نام کے ابجد بنایئے مجموعے کو بارہ پر تقسیم کر دیں اگر 1 بچے تو برج حمل ہے دو بچیں تو ثور ہے۔ علیٰ ہذا التقسیم ترتیب وار چلتے جایئے گیارہ بچے تو دلو اور کچھ نہ بچے یعنی پورا تقسیم ہو جائے تو حوت ہوگا۔ اب برج کے مطابق Star بھی یاد کر لیجئے۔

**اوقات استجابِ دعا** شرعی اعتبار سے دعا قبول ہونے کے اوقات: طلوع فجر، جمعہ کے روز نصف غروب آفتاب، بارش کے ابتدائی لمحات، وقت اذان، روزہ افطاری کا وقت، گریہ عزا، صدقہ دیتے ہوئے، ندامت کے بعد توبہ، بیٹی جب پیار سے والدہ کا چہرہ دیکھے، باپ کی بیٹے کے حق میں دعا، نماز شب میں دعا کے وقت آنسو۔ علم التقویم فی الایام نے بھی اس زمرے میں اپنا جدول پیش کیا ہے ملاحظہ ہو۔

| سیارہ | دن | اوقات |
|---|---|---|
| زحل | ہفتہ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| شمس | اتوار | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| قمر | پیر | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| مریخ | منگل | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| عطارد | بدھ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| مشتری | جمعرات | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |
| زہرہ | جمعہ | 6تا7 صبح یا 1تا2 بعد دوپہر |

**عدد 9 کے عجائبات** مفرد اعداد کا سب سے بڑا اور آخری عدد ہے۔ جناب سیدہ سلام اللہ علیہا سے منسوب ہے۔ مبارک ہندسہ ہے۔ برج حمل اور عقرب کا خاص عدد 9 ہے۔ بیٹی کے سن بلوغ کا آغاز 9 سال سے ہوتا ہے۔ 9 میں کچھ جمع کریں اور مفرد بنانے کے بعد وہی عدد حاصل ہوگا۔

**مثلاً** 9+5=14 چودہ کو مفرد کیا 4+1=5 ، 9 کو کسی عدد سے ضرب دیں اور اعداد کو مفرد بنائیں 9 آئے گا مثلاً 9*4=36 اسے مفرد کیا 6+3 =9 ، 9 کا پہاڑہ گنتے جائیں اور حاصل شدہ اعداد کو جمع کرتے جائیں 9 حاصل ہوگا۔ لمبی ضرب میں مفرد المفرد بنائیں پھر بھی مقصود 9 ہوگا۔ مثلاً 9*215=1935 مفرد بنائیں۔

5+3+9+1=18 مفرد المفرد 8+1=9۔ دودھ دینے والے جانور (بھینس، گائے، بکری) کے گلے میں لکڑی کی تختی پر یہ تعویذ لکھ کر ڈال دیں پہلے سے زیادہ دودھ دینے لگے گی۔ آپکو ٹیکے کی ضرورت نہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| 9 | 9 | 9 |
| 9 | 9 | 9 |
| 9 | 9 | 9 |

**گورونانکؒ کا عددی فارمولا**

ابجد تا ضظغ ایک ہزار تک عددی قیمت رکھتے ہیں تمام حروف تہجی کے مقررہ نمبر ہیں اسے علم الاعداد ابجد کہتے ہیں اس اعتبار سے حضور اکرم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اعداد 92 ہیں۔ بابا نانکؒ نے علم التقویم کے لحاظ سے تحقیق کی ہے اور نتیجے سے ثابت کیا ہے کہ دنیا کی ہر چیز میں زمین وآسمان کی ہر شے میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (92) موجود ہیں۔

نام لو کسی وستو کا کرو چوگن او پر دو بڑھاؤ
جو ملے پنج گن کیجئے بیسی بھاگ لگاؤ
جو آوے نوگن کیجو او پر دو بڑھاؤ
نانک ایسے بچن سے تم نام محمدؐ پاؤ

توضیح کلام نانکؒ

کسی شے کے اعداد×4+2×5+20 باقی×9+2=92

مثال 540=4×135

542 =2+540

2710 =5×542

2710+20=باقی بچے 10

90 =9×10

92 =2+90

## حروف مقطعات کے حقائق

قرآن پاک میں 29 حروف مقطعات کا ذکر ہے جن میں کچھ حروف مجموعی طور پر بار بار آئے ہیں مثلاً الم، الرا۔ ان کو Single کیا جائے تو 14 حروف بنتے ہیں جن کا ایک مکمل جملہ راہ حق کی طرف راہ نمائی کرتا ہے۔ صراط علی حق نمسکه علیؑ کا راستہ سچا ہے جس سے ہم وابستہ ہیں۔ خداوند متعال ہمیں قرآن کریم کی راست بیانی اور حضور پاکؐ کی حدیث مبارکہ کے مطابق "الحق مع العلی و علی مع الحق" پر عمل کرتے ہوئے راہ حق اور صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

| 786 | بسم اللہ | الرحمٰن | الرحیم | |
|---|---|---|---|---|
| | 168 | 329 | 289 | = 786 |

| اللہ | مصطفیٰؐ | علیؑ | فاطمہؑ | حسنؑ | حسینؑ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 66 | 229 | 110 | 135 | 118 | 128 | = 786 |

صدقہ "برکات صدقہ" (علامہ عابد عسکری فاضل قم کی کتاب سے ماخوذ)

وہ صدقہ جو صحیح وسالم مومن کو دیا جائے 10 گنا ثواب

وہ صدقہ جو بیمار اور علیل مومن کو دیا جائے 70 گنا ثواب

وہ صدقہ جو مستحق رشتہ دار عزیز کو دیا جائے 700 گنا ثواب

وہ صدقہ جو خدمت کی نیت سے والدین کو پیش کیا جائے 7000 گنا ثواب

وہ صدقہ جو نادار مومن طالب علم کو معاونت کے طور پر دیا جائے ایک لاکھ گنا ثواب کا حامل ہے۔

## اجر عظیم (مولانا فیاض حسین جعفری کی تالیف کردہ کتاب سے ماخوذ)

**مستحب 4 روزے** 17 ربیع الاول کا روزہ یک سال (355 دن) کے روزے رکھنے کے ثواب کے برابر ہے۔ ☆ 18 ذوالحجہ کا روزہ 60 سال کے گناہوں کا کفارہ ہے کیونکہ یہ عید غدیر کا مستحبی روزہ ہے۔ ☆ 25 ذی قعد کا روزہ 60 مہینوں کے روزے رکھنے کے مترادف ثواب رکھتا ہے۔

☆ 27 رجب کا روزہ 60 یا 70 سال کے روزوں کے برابر ثواب کا حامل ہے

مسجد حرام کی ایک نماز ایک لاکھ رکعت کے ثواب کے مساوی ہے۔

مسجد نبویؐ کی ایک نماز 50000 رکعت کے ثواب کے مساوی ہے۔

مسجد قبا کی ایک نماز ایک عمرہ کے ثواب کے مساوی ہے۔

مسجد کوفہ کی ایک نماز ایک عمرہ اور ایک حج کے ثواب کے مساوی ہے۔

وما توفیقی الا باللہ

# ممانعت فی الاکل مشترک

(تمام خشک/تر کے اکٹھا کھانے کی ممانعت)

**تین گوشت** طب معصومین علیہم السلام کے مطابق چند ایک غذاؤں کو ایک وقت میں یکے بعد دیگرے کھانے کی زبردست ممانعت ہے اگر کوئی ہٹ دھرمی کر کے کہتا ہے کہ" کچھ نہیں ہوتا" تو پھر سزا بھی بھگت لے گا۔ اور اپنے معدے کو بیماریوں کا گڑھ بنالے گا۔ نیچے دی گئی تحریر کے مطابق احتیاط کریں مختلف امراض کو بدن میں جنم لینے کی دعوت نہ دیں ورنہ علاج آپکے بس سے باہر ہوجائے گا۔ موجودہ زمانے کی بیماریاں اسی بد پرہیزی کی وجہ سے ہیں۔

1 ہمارے ہاں تین قسم کے گوشت پکا کر کھائے جاتے ہیں۔

| زمینی | چکن | مٹن | بیف (بڑا گوشت) |
|---|---|---|---|
| آبی | مچھلی | مرغابی | |
| ہوائی | تیتر | بیٹر | فاختہ (پرندے) |

☆ ایک دسترخوان پر اگر تینوں اقسام کے گوشت چن دیئے جائیں تو صرف ایک قسم (زمینی، آبی ہوائی) منتخب کرلیجئے۔

مچھلی کے ساتھ زمینی گوشت کے کباب مت کھائیے۔ تیتر بیٹر کے ساتھ بکرے کا گوشت ہرگز نہ لیں اور نہ ہی آبی/ ہوائی کو ملائیے ورنہ cancer، B.P اور Heart Attack کے لیے تیار رہیئے۔

☆ کھانے کے ساتھ سوڈا واٹر اور پھر چائے کا دور انتہائی خطرناک نتائج کا حامل ہے فم معدہ کی شکایت ہوجاتی ہے۔ ☆ خربوزہ یا برنی کھجور نہار منہ ہرگز نہ کھائیں ورنہ فالج گرنے کا زبردست اندیشہ ہے۔

## غذاؤں میں احتیاط

☆ مولی، دہی اور پنیر ایک ساتھ کھانے سے قولنج کے درد کا اندیشہ ہے۔

☆ دودھ کے ساتھ کھٹی چیز کھانے سے درد معدہ اور خون میں جلن پیدا ہوتی ہے بدن میں کھجلی محسوس ہوتی ہے۔ ☆ مچھلی کے گوشت کیساتھ دودھ ہرگز نہ پیئیں، گنے کا رس نہ لیں اور نہ ہی شہد کھائیں ورنہ جذام، برص، قولنج آپکے لیے تیار ہے۔ ☆ چاول کے بعد سرکہ نہ کھائیں معدے کے اندر شدید درد پیدا ہوگا جب تک یہ باہر نہیں نکلے گا آرام نہیں آئے گا۔ ☆ بھنا ہوا زمینی

گوشت اور سرکہ ایک ساتھ کھانے سے دردِ معدہ، دردِ شکم، اور قولنج کا خوف یقینی ہے۔☆ دودھ اور شراب جب معدہ میں یکجا ہوتے ہیں تو جوڑوں کا درد، گنٹھیا اور اعضا کے ٹیڑھے ہونے کا امکان ہوتا ہے۔☆ کچا لہسن، پیاز، فندق، اور بادام کو پیٹ میں نہ ڈالیں تین امراض کا حملہ ہوگا۔☆ کیلے کیساتھ لسی پینے سے ہیضہ ہو جاتا ہے۔☆ کھچڑی کیساتھ کھیر کھانے سے پیشاب پاخانہ بند اور قولنج کا شدید حملہ ہوتا ہے۔ اسی طرح شہد اور گھی کھانے سے بھی یہی خطرہ ہے۔☆ گرم کھانوں کے ہمراہ دہی کھانے سے فم معدہ (معدہ کے اوپر والا حصہ) کا درد جنم لیتا ہے اور متواتر تنگ کرتا رہتا ہے۔☆ شہد اور مکھن ہم وزن ہو جائیں تو زہر بن جاتا ہے مت کھائیں ورنہ سیدھے ہسپتال ایمرجنسی وارڈ میں۔۔۔۔☆ شربت کے بعد چائے یا چائے کے بعد شربت اختلاج قلب کا باعث ہے دل میں بے چینی پیدا ہوگی اور بھاگنے کو جی چاہے گا۔☆ کھیرا، ککڑی، تربوز کھانے کے بعد پینے والی کوئی بھی چیز نہ لیں ورنہ درد سے بے حال ہو جاؤ گے۔☆ گوشت کے ساتھ تل، دودھ، پنیر، سرکہ یا شراب ہرگز استعمال نہ کریں لاعلاج امراض آپ پر غلبہ ڈال لیں گی۔☆ تیل کے پکوڑے آہستہ آہستہ بھوک کو ختم کر دیتے ہیں۔☆ جو مچھلی فروش ملی مچھلی تلتا ہے اسکے توے پر سے پکوڑے، سلاد، تیل والا نان، تک تک والا مسالہ، تلے ہوئے ٹماٹر ہرگز نہ لیں۔ ملی مچھلی سے بچیں۔☆ امام رضا علی علیہ السلام کی ہدایت کے مطابق شرینی بہت کم استعمال کریں۔☆ اپریل کے مہینے میں نہار منہ پانی پینا مضر صحت ہے۔☆ ماہ نومبر میں رات کو پانی نہ پئیں تو بہتر ہے دن کے وقت بے شک خوب پئیں پانی ہمیشہ بیٹھ کر اور وقفہ دے کر پینا چاہیے۔☆ اطباء نے پوری تحقیق کیساتھ حکمت کی کتابوں میں لکھا ہے کہ دہی کے ساتھ انڈا، اچار، خربوزہ، تربوز یا کھیرا ہرگز نہ کھائیں۔☆ شہد اور پانی وزن میں برابر ہوں تو زہر بن جاتا ہے۔ شہد کم پانی زیادہ مشروب بنا کر بے شک پئیں۔☆ سری پائے کھانے کے بعد دودھ اور لسی کے قریب بالکل نہ جائیں ورنہ خون کے اند کینسر بن جائے گا۔☆ کھجور کے موسم میں پکی ہوئی کھجور اور نیم پکی ہوئی کھجور ملا کر کھانے سے مکمل پرہیز کریں جسم میں غیر ضروری حرارت سے بخار ہو جائے گا۔

قارئین کی خدمت میں چند ایک ضروری ہدایات برائے تحفظ صحت و جان قلمبند کی ہیں امید واثق ہے کہ ذکور و اناث، مرد و زن، خرد و کلاں، بزرگ و کوچک، پیر و جوان، معلم و متعلم اور امامیہ جنتری کا مطالعہ رکھنے والا ہر ذی شعور ان تحفظات کا خاص رکھے گا اور ناشرین، معاونین مرتبین، محررین اور مولفین کی سعی جمیل سے کما حقہ استفادہ کرے گا آغا صاحبان کو نیک دعاؤں کے ساتھ یاد رکھا کریں۔ قرآن مقدس کا فرمان ہے **کلوا واشربوا ولا تسرفوا** (کھاؤ پیو مگر بے جا نہیں) خداوند تعالیٰ ہم سب کو اس پر عمل کر کے خدا کا فرماں بردار بندہ بننے کی توفیق عطا فرمائے۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف (صاحب جعفری)



## فالج

مومنین کرام بلڈ پریشر جب انتہائی حدود تک جانے لگے تو فالج کا خطرہ ہونے لگتا ہے فالج کا مریض فالج کے حملے کے مطابق معذور ہو جاتا ہے مریض کے حواس یا ہاتھ پیر ہلانے یا بولنے کی سکت نہیں رہتی، دماغ یا طہارت پر کنٹرول نہیں رہتا، اعصاب پر قابو نہیں رہتا۔ اللہ تعالیٰ اپنے کرم سے کل ایمان والوں کو محفوظ رکھے۔ آمین۔ جو مومنین دن اور رات میں ایک ایک مرتبہ آیۃ الکرسی کی تلاوت کر لیں گے وہ فالج کے حملے سے محفوظ رہیں گے۔ جو مومنین خدانخواستہ فالج میں مبتلا ہو چکے ہیں وہ اول و آخر 9 مرتبہ درود ابراہیمی اور درمیان میں 51 مرتبہ یہ پانچ کلمات پڑھ کر روزانہ پانی پر دم کر کے پئیں یہ پانچ کلمات زبان پر بہت آسانی سے جاری ہوتے ہیں اور اعمال پر بہت بھاری ہیں۔

**سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ**

دم کیا ہوا تیل روغن شفا صرف ڈاک خرچ بھیج کر ہم سے فی سبیل اللہ مفت منگوائیں اور روزانہ لگائیں۔ اللہ تعالیٰ شفا عطا فرمائے گا۔ روحانی مسائل اور مشورے کے لیے فون پر رابطہ کریں۔

# نقش سورہ اخلاص کے فوائد

**پامست وعامل:** ریاض حسین جعفری
0300-5036347, 0333-5765851

بے حد درود وسلام محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمدؐ پر اور ثنا اس رب کائنات کے لیے جو ہر چیز پر قادر ہے۔ قارئین کرام السلام علیکم! قارئین کے لیے سورہ اخلاص کا مجرب نقش لیکر حاضر ہوا ہوں یہ نقش اپنی مثال آپ ہے جو میں فیض عام کر رہا ہوں تا کہ آپ اس نقش سے فیض یاب ہوں اور دعاؤں میں مجھے یاد رکھیں۔

**فوائد:** ☆گم شدہ آدمی/عورت یا بچہ گھر سے بھاگ گیا ہو تو اس کو واپس لانے کے لیے یہ نقش مکرم درخت یا پنکھے کیساتھ باندھیں جو ہوا سے متحرک ہو ان شاء اللہ مفرور واپس آجائے گا فلاں بن فلاں کی جگہ مفرور اور اسکی ماں کا نام لکھا جائے گا۔ ☆ ہر قسم کے آسیب، سحر، جادو دفعہ کرنے کے لیے نقش کو گلے میں ڈالیں۔ اثر ختم ہوجائے گا۔ ☆لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو تو گلے میں ڈالیں۔ شادی ہوجائے گی ☆کسی عورت کی اولاد نہ ہو تو نقش مبارک کو گلے میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ اولاد نرینہ ہوگی۔

☆اس نقش مبارک کو جو پاس رکھے گا اس کو ہر کام میں فتح ہوگی۔

**نوٹ:** اس نقش مبارک کو گولڈن کلی پر تیار کیا جائے گا اور کسی بھی ستارے کی نیک ساعت میں لکھ کر گلے یا بازو میں ڈالیں اور ہر روز 100 مرتبہ سورہ اخلاص کا ورد کریں 21 دن تک پڑھیں لازمی اور چند دنوں میں آپ کا




کام ہوجائے گا ان شاء اللہ۔ یہ نقش میرا آزمودہ اور مجرب ہے۔ آخر میں میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری کی مغفرت فرمائے اور آغا افتخار صاحب کو صحت وسلامتی کے ساتھ رکھے اور ان کی اہلیہ مرحومہ جن کا انتقال 6 مئی 2016 کو ہوا ہے جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین

کرشمہ روحانیت پامست وعامل ریاض حسین جعفری
نزد کسیل کریانہ سٹور مرچنٹ کینال ریسٹ ہاؤس تحصیل و ضلع [illegible]

# احکامات ایام ہفتہ

**ہفتہ** شنبہ کی شب میں غذا ترک نہیں کرنی چاہیے۔ جناب امام صادق آل محمد علیہ السلام سے روایت ہے کہ جو شخص شنبہ یعنی ہفتہ اور یک شنبہ یعنی اتوار کی شب میں پیہم غذا کو ترک کرے تو اس سے ایک ایسی قوت زائل ہوجاتی ہے جو 40 دن تک واپس نہیں آتی۔

**اتوار** یک شنبہ کا دن اکثر کاموں کے لیے میانہ ہے لیکن مکان بنانے، درخت لگانے، کھیت میں بیج ڈالنے یا کھیت کو تیار کرنے کے لیے خوب ہے

**پیر** دوشنبہ کا دن ایام ہفتہ میں اس بنا پر منحوس ترین دن ہے کہ اس روز جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس دنیا سے رحلت فرمائی اور شہادت امام حسین علیہ السلام کے بعد دشمنوں نے اسی دن کو عید قرار دیا جو شخص اس دن کی نحوست سے محفوظ رہنا چاہے اسے چاہیے کہ نماز صبح کے بعد سورہ ہل اتی کی تلاوت کرے۔

**منگل** سہ شنبہ کا دن طلب حاجت کے لیے خوب ہے اسی دن حضرت داؤد علیہ السلام کے واسطے لوہے کو نرم کر دیا۔ اس دن لباس قطع کرنا منحوس ہے ایسے کپڑے عموماً چوری ہوجاتے ہیں اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ منگل کو قطع کیا ہوا لباس پہننے والا اس لباس میں دریا یا سمندر میں ڈوبے گا۔

**بدھ** چہار شنبہ کا دن کسی بھی نئے کام کی ابتدا کرنے کے لیے خوب ہے اس دن درخت کی قلم لگانا، جسم سے فاضل اور فاسد خون نکلوانے کے لیے جونک/شاخ لگوانا یا بلڈ بنک کو خون کا عطیہ دینا، مسہل لینا اور حمام جانا خوب ہے۔

**جمعرات** پنجشنبہ کا دن خط بنوانے، بال کٹوانے، ناخن کاٹنے اور نیا کپڑا قطع کرنے کے لیے بہت خوب ہے بعض روایات میں ہے کہ اس روز بیمار اگر دوا ترک کردے تو شفایاب ہوتا ہے اس روز قبور مومنین پر جا کر فاتحہ خوانی کرنے کا بڑا ثواب ہے۔

**جمعہ** حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا قول ہے کہ شب جمعہ اور جمعہ کے روز صدقہ دینا ہزار صدقہ کے برابر ہے اور محمدؐ وآل محمدؐ پر درود بھیجنا ہزار گنا ثواب کا باعث ہوتا ہے۔ جمعہ کو مسجد جانا اور نماز ادا کرنا بھی ثواب کثیر کا موجب ہوتا ہے۔ نماز جمعہ سے قبل سفر کرنا مکروہ ہے۔

آیت الکرسی کو **وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ** تک جو شخص اپنے نام کے اعداد کے مطابق 40 روز پڑھے۔ اول و آخر 100 مرتبہ درود پاک پڑھے تو رزق کے بند دروازے کھل جائیں گے۔ بزرگ علماء کا آزمودہ ہے۔

ایم غلام رضا عسکری (علوم فلکیات)
0333-7014915

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ

2017 عیسوی — ۱۴۳۸ ھجری

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E — عرض بلد 33-43N

## تحویل آفتاب در برج حمل

مورخہ 20 مارچ 2017 بروز سوموار

سہ پہر 3 بجکر 28 منٹ 35 سیکنڈ پاکستان سٹنڈرڈ ٹائم بمطابق دارالحکومت اسلام آباد

بادشاہ: قمر

وزیر: عطارد

سپہ سالار: مشتری

مشیر: زحل

رنگ: سفید




## خوارک

چم چم، قلاقند، برفی، ربڑی، رس ملائی، کھیر، دودھ، حلوہ سوجی

## صدقات

چاول، آٹا، ساگودانہ دودھ خشک یا تازہ، چینی

مورخہ 20 مارچ 2017 بروز پیر مطابق 21 جمادی الثانی 1438ھ بوقت 3 بجکر 28 منٹ 35 سیکنڈ سہ پہر (پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم) مطابق پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔

تحویل کے وقت مولا مشکل کشاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالٰی حاجت پوری کرے گا۔

**نوٹ** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے بیرون ملک مقیم قارئین نوروز کے پاکستانی وقت سہ پہر 03 بجکر 28 منٹ 35 سیکنڈ میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہو جائے گا۔

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہوکر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ

وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ط

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیّت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَةً اِلَی اللهِ. اَللهُ اَكْبَرُ'' اور اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ ''اِنَّاۤ اَنْزَلْنٰهُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ

اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ

عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا

هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا

اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَاۤ اَشْكُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ

وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ

وَمَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَاۤ اَتَكَلَّفَ مَالَاۤ اَحْتَاجُ

اِلَیْهِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیۡدَۃٌ وَاَنۡتَ مَلِكٌ قَدِیۡمٌ اَسۡئَلُكَ خَیۡرَھَا وَخَیۡرَ مَافِیۡھَا وَاَعُوۡذُبِكَ مِنۡ شَرِّھَا وَشَرِّ مَافِیۡھَا وَاَسۡتَکۡفِیۡكَ مَئُوۡنَتَھَا وَشُغۡلَھَا یَاذَاالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ (زادلمعاد)

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب و زعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض و بلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرّب اور راز سربستہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶۱ | ۱۳۶۴ | ۱۳۶۷ | ۱۳۵۴ |
| ۱۳۶۶ | ۱۳۵۵ | ۱۳۶۰ | ۱۳۶۵ |
| ۱۳۵۶ | ۱۳۶۹ | ۱۳۶۲ | ۱۳۵۹ |
| ۱۳۶۳ | ۱۳۵۸ | ۱۳۵۷ | ۱۳۶۸ |

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک و زعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

| | |
|---|---|
| 1 | سَلَامٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ |
| 2 | سَلَامٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ |
| 3 | سَلَامٌ عَلٰی اِبۡرٰھِیۡمَ |
| 4 | سَلَامٌ عَلٰی مُوۡسٰی وَھٰرُوۡنَ |
| 5 | سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیۡنَ |
| 6 | سَلَامٌ عَلَیۡکُمۡ طِبۡتُمۡ فَادۡخُلُوۡھَا خٰلِدِیۡنَ |
| 7 | سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطۡلَعِ الۡفَجۡرِ (از حاشیہ زادالمعاد) |

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچہ کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اربعہ | ثلثہ | اثنین |
| اربعہ | اثنین | ثلثہ |

مندرجہ ذیل نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا و امراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محطی ۱۱۱=۱۱۱۹الا ۱۱۱۹=الا



برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَا السَّمَآءُ انۡشَقَّتۡ وَاَذِنَتۡ لِرَبِّھَا وَحُقَّتۡ وَاِذَا الۡاَرۡضُ مُدَّتۡ وَاَلۡقَتۡ مَافِیۡھَا وَتَخَلَّتۡ

# احکام نوروز عالم افروز زائچہ نوروز کے آئینے میں

پیر کے دن کا نوروز خواتین اور ضعیف العمر عورتوں کے لیے اچھا ہوگا۔ سبزہ اور باغات کے ساتھ کھیتی باڑی میں فوائد ہونگے اجناس کے نرخ اچھے رہیں گے۔ چاول، مکئی، آلو، گوبھی، اور گندم کی فصلیں اچھی ہونگیں۔ کپاس کی پیداوار میں اضافہ اور نرخ اچھے ملیں گے۔ پانی کے ذخائر میں اضافہ ہوگا۔ خشک میوہ جات کی قیمتوں میں استحکام یا کمی کا سامنا ہوگا۔ موسم خشک اور گرمی کم پڑے گی جبکہ برفانی علاقوں میں برف باری زیادہ اور بارشوں میں زیادتی ہوگی لیکن بے ترتیب بارشیں ہوسکتی ہیں۔ بچوں کی پیدائش میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ انڈے، مرغی اور اشیاء خوراک میں اضافہ قیمتوں میں کمی کا باعث ہوگا۔ سمندری خوراک مچھلی، جھینگا اور سمندری معدنیات و جواہرات میں اضافہ ہوگا۔ اس سال نوروز کے اوقات میں سچا موتی زیب تن کرنا آپکو آنے والے سال تک ناگہانی آفات اور مشکلات و بیماریوں سے تحفظ دیتا رہے گا۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو لکھا جاتا ہے وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لیے کے شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہے جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق نہیں 18 ذوالحجہ 10 ہجری چونکہ اتفاقاً 21 مارچ کو آ گیا اس لیے اس جشن کو دہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں، مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یاد خدا میں تشکر کے طور پر بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا (۱) اللہ تعالی نے اس دن اپنے بندوں عہد لیا ہے کہ اس کی واحدنیت کیساتھ عبادت کریں (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی (۳) حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا (۴) رجعت آئمہ طاہرینؑ اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ (۵) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نزول وحی کا آغاز (۶) حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا (۷) حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا (۸) حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں یہ اعمال نوافل دعائیں، اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں جنکی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

## آب نیساں

نوروز سے 23 دن کے بعد جو مہینہ شروع ہوتا ہے جو 30 دن کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۃ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلناہ کو 70، 70 مرتبہ پڑھے 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لا الہ الا اللہ اور پھر 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اسے پیے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست اور بینائی سے بھر دے گا اور تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص صبح و شام اس پانی کو پیے گا اسکی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کی کا درد اور بیماری ختم ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

## بقیہ عالمی پیشگوئیاں

ایران سے دوستی کے خواہشمند ہونگے پورے خطے میں ایران کا رعب و دبدبہ رہے گا۔

**تجزیہ** جیسا کہ شروع میں کہا گیا ہے کے نیپچون، مریخ اور زحل پوری دنیا پر حکومت کر رہے ہیں جسکی وجہ سے وہ پر امن ممالک کہ ان میں تھانے بھی قائم نہیں ہیں وہاں بھی خوفناک دہشت گردی ہوگی اور تین سیاروں کی وجہ سے یورپی ممالک اور امریکہ سب سے زیادہ متاثر ہونگے امریکہ اور یورپین ممالک میں دہشت گردی کی وجہ سے کافی مقدار میں اموات میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ انڈیا اور پاکستان تھوڑا سا متاثر ہونگے دنیا کے بیشتر ممالک میں تباہ کن حالات رہیں گے بڑی بڑی شخصیات کی موت واقع ہوگی جو بہت مشہور اور مصروف شخصیات ہوں گی یہ حالات تقریباً ساڑھے تین سال برقرار رہیں گے قبرستان آباد ہو جائیں گے اور شہر کے شہر ویران اور بستیاں اجڑ جائیں گی۔ 28-7-2016 (منجم سیّد حسن حیدر زیدی)

# عالمی پیشگوئیاں 2017

سید حسن حیدر زیدی 021 34988582, 0345 8219910
R39 کرسٹل کالج بالمقابل سپارکو اسکیم 33 سیکٹر 22/A پوسٹ کوڈ 75280 کراچی
سوال کرنے کے اوقات شام 5 بجے سے رات 10 بجے
www.syedhasanhaiderzaidi.com

اس وقت پوری دنیا پر علم تقویم کے اعتبار سے تین سیاروں کی حکومت ہے جس کو تثلیث کہتے ہیں ورنہ حکومت مطلق اللہ تعالیٰ کی ہے۔ نیپچون، مریخ اور زحل نیپچون تخریب کاری کا سیارہ ہے جسکی وجہ سے تخریب کے بعد خون بہے جو مریخ کے زیر اثر آتا ہے خون بہنے کا انجام انسان قبر کے اندر جائے جو زحل کے ماتحت ہے اس کا اثر پوری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لے گا اور اس سال کا ورد **نصرٌ من اللہ و فتحٌ قریب** خواتین و حضرات اس کا زیادہ سے زیادہ ورد رکھیں اور اول و آخر درود پاک کا ورد تین مرتبہ کریں۔

**پاکستان** 2017 میں بھی پاکستان کے حالات بہتر نہیں ہو سکیں گے مگر اس کے ساتھ ساتھ پاکستان کی تمام ایجنسیاں نہایت سختی کا مظاہرہ کریں گی اور بڑے بڑے لوگ اپنے انجام کار کو پہنچیں گے۔ مہنگائی اپنے عروج پر جائے گی۔ غریب کی زندگی مشکل میں پڑ جائے گی عورتوں پر نہایت ہی تشدد کیا جائے گا اور جاہلانہ روایتیں برقرار رکھی جائیں گی جسکی وجہ سے عورتوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے گا۔ زلزلے کثرت سے آئیں گے۔ حادثات اور آسمانی آفتوں سے اموات میں اضافہ ہوگا۔ نئی نئی بیماریاں پھوٹ پڑیں گی وبائی امراض میں کثرت سے اضافہ ہوگا خون کی نئی نئی بیماریاں پیدا ہونگی جسکی تشخیص کرنے سے مصلحین قاصر رہیں گے انسانوں کو بے دردی سے قتل کیا جائے گا۔ نابالغ بچوں سے تشدد کیساتھ کام لیا جائے گا۔ ریل اور ہوائی حادثات میں اضافہ ہوگا۔ پاکستان کے کچھ شہروں میں تخریب کاری دیکھنے میں آئے گی مگر اچھی بات یہ ہوگی کہ پاکستان آرمی والے ان کی آسانی سے کمر توڑ دیں گے اور تخریب کار اپنے انجام کو پہنچیں گے۔ حکومت وقت اپنی آمرانہ سوچ برقرار رکھے گی اور جمہوریت کا نام لیکر آمریت قائم رہے گی۔ لوڈ شیڈنگ، پانی کا مسئلہ، گیس کا مسئلہ قطعاً حل نہیں ہوگا۔ حکمران عوام سے جھوٹ بولیں گے مگر عوام جھوٹ میں نہیں آئے گی کیونکہ حکومت حاصل کرنے کے لیے ان کے بنیادی دعوے پاکستانی عوام پر عیاں ہو جائیں گے۔ ٹریفک حادثات میں بے پناہ اضافہ ہوگا جس سے کافی اموات ہوں گی۔ پاکستان کے لیے کوئی دن ایسا نہیں ہوگا جس میں ٹریفک حادثات کی خبریں نہ ملیں اور ان میں اموات نہ ہوں۔

قصہ مختصر پاکستان میں جمہوریت کا نام لیکر آمریت اور بادشاہت قائم رہے گی پارلیمنٹ کا نام برائے نام رہے گا۔ مگر جمہوریت کی اصل بچانے والی پاکستان آرمی اور ایجنسیاں ہوں گی اور عوام کے مسائل صحیح معنی میں پاک آرمی حل کرے گی جمہوریت کے دعویدار پاک آرمی اور ایجنسیوں کا منہ تکتے رہ جائیں گے آرمی کام کرے گی جمہوریت صرف نام کی رہ جائے گی۔ جمہوری اداروں کو پاکستان میں حکومت کرنے میں دقت پیش آئے گی۔ حکمرانوں کو پاکستان میں حکومت کرنے سے کوئی دلچسپی نہیں رہے گی۔ بہرصورت پاکستان آرمی پاکستان میں اپنا کردار ادا کرتی رہے گی۔

**امریکہ** امریکہ کے لیے پریشان کن وقت شروع ہونے والا ہے اوبامہ کا اقتدار ختم ہونے والا ہے امریکہ کے کئی صوبوں میں نسلی فسادات پھوٹ پڑیں گے۔ امریکہ کے کئی شہروں میں آفت ناگہانی سے تباہی آئے گی اور کافی کشت و خون ہوگا۔ اب وقت آگیا ہے کہ جو کام امریکہ نے کافی ممالک کے اندر عوام کا خون بہایا ہے اب اسکا جواب یہ ہوگا کہ امریکہ میں بھی کافی مقدار میں خون بہے گا اگرچہ بہت سے غیر ملکی جو وہاں کے نیشنل ہونگے ان کو اپنے گھر چھوڑنے پر مجبور کیا جائے گا اور صرف تھوڑے سے سامان کے ساتھ ان کو ملک بدر کیا جائے گا امریکہ کا ظلم خود اس کے گلے میں پڑنے والا ہے اور تباہی و بربادی امریکہ کا مقدر بننے والی ہے امریکہ کی فضاؤں میں خوف و ہراس پھیلا رہے گا اور تمام غیر ملکی ڈر کے رہیں گے اور غیر ملکی بے عزتی کی زندگی گذاریں گے۔

**برطانیہ** برطانیہ میں نئے نئے قوانین نافذ ہونگے اور وہاں کے عوام مستقبل میں پریشان کن حالات کا سامنا کریں گے اور غیر ملکیوں کے لیے وہاں کے قوانین میں رد و بدل کیا جائے گا اور وہاں کی ایجنسیاں غیر ملکیوں پر کڑی نگاہ رکھیں گی۔

**چین** چین مستقبل میں بہت بڑی سپر پاور بن کر ابھرے گا جسکی وجہ سے امریکہ بھی چین سے ڈر کر رہے گا چائنیز حکومت پاکستانی عوام کی بھلائی کے لیے بہت کام کرے گی مگر افسوس اس بات کا ہے کہ پاکستان والے ان سے صحیح معنی میں فائدہ نہیں اٹھا سکیں گے کیونکہ چین کی حکومت اپنی عوام کا بھلا چاہے گی جبکہ پاکستانی حکومت اپنے سیاست دانوں کا بھلا چاہے گی۔

**ایران** ایران کی حکومت مستحکم رہے گی اور ایرانی حکومت دنیا میں تجارت کو فروغ دے گی دنیا کے بیشتر ممالک بقیہ صفحہ نمبر 44 پر

### جدول نمبر 3

| حروف | مراتب | اسماء الحسنیٰ | تعداد ورد |
|---|---|---|---|
| ا | 1 | قَھَّارُ۔ حَسِیْبُ۔ مَاجِدُ | 111 |
| ب | 2 | لَطِیْفُ۔ کَرِیْمُ۔ ھَادِیُ | 113 |
| ج | 3 | رَحِیْمُ۔ بَاسِطُ۔ حَلِیْمُ۔ مَالِكُ الْمُلكُ | 53 |
| د | 4 | جَبَّارُ۔ حَفِیْظُ | 35 |
| ہ | 5 | غَفُوْرُ۔ مُقْتَدِرُ۔ جَامِعُ۔ رَشِیْدُ | 116 |
| و | 6 | دَافِعُ | 117 |
| ز | 7 | رَزَّاقُ | 118 |
| ح | 8 | قدُوْس۔ عَدِلُ۔ شَکُوْرُ۔ وَارِثُ۔ صَبُوْرُ | 119 |
| ط | 9 | وَاجِدُ۔ ظَاھِرُ۔ مُغْنِیُ | 120 |
| ی | 10 | فَتَّاحُ۔ مُقِیْتُ۔ غَنِیُ | 121 |
| ک | 11 | سَلَامُ۔ عَلِیْمُ۔ مُذِّلُ۔ کَبِیْرُ مَتِیْنُ۔ مُعِیْدُ۔ مُحِیُّ۔ مُقَدِّمُ۔ مُؤَخِّرُ | 101 |
| ل | 12 | وَدُوْدُ۔ وَلِیُ۔ مُقْسِطُ | 71 |
| م | 13 | رَحْمٰنُ۔ قَوِیُ۔ مُبْدِیُ۔ آخِرُ | 90 |
| ن | 14 | وَاسِعُ۔ شَھِیْدُ۔ قَیُّوْمُ | 106 |
| س | 15 | حَکَمُ | 120 |
| ع | 16 | سَمِیْعُ | 130 |
| ف | 17 | مُحْصِیُ۔ مُتَعَالِیُ۔ تَوابُ | 81 |
| ص | 18 | عَزِیْزُ۔ غَفَّارُ۔ بَاطِنُ۔ مَانِعُ۔ نُوْرُ۔ بَاقِیُ | 95 |
| ق | 19 | مُھَیْمِنُ۔ بَارِیُٔ | 181 |
| ر | 20 | مَلِكُ۔ خَافِضُ | 201 |
| ش | 21 | مُصَوِرُ۔ اَحَدُ۔ رَؤُفُ | 360 |
| ت | 22 | اَللہُ۔ بَصِیْرُ۔ عَلِیُّ۔ وَاحِدُ۔ بِرُ | 401 |
| ث | 23 | سُلْطَانُ۔ | 501 |
| خ | 24 | مُعِزُّ۔ خَبِیْرُ | 601 |
| ذ | 25 | جَلِیْلُ۔ رقِیْبُ۔ وَکِیْلُ۔ حَمِیْدُ | 731 |
| ض | 26 | وَھَابُ۔ قَابِضُ۔ مجِیْبُ۔ قَادِرُ | 805 |
| ظ | 27 | مُتَکَبِّرُ۔ حَقُ۔ وَالِیُّ | 901 |
| غ | 28 | مُؤْمِنُ۔ عَظِیْمُ۔ مَجِیْدُ۔ حَیُّ۔ عفوُ | 1060 |

ناچیز نے خرقہ حیات کی مکمل وضاحت کر دی ہے جس بات کی سمجھ نہ آئے بذریعہ خط و خطابت سمجھ سکتے ہیں۔ (جابر علی) Jabir.shayaan@yahoo.com

# محمدؐ و آل محمدؐ کا فیض

زوار حکیم محمد البصار حیدر (حیدری) 0306-5286954

**جادو کا توڑ** اگر کسی گھر کے تمام افراد پر کسی قسم کا کوئی بھی علم یا عمل لیا گیا ہو اور روزانہ نقصانات ہو رہے ہوں تو اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف 3 مرتبہ سورۂ مزمل اور 41 مرتبہ نادعلیؑ 7 مساجد کا پانی لیکر اس پر فجر کے وقت دم کر لیں اور پورا دن استعمال کریں یہ عمل 21 دن لگاتار کریں۔ تمام گھر کے افراد یہ پانی پئیں بھی اور گھر کے تمام پاک و صاف کمروں کے کونوں میں چھڑکاو بھی کریں۔ مغرب اور عشاء کے درمیان ہرمل لیکر کوئلوں پر ڈال کر اس کا دھواں لیں۔ 7 منگل حسب توفیق گوشت لیکر قبرستان یا کھلی صاف جگہ پر ڈال دیں۔ نیز یہ نقش گھر میں مشک و زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر دیوار پر لگائیں۔

یاعلیؑ یاعلیؑ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ |
| یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ |
| یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ |
| یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ | یاعلیؑ ۴۸۹ |

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

**قید سے رہائی** اگر کوئی بے گناہ قید ہو تو سورۂ فتح 21 مرتبہ اور سورۂ طور 21 مرتبہ مع اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک پڑھ کر قیدی کو تصور میں لے کر اسکی جلد رہائی کے لیے دعا مانگیں۔ نیز 2 رکعت نماز نفل برائے رہائی قیدی بتوسل امام سجادؑ اور 2 رکعت نماز نفل برائے رہائی قیدی بتوسل حضرت امام موسیٰ کاظمؑ پڑھ کر دعا مانگیں یہ عمل 14 دن کریں۔ 2 جمعرات چہاردہ معصومین علیہم السلام کے نام کی نیاز تقسیم کریں۔

حیدری مطب، زرنال ہاوس سلطان روڈ محلہ کنگ 0306-5286954

**تعویذ برائے نظر بد** درج ذیل کلمات مع بسم اللہ لکھ کر گلے میں ڈالیں تو نظر بد کا اثر دور ہو جائے گا۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ وَاَسْمَائِهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مِنْ شَرِّ السَّامَّةِ وَالْهَامَّةِ وَمِنْ شَرِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

# لوح تسخیر اعظم (برائے تسخیر شوہر و بیوی، تسخیر خلائق)

## از تحریر و تحقیق: مولانا عامل گلفام علی حسینی (مصنف کائنات جفر و روح العملیات)

فیض حسینی: تکیہ مندراں والا غازی آباد لاہور 0345-4176281, 321-4534910 رابطہ: 12 تا 4 بجے

تمام حمد وثناء یا رب ولی جبار کے لیے جس نے سب سے پہلے ابتداع اور اختراع کو خلق کیا اور تمام درود وسلام ابتداع پر جو حقیقت محمدؐ یہ ہے۔ اور اختراع پر جو حقیقت علویہؑ ہے۔ پھر حرفوں کو خلق کیا حرفوں کا با قاعدہ الگ ایک عالم ہے۔ جیسا کہ عالم نفوس ______ عالم ارواح ایسے ہی عالم حروف ہے اور ہمارا عالم اسکے مقابلے میں ایک قطرہ بھی نہیں ہے۔

قارئین! یاد رہے ساری کائنات حرفوں کے بعد محمدؐ وعلیؑ حرفوں سے پہلے ہیں۔ اسی لیے تو امیر المومنینؑ فرماتے ہیں۔

میںؑ وہ ہوں کہ جس کا کوئی نام نہیں اور نہ مجھ پر کوئی اسم واقع ہوتا ہے کیونکہ اسم حرفوں سے بنتا ہے اور میں حرفوں سے پہلے ہوں۔

علم الحروف اور علم الاعداد علم الانبیاءؑ علم معصومؑ ہیں۔ مجھے اپنی کم علمی کا احساس ہے مگر میری تحقیق ہے۔ بڑے سے بڑا افلاسفر چاہے وہ افلاطون ہو یا ارسطو علم الحروف سے اتنا ہی لابلد ہے جتنا پہلی کی جماعت کا بچہ۔ اور یہ بھی جبرِ مشیت ہے کہ علمائے فلسفہ وغیرہ کو یہ سمجھنے کی اس ذات نے توفیق ہی نہیں دی ورنہ وہ اسے اپنے باطل عقائد کی طرف موڑتے۔

ایک تحقیق کے مطابق علم الحروف اور علم الاعداد پر عبور رکھنے والے علماء کی تعداد کا ہندسہ 14 سو سال میں 100 کو بھی عبور نہیں کر پایا۔ بلکہ تہتر ۷۳ فرقوں میں سو ((100 عالم بھی ایسے نہیں جو علم الحروف اور علم الاعداد پر پورا عبور رکھتے ہوں۔

قارئین! حروف ابجد کی تعداد اٹھائیس (۲۸) ہے۔ اور آج میرا موضوع حروف تسخیر ہے۔ حروف تسخیر 17 ہیں جو کہ یہ ہیں۔

ا د ح م ک س ف ی ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ

قارئین کرام! ہر حرف کی شرح کرنے لگوں تو الگ سے ایک کتاب بن جائے گی تاہم میں ان سترہ حرفوں میں دس ( 10 حرفوں کی وضاحت کروں گا جو آپس میں ایک دوسرے کا نظیرہ ہیں۔

| حروف | ا | ح | م | ک | ی |
|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | س | ت | ظ | ذ | غ |

پہلا حرف الف جو میں امامیہ جنتری 2015 صفحہ نمبر 85 پر بیان کر چکا ہوں الف کا نظیرہ سین ہے۔ الف حرفِ اللہ ہے اور حرف س میرا نبیؐ ہے۔

یس والقرآن الحکیم

یعنی خدائے بزرگ نے کہا! اے میری نظیر یعنی اے مجھ جیسے۔

یاد رہے بڑا مشکل موضوع ہے۔ یہ بڑے بڑوں کی سمجھ میں نہیں آتا۔ میں دعا گو ہوں کہ مولا آپ کی آنکھوں سے پردے ہٹا دیں۔ یاد رہے اٹھائیس حرفوں میں حرف س وہ حرف ہے۔

جس کا زبر اور بینات ایک جیسا ہے۔

| زبر | بینات |
|---|---|
| س | ی-ن |
| 60 | 50+10 |
| 60 | 60 |

اب ہے حرف "ح" جو حرف حیات ہے۔ (الحی، یا حیؑ) قرآن نے ایک دعویٰ کیا تھا کہ شہید زندہ ہوتا ہے مرتا نہیں۔ کسی نے شہید کو بولتے نہیں دیکھا تھا جس کا نام ح سے شروع ہوا امام حسینؑ نے نیزے پر قرآن پڑھ کے قرآن اور رحمن کے دعویٰ کی لاج رکھ لی۔

چوتھا حرف "ت" ہے۔ جو کہ حرفِ توحید ہے۔ وحید تھا۔ ت پیشانی پر سجی وحید، توحید ہوا۔ بس ایک اشارہ کروں گا سمجھ خود جانا۔ تا کے اعداد 401 ہیں جس کا عدد کامل (1+0+4)=5 ہے اور التا کے اعداد 432 ہیں جسکا عدد کامل (2+3+4)=9 ہے۔ سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کا عدد 9 ہے۔ یاد رہے "ت" کی نسبت 5 اور 9 کی طرف ہے۔

حرف میم حرف محمدیہؐ ہے علمائے حروف فرماتے ہیں کہ "م" یہ اپنے راز کو خالی

لوح میں ظاہر نہیں کرتا۔ لوح محفوظ کی محفوظ میں ظاہر کرتا ہے۔ محفوظ کا سر حرف م ہے۔ علمائے روحانیت ہر اسم کو ((101 مرتبہ کیوں پڑھنے کو کہتے ہیں۔ اس لیے کہ "م" کے اعداد 101 ہیں اور ہر عمل کے اوّل و آخر 11۔11 مرتبہ درود شریف کیوں پڑھنے کو کہتے ہیں تشنہ گان اسرار و رموز کے لیے تحفہ ہے۔ یقین کریں علمائے زمانہ خاموش ہیں۔ امامیہ جنتری کے توسل سے یہ راز دے رہا ہوں کہ میرے نبیؐ کے اسم محمدؐ کے حروف ملفوظی گیارہ ہیں۔ یعنی

| محمدؐ | میم | حا | میم | دال | |
|---|---|---|---|---|---|
| تعداد حروف | 3 | 2 | 3 | 3 | =11( گیارہ) ہوئے |

میم کا نظیرہ ظ ہے۔ اگر "م" محمدؐ ہے تو" ظ" ظلِ الٰہی وظہور الٰہی ہے۔ یا ظا کے اعداد ((912 ہیں جسکا عدد (2+1+9)=12 آئمہؑ کی طرف اشارہ ہے۔ اسکے بعد "ک" جو کہ امامیہ جنتری 2014 صفحہ 15 پر بتا چکا ہوں۔ یہ میرے نبیؐ کی حقیقت کا راز ہے۔ ک کا نظیرہ ذال ہے۔ ذال کا عدد بسط الکبیر 151 ہے جو کہ محمد مہدیؑ کا اعداد ہیں۔

| اسم | محمد | مہدیؑ | |
|---|---|---|---|
| اعداد | 92 | 59 | =151 ہوئے |

یاد رہے ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْہِ______ کی طرف اشارہ ہے۔

اب "ی" جو اسم علی کا اختتامیہ حرف ہے۔ یہی حرف ولی، والی، حی، قوی میں بھی ہے۔ بس ایک اشارہ ہی کروں گا۔ عاملین اور علمائے زمانہ کو دعوت فکر ہے کہ "ی" کا بسط الکبیر 2 2 1 ہے۔ جسکا عدد کامل ( 5 ) ہے اور یہ معبود (یکتا) کا عدد ہے۔

یعنی

| م | ع | ب | و | د | |
|---|---|---|---|---|---|
| 40 | 70 | 2 | 6 | 4 | =122 ہوئے |

معبود یکتا (ایک ہوتا) ہے۔ اور ی کا اعداد قمری 10 جس کا عدد کامل (1+0)=1 ایک (یکتا) ہے۔

ی کا نظیرہ خ ہے جو کہ حرف خیر ہے۔ خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خطیب نہج البلاغہؑ، خم غدیر، خاتون جنتؑ اور خاموشی امام حسنؑ اور خون امام حسینؑ کی طرف اشارہ ہے۔ ی کا عدد 10 دس کو عربی میں عشرہ کہتے ہیں۔ یعنی خ کی حقیقت 10 محرم شہادت امام حسینؑ میں بند ہے۔

اہل معرفت کے لیے ایک اشارہ کر رہا ہوں کہ خ حرف خلیفۃ اللہ ہے۔

اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃ (البقرہ-30)

| 40 | 70 | 2 | 6 | 4 | =122 ہوئے |
|---|---|---|---|---|---|

خ، حرف خلیفۃ اللہ ہے۔ خ کا نظیرہ ی جو اسم علیؑ کی ی ہے۔ یعنی حقیقتِ خلیفۃ اللہ میرے مولا علیؑ کی ذات مبارک ہے میں نے جو راز عیاں کرنے تھے کر دیے۔ اہل نظر و فکر کے لیے نشانیاں ہیں۔

قارئین امامیہ جنتری! جن حرفوں کے اسرار تشنہ تکمیل رہ گئے۔ انشاء اللہ بشرط زندگی پھر کبھی بیان کروں گا۔ یا آپ فیضِ حسینی میں داخلہ لے سکتے ہیں۔ داخلے کی نیت فقط معرفت محمدؐ وآل محمد علیہم السلام ہو۔

آج میں وہ عمل لے کر حاضر خدمت ہوا ہوں۔ جو ہزاروں سال کی خدمت سے بھی کوئی کسی کو نہیں عنایت کرتا۔ برائے مہربانی آغا افتخار حسین صاحب اور انکے خاندان اور مجھے میرے خاندان کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

**لوح تسخیر اعظم** برائے تسخیر محبوب و تسخیر شوہر و بیوی تسخیر خلق و تسخیر افسران کے لیے شرف زہرہ میں مرد حضرات تانبے پر اور مستورات گولڈن کاغذ یا سونا پر کندہ کروا کر پاس رکھیں۔ اکثر احباب شرف زہرہ کا پوچھتے ہیں کہ یہ کیا ہوتا ہے۔ جب یہ سیارہ دورہ فلک کرتا ہوا ۲۷ درجہ حوت پر آتا ہے تو قوانین قدرت کے مطابق نہایت عمدہ شعاعیں عالم سفلیہ پر ڈالتا ہے۔ اسے ہم حالت شرف پکارتے ہیں۔ علمائے علوم مخفیہ نے اس وقت کو نہایت موثر و مبارک لکھا ہے۔ زہرہ جمعۃ المبارک کا حاکم سیارہ ہے۔ لوح تسخیر اعظم نو چندے جمعہ کو بھی تحریر کر سکتے ہیں۔ یاد رہے وہ تمام افراد یہ لوح تیار کر سکتے ہیں جنکا عوام پبلک سے زیادہ تعلق ہو مثلاً دکاندار، ڈاکٹرز، حکیم، لیڈرز سیاستدان، وکلاء حضرات جن کا ذریعہ آمدن عوام سے متعلق ہو۔

**طریقہ لوح تسخیر اعظم** سائل کا نام معہ والدہ کا نام معہ اعداد حروف تسخیر (30 پارے) جمع کر لیں۔

اپنے نام کے تمام حرفوں معہ اعداد قمری کو جمع کر لیں چار ((4 پر تقسیم کر کے عنصر لیں۔ اب اس عنصر پر مربع نقش تیار کر کے بخورات زہرہ کی دھونی دے کر پاس رکھیں چند یوم بعد آپ دیکھیں گے کہ انجان لوگ بھی آپ کی عزت کریں گے۔ افسران مہربان ہوں گے۔ آپ کی دکان یا کاروبار بتدریج ترقی کی طرف مائل ہوگا۔ اگر کسی ایک شخص کیلئے لوح تیار کرنا ہے تو لوح کی تیاری میں اُس شخص معہ والدہ حروف اور اعداد شامل کر لیں، مزید 2 عدد نقوش زعفران سے لکھیں، لوح پاس رکھیں اور ایک نقش کو پھلدار درخت سے لٹکائیں دوسرا نقش آگ کے نزدیک رکھیں، ہر روز نماز مغربین کے بعد الکریم الرحیم کے اعداد 528 میں طالب و مطلوب کے اعداد شامل کر کے 17 دن پڑھیں، یاد رہے حروف تسخیر 17 ہیں، ایک دن میں واجب نمازوں کی رکعتیں بھی (17) ہیں، نماز کی پابندی کریں۔

انشاء اللہ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا۔

قرآن الکریم میں حروف تسخیر کی تعداد کو جمع کیا۔

| پارہ نمبر | تعداد حروف تسخیر | پارہ نمبر | تعداد حروف تسخیر | پارہ نمبر | تعداد حروف تسخیر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۵۷۴۴ | ۱۱ | ۵۹۵۱ | ۲۱ | ۵۹۶۶ |
| ۲ | ۶۰۲۱ | ۱۲ | ۵۹۹۵ | ۲۲ | ۶۰۰۲ |
| ۳ | ۵۹۱۶ | ۱۳ | ۶۲۵۴ | ۲۳ | ۶۰۴۹ |
| ۴ | ۵۹۳۳ | ۱۴ | ۵۲۷۵ | ۲۴ | ۵۳۹۸ |
| ۵ | ۶۱۴۲ | ۱۵ | ۶۲۳۰ | ۲۵ | ۶۰۲۹ |
| ۶ | ۵۹۳۴ | ۱۶ | ۶۲۸۳ | ۲۶ | ۶۱۰۰ |
| ۷ | ۶۲۱۳ | ۱۷ | ۵۳۷۸ | ۲۷ | ۶۰۷۱ |
| ۸ | ۵۹۷۳ | ۱۸ | ۶۰۵۷ | ۲۸ | ۶۰۵۸ |
| ۹ | ۵۸۲۷ | ۱۹ | ۶۰۹۸ | ۲۹ | ۶۲۷۶ |
| ۱۰ | ۵۶۴۰ | ۲۰ | ۵۵۳۲ | ۳۰ | ۵۶۱۴ |
|  | ۵۹۳۴۳ | + | ۵۹۱۶۳ | + | ۵۹۵۶۳ |

ٹوٹل: ۱۷۸۰۶۹

میں مثال سے سمجھا دیتا ہوں تاکہ ہر قاری آسانی سے سمجھ سکے۔

**مثال** نام سائل محمد علی رضا کے اعداد =1203

والدہ ناز کے اعداد =58

حروف تسخیر (30 پارے) کے اعداد =178069

**44825 = 4÷179300=30-179330**

## لوح تسخیر اعظم یہ ھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا احد الکریم الکریم الکریم الکریم یا احد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۸۳۲ | ۴۴۸۳۵ | ۴۴۸۳۸ | ۴۴۸۲۵ |
| ۴۴۸۳۷ | ۴۴۸۲۶ | ۴۴۸۳۱ | ۴۴۸۳۶ |
| ۴۴۸۲۷ | ۴۴۸۴۰ | ۴۴۸۳۳ | ۴۴۸۳۰ |
| ۴۴۸۳۴ | ۴۴۸۲۹ | ۴۴۸۲۸ | ۴۴۸۳۹ |

الرحیم الرحیم الرحیم الرحیم

اللھم فلاں بن فلاں (مطلوب) علیٰ الحب وعلیٰ قلب فلاں بن فلاں (طالب) بحق

حروف ا د ح م ک س ف ی ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ

ابداً ابداً ابداً العجل العجل العجل الساعتہ الساعتہ الساعتہ۔

برحمتک یا ارحم الراحمین۔

میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے، تاہم ضرورت محسوس کریں تو رابطہ کریں۔

## تخریب کاری و خودکش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجۡعَلُكَ فِیۡ نُحُوۡرِهِمۡ وَنَعُوۡذُبِكَ مِنۡ شُرُوۡرِهِمۡ

**ترجمہ** اے اللہ ہم تجھے اپنے دشمنوں کے مقابلہ میں ڈھال بناتے ہیں اور آپ کے ذریعہ اُن کے شر و شرارتوں سے پناہ چاہتے ہیں۔

حَسۡبُنَا اللهُ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ يَا حَیُّ يَا قَيُّوۡمُ بِرَحۡمَتِكَ اَسۡتَغِيۡثُ ۝

**ترجمہ** ہمارے لیے اللہ ہی کافی ہے اور وہ اچھا کارساز وکیل ہے اے ہمیشہ زندہ رہنے والے تیری رحمت کے ذریعہ فریادرسی چاہتا ہوں

بس بازار مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

## آسمانی آفات و زلزلے سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اِنَّ اللهَ يُمۡسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا ۚ وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَكَهُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيۡمًا غَفُوۡرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورہ فاطر آیت نمبر ۴۱)

**ترجمہ**: بیشک خدا ہی سارے آسمان اور زمین کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے سے روکے ہوئے ہے اور اگر (فرض کرو کہ) یہ اپنی جگہ سے ہٹ جائیں تو پھر اس کے سوا نہیں کوئی روک نہیں سکتا بیشک وہ بڑا بردبار (اور) بڑا بخشنے والا ہے

رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اوّل و آخر درود شریف ۷ بار)

# بارگاہِ لم یزل

## تاثیر بے مثل

سیّد تجمل حسین شیرازی
Whatsapp No 0344-7654095 Mob: 0312-7461038

### فتح و نصرت کے لیے

سورۃ صف آیت نمبر 13 وَاُخْرٰی سے الْمُؤْمِنِیْنَ تک ۔ اگر کوئی شخص 21 یوم تک روزانہ 313 مرتبہ یہ آیت پڑھے گا تو اسے جملہ امور میں ان شاء اللہ فتح و نصرت کامل نصیب ہوگی اور وہ کامیاب ہوگا۔

### امتحان میں یقینی کامیابی اور وسعت علم کے لیے

سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 68 قُلْنَا سے الْاَعْلٰی تک روزانہ بعد نماز عصر پڑھنے سے علم میں وسعت اور امتحان میں کامیابی یقینی ہوگی ۔ ہر مشکل سے مشکل میدان میں بھی فتح نصیب ہوگی ان شاء اللہ ۔ اس آیت مبارکہ کو روزانہ 70 مرتبہ پڑھیں اور اول و آخر درود پاک 9 مرتبہ پڑھیں ۔ جب مطالعہ کرنے بیٹھیں تو صرف 7 مرتبہ پڑھ کر دائیں ہاتھ پر پھونک مار کر اسے چہرے پر پہلے دائیں حصہ نصف اور بعد از اں بائیں حصہ نصف پر اوپر سے نیچے کی جانب پھیر لیا کریں ان شاء اللہ حافظہ تیز ہو جائے گا۔

### عدالت سے انصاف کے لیے

سورۃ مومن آیت نمبر 20 وَاللّٰہُ سے الْبَصِیْرُ تک ۔ اگر آپ حق بجانب ہیں اور عدالتوں کے چکر لگا کر تنگ آ گئے ہیں تو پریشان نہ ہوں بہت جلد مقاصد کی تکمیل ہوگی ۔ آپ کے گرد و نواح کوئی سادات میں سے بزرگ کا مزار ہو تو وہاں جائیں اور ان کے سرہانے کی طرف ہو کر بیٹھ جائیں اور مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو 70 مرتبہ ورد کریں اول و آخر درود پاک 5 مرتبہ ورد کریں اس عمل کو روزانہ بوقت عصر بجالائیں اور مسلسل 19 دن جاری رکھیں ان شاء اللہ عدالتی فیصلہ آپکے حق میں ہوگا مگر یاد رکھیں کہ آپکا حق بجانب ہونا شرط اول ہے۔

### پرسکون نیند کے لیے

سورۃ احزاب آیت نمبر 56 اِنَّ اللّٰہَ سے وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا تک روزانہ بعد از نماز عشاء وضو کر کے اپنے بستر پر جائیں اور مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو متعدد مرتبہ ورد کرتے رہیں جب نیند آنے لگے سو جائیں مجرّب ہے ۔ چند منٹوں میں نیند غالب آ جاتی ہے اور طلوع فجر تک بہت پرسکون نیند رہتی ہے۔

### امراض جگر سے شفا یابی مجرب المجرب راز سینہ

سورۃ یٰسین آیت نمبر 79 قُلْ سے عَلِیْمٌ تک ۔ بروز ہفتہ کسی چشمہ سے اندازاً 40 کلو پانی منگوائیں اور اس پر مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو روزانہ 72 مرتبہ بعد نماز فجر مع اول و آخر 9 مرتبہ درود پاک پڑھیں اور پانی پر دم کریں اس میں سے روزانہ پانی استعمال کرتے رہیں ایک ہفتہ کے بعد دوبارہ پانی منگوائیں اور آئندہ ہفتہ تک استعمال کرتے رہیں اس طرح 7 ہفتہ یہ عمل جاری رکھیں ان شاء اللہ امراض جگر سے شفا یابی ہوگی اس دوران گوشت کے بجائے لوبیا اور سبزیاں بغیر سرخ مرچ کے استعمال کریں۔

Email: tajamalshah303@yahoo.com Facebook.com/syed.tajamal55

# قرآنی آیت سے جادو کا توڑ

ہومیو ڈاکٹر سیّد عقیل حسین شاہ
0322-4812453
ہانی ہومیو پیتھک مکان نمبر 52/4 گلی نمبر 1
الامین ہوسائٹی بیدیاں روڈ لاہور کینٹ۔

اللہ تعالیٰ آغا افتخار حسین صاحب کی اہلیہ کو جنت الفردوس میں جگہ عنایت فرمائے (آمین) قارئین! گزشتہ چند سالوں سے جادو کا توڑ سورۂ فیل تیسواں سپارہ کے ذریعے آپکی خدمت میں پیش کر رہا ہوں جسکی اندرون و بیرون ملک بہت پذیرائی ہوئی۔ جو حضرات یہ سمجھتے ہیں کہ ان پر واقعی جادو ہو چکا ہے وہ 11 کنکریاں لیکر اور چولہے کی آگ جلا کر دن کے وقت آگ کے قریب بیٹھ کر بغیر کسی سے بات کیے یکسوئی سے 41 مرتبہ سورۂ فیل کی تلاوت اور 11 کنکریوں پر 41 دن پھونکتے رہیں۔ 41 دن گزرنے کے بعد 11 کنکریوں کو گھر کی چار دیواری کے چاروں طرف باہر کی طرف کچھ کچھ فاصلے پر پھینک دیں۔ انشاء اللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ سینے کا راز کسی کو مت دیں۔ کیا آپ یہ جاننا چاہتے ہیں کہ آپ پر جادو ہے تو خون کے چند قطرے میرے گھر کے ایڈریس پر بھیجیں۔ پرانے اور پیچیدہ امراض کے مریض فون پر رابطہ کریں یا خط لکھیں Message نہ کریں (عقیل حسین شاہ)

**دمہ، کینسر، بے اولادی، مرگی، ناکارہ گردے، پاگل پن، کا علاج کروائیں**

# حصول انعام بذریعہ جفر

تحریر و تحقیق
ایم غلام عباس اعوان
0300-6011925

قارئین امامیہ جنتری! السلام علیکم مجھے ہر سال آپ دوستوں کے جہاں پسندیدگی مضامین کے متعدد خطوط اور فون کالز موصول ہوتی ہیں وہیں کثیر تعداد میں یہ فرمائشیں بھی کی جاتی ہیں کہ اگر آپ ہمیں انعامی بانڈ کے فرسٹ یا سیکنڈ آنے والا نمبر بذریعہ جفر استخراج کر دیں تو ہم تمام زیست آپ کے مشکور اور ممنون رہیں گے ان دوستوں کی خدمت میں جو جواب میں لکھا کرتا ہوں آپ کے لیے بلاشبہ دلچسپی کا سبب ہوگا۔

میں احباب کو انتہائی معذرت کے ساتھ ہمیشہ یہی لکھتا ہوں کہ بیشک علم جفر سے ہر قسم کے سوالات کے جوابات استخراج ہو سکتے ہیں بشرطیکہ افضال پروردگار شامل ہو اور جفار میں اہلیت ہو مگر حصول انعام کے لیے کسی بھی علم سے کی گئی کاوش اسی وقت ثمر آور ہوتی ہے جب نمبر خریدنے والے کا مقدر بھر پور یاوری کرے اور بالخصوص وہ منعم حقیقی آپ کو انعام سے نوازنا چاہتا ہو کیونکہ واضح ارشاد قدرت ہے۔

اللہ جسے چاھتا ھے بے حساب رزق دیتا ھے۔ اگر یہ سعادت میسر نہ ہو تو زائچہ رمل بنائیں یا زائچہ نجوم علم الاعداد سے نمبر گیس کریں یا مستحصلہ جفر حل کریں قوت ادراک ہاتھ کھڑے کر دے گی۔ عقل سلیم ماوف ہو جائے گی۔ بصارت کورر ہے گی اور آپ کو ماسوائے دماغی کوفت کے کچھ ہاتھ نہیں آئے گا میں نے بڑی بڑی ذی وقار شخصیات کو فٹ پاتھ پر بیٹھے رمل کے پروفیسروں سے یہی استفسار کرتے دیکھا ہے کیا ہم نے کبھی ایک لحہ کے لیے خود سے یہ سوال کیا ہے کہ سڑک کے کنارے بوریا نشین پروفیسر ہم سے پچیس یا پچاس روپے لیکر لاکھوں یا کروڑوں کا انعام ہمیں کیوں بتائے گا؟ کیا یہی انعام اس کی بھی ضرورت ہے کہ نہیں؟۔ بہر حال ان گنت دوستوں کی فرمائش پر استخراج نمبر کے لیے علم جفر کی مشہور و معروف قسم بدوح یلن سے ایک محیر العقول قاعدہ جسے میرے شاگرد ''نمبروں والا قاعدہ'' کے نام سے جانتے ہیں تشریح کے ساتھ درج کر رہا ہوں مگر اس مستحصلہ کی افادیت صرف نمبر استخراج کرنے تک محدود نہیں بلکہ آپ ہمہ قسم کے روزمرہ معمولات کے سوالات کے جوابات بھی لے سکتے ہیں۔

**تشریح قواعد مستحصلہ** سب سے اول نہایت خلوص اور عاجزی وانکساری کے ساتھ ذات سمیع و بصیر کے حضور ملتجی ہوں کہ اے مولائے کریم میں جس سوال کو حل کرنے جا رہا ہوں اس کے جواب کو درست استخراج کرنے کے لیے میرے ادراک کو فعال فرما اور اس امر کو انکشاف فرما دے۔

1 مکمل توجہ اور یکسوئی سے سوال کی بندش کریں۔ 2 مکمل سوال کو بسط حرفی کر کے ابجد سے تمام سوال کے اعداد معلوم کریں۔

**نقشہ ابجد قمری**

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

3 سوال کے اعداد میں تعداد حروف سوال اور تعداد نقاط سوال شامل کر لیں اس جمل کبیر سے حروف بنا کر ملفوظی کریں یہ سطر اساس ہے۔ 4 اب آپ سطر دوم میں ہر حرف کا نظیرہ لکھتے جائیں۔ 5 سطر نظیرہ کو موخر صدر تکسیر کر کے لکھیں۔ 6 سطر موخر صدر کے ہر حرف کو اعداد اس جدول بدوح یلن سے دیں۔

**جدول بدوح یلن**

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مساوات | ا | ج | ھ | ز | ط | ک | م |
| | ۱ | ۳ | ۵ | ۷ | ۹ | ۲ | ۴ |
| ترفع | ب | د | و | ح | ی | ل | ن |
| | ۴ | ۶ | ۸ | ۱۰ | ۳ | ۵ | ۷ |
| تنزل | س | ف | ق | ل | ش | ذ | ظ |
| | ۳ | ۴ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ |
| ترقی | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |
| | ۴ | ۴ | ۴ | ۸ | ۲ | ۶ | ۲ |

✺ پانچویں سطر میں ہر حرف کے نیچے قانونی عدد ۳ لکھیں مگر ق ش ث ذ ظ نہ لکھا جائے ✺ چھٹی سطر میں ربعات لکھیں ۱۱۱۱۔ دوسری ربعہ میں ۲۲۲۲ اگلی ربع میں ۳۳۳۳ ✺ ساتویں سطر زائد العشر لیں وہ اس طرح کہ بائیں سے دائیں طرف ایک تا نو عدد لکھیں خانہ 10 کو خالی چھوڑ کر پھر ۱ تا ۹ لکھیں ✺ اگلی سطر میں تکرار جنس کی تعداد لکھیں جنس سے مراد حروف کی قسم مساوات۔ ترفع۔ تنزل۔ اور ترقی مثلاً حرف مساوات پہلی مرتبہ آئے تو کچھ نہ لکھیں دوسری بار آئے تو ایک لکھیں۔ ✺ آخری سطر میں اعداد کا مجموعہ کر لیں۔ ✺ مجموعہ کی اکائی کا عدد لکھتے جائیں اس اکائی کے عدد کو ابیقغ سے ناطق کر لیں۔

**مثال نمبر ۱** یا علیم پندرہ جنوری دو ہزار ایک کو مظفر آباد میں ہونیوالی سات سو پچاس کے انعامی بانڈ کی قرعہ اندازی میں اول انعام پر نکلنے والے نمبروں میں بائیں طرف پہلا عدد کونسا ہوگا۔ اعداد سول ۵۵۰۶ حروف ۱۳۱ انقاط ۶۷

**کل مجموعہ** ۴ ۵۷۰ ہوا حروف بنے د ذ ھ غ ملفوظی دال ذ ا ل ھ ا ع ی ن

| اساس | د | ا | ل | ذ | ا | ل | ھ | ا | غ | ی | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ | ص | س | ض | ک | س | ض | ق | س | ن | خ | غ |
| موخر صدر | غ | ص | خ | س | ن | ض | س | ک | ق | س | ض |
| اعداد بدوح | ۲ | ۸ | ۲ | ۳ | ۷ | ۶ | ۳ | ۲ | ۲ | ۳ | ۶ |
| عدد قانون | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | – | ۳ | ۳ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ |
| زائد العشر | ۱ | – | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| تکرار جنس | – | ۱ | ۲ | – | – | ۳ | ۱ | – | ۲ | ۳ | ۴ |
| مجموعہ | ۷ | ۱۳ | ۱۷ | ۱۵ | ۱۹ | ۲۰ | ۱۴ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۴ | ۱۷ |
| عدد اکائی | ۷ | ۳ | ۷ | ۵ | ۹ | ۲ | ۴ | ۱ | ۱ | ۴ | ۷ |
| مستحصلہ | ع | ج | ز | ھ | ص | ر | م | ق | ا | م | × |

جواب عز چھ در مقام

یعنی عدد چھ کو یہ عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ یہ جواب حرف بحرف درست ثابت ہوا کیونکہ فرسٹ کا بانڈ نمبر 677216 نکلا۔ واللہ اعلم بالصواب

ضروری گزارش میں نے نہایت دیانتداری سے صاحبان فہم و دانش کے لیے راستہ بتا دیا ہے براہ کرم نمبر خود استخراج کریں مجھے ہرگز ہرگز نہ لکھیں۔ کسی دوسرے ذاتی سوال کا جواب بذریعہ جفر پوچھ سکتے ہیں جس کے لیے -/100 روپے سوال کی فیس ادا کرنا ہوگی۔

**پتہ برائے خط و کتابت** ایم غلام عباس اعوان سب آفس ہفت روزہ ایکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بینک جوہر آباد ضلع خوشاب

(دفتر جمعہ اور اتوار بند ہوگا) دفتری اوقات 10 بجے دن سے شام 6 بجے 0333-6801653 , 0300-6011925

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباسؑ

ہر قسم کی حاجت روائی اور مصائب کو رفع کرنے کے لیے نماز عشاء کے بعد 2 رکعت نماز ہدیہ سرکار ابوالفضل العباسؑ پڑھیں، نماز کے بعد اول و آخر درود پاک 11 بار ور دکریں 133 بار درمیان میں یہ دعا پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَجْهِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ اِكْشِفْ

كَرْبِيْ بِحَقِّ اَخِيْكَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

## عمل برائے حل مشکلات

مکارم الاخلاق میں ہے کہ حضرت رسول اکرم ﷺ نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ جو کوئی مشکل اور پریشانی کے وقت اس دعا کو دس مرتبہ پڑھیگا تو اُسکی مشکل حل ہو جائیگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

# نحس اکبر عدد 8 اور نحس ترین ستارہ زحل کا تعارف

تحریر:
لعل بخش قلندری (روحانی عامل)
P-505 قلندری چوک گلی نمبر 7 منیر آباد متصل رضا آباد فیصل آباد
0308-6692514, 0301-4243709

سب سے پہلے حسب روایات بانی امامیہ جنتری محترم آغا شار احمد صاحب مرحوم۔ میرے پیرومرشد قبلہ مولانا حافظ زوار حسین صاحب ڈھکو قلندری مرحوم اور محترم آغا افتخار حسین صاحب کی زوجہ مرحومہ کے بلندی درجات کیلئے ایک مرتبہ سورۃ مبارکہ فاتحہ کی گذارش ہے۔ ساتھ ہی اپنے محترم محسنوں۔ آغا افتخار حسین صاحب مدیر اعلی امامیہ جنتری اور اپنے استاد محترم بزرگ روحانی گائیڈ آغا حسنین احمد صاحب عامل احمد پور شرقیہ والے حال مقیم بہاولپور کی صحت وسلامتی درازی عمر۔ فراخی رزق اور عزت کیلئے رب کریم کی بارگاہ میں دعائے خیر کا طلب گار ہوں۔

جو بھی شخص علم الاعداد اور علم النجوم سے معمولی سی بھی واقفیت رکھتا ہے تو اس کو تجربہ ہوگا کہ اکثر و بیشتر عدد 8 اور ستارہ زحل۔ نحس ترین اثرات دیتے ہیں۔ اس لئے علم الاعداد میں سے عدد 8 کو نحس ترین عدد۔ اور علم النجوم میں ستارہ۔ زحل کو نحس ترین ستارہ شمار کیا جاتا ہے۔ اور اسے تخت اور تختہ کا ستارہ بھی کہتے ہیں۔ ستارہ زحل کا مقام آسمانوں میں فلک ہفتم (ساتویں آسمان) پر ہے۔ اور یہ مقام حضرت سیدنا جبرائیل علیہ السلام ہے۔ ستارہ زحل کے موکل فرشتہ کا نام حضرت سیدنا کسفیائیل علیہ السلام ہے۔ زحل کا متعلقہ دن ہفتہ ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے منسوب ہے۔ ستارہ زحل خاکی ہے۔ اور اس کا تعلق خاک سے ہے۔ اس لئے یہ ستارہ زمین کی متعلقہ تمام چیزوں پر اثر انداز ہوتا ہے زحل اپنی مخفی اور بعید الفہم شعاؤں سے زمین پر اثر انداز ہوتا ہے۔ زحل کی بعض پوشیدہ شعاعیں انسان کی ان نازک حسوں کو بڑھاتی ہیں جو حرکت میں جلد بازی اور ناعاقبت اندیشی لاتی ہیں۔ کاموں میں تخفیف اور ماندگی پیدا کرتی ہیں۔

زحل بارہ برجوں کا دورہ تقریباً تیس (30) سال میں مکمل کرتا ہے۔ زحل کی نظرات قیام وبقا کے معاملات میں نہایت اہم تاثیر رکھتی ہیں اگر یہ نظرات سعد ہوں تو درپیش معاملات میں استحکام پائیداری اور بقا میں ان کا بڑا حصہ ہوتا ہے۔ زحل جب کسی ستارے سے 120 درجے کے فاصلہ پر واقع ہو تو مکمل دوستی کی نظر یعنی نظر تثلیث قائم ہوتی ہے۔ اور یہ سعد ترین نظر ہوتی ہے اور اگر کسی ستارے سے 60 درجے کے فاصلے پر ہو تو نیم دوستی کی نظر یعنی نظر تسدیس قائم ہوتی ہے۔ استحکام وجمعیت، تسخیر سلطنت وفتوحات۔ ناموری حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کیلئے شرف زحل۔ اوج زحل۔ اور تثلیث شمس و زحل موثر ترین وقت ہوتا ہے۔ شرف زحل اور اوج زحل کا سعد ترین وقت تقریباً 30 تیس سال بعد جبکہ تثلیث شمس وزحل کا سعد وقت تقریباً سال میں 2 مرتبہ آتا ہے۔ جب زحل سعد ہو تو اعلیٰ مرتبہ اور اعلیٰ تحفظ دیتا ہے۔ جب نحس ہو تو مصائب۔ الام۔ خوف۔ ڈر۔ امراض امیدوں اور ارادوں میں صدمات لاتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ ستارہ زحل 2011 میں شرف کے درجہ پر آیا تھا۔ اور اسی طرح 2016 میں 9 جنوری اور 6 اکتوبر کو اوج کے درجہ پر آیا تھا۔ اب یہ دونوں وقت (شرف زحل اور اوج زحل) 2040 ۔ 2041 میں اور 2046 میں 30 سال کے بعد آئیں گے۔

جہالت، غرور، بخل، حقارت، جھوٹ، بغاوت، کسل (لاپرواہی۔ سستی) غم فکر، نقصان یہ سب کمزوریاں زحل سے وابستہ ہیں۔ زحل کی ساعت نحس ہوتی ہے۔ زحل کی ساعت میں دریا کا سفر کرنا۔ نیا کپڑا خریدنا۔ نیا کپڑا سلائی کیلئے کاٹنا۔ نیا کپڑا پہننا۔ شراکت دوستی شروع کرنا۔ صلح کروانا۔ عورتوں کے پاس جانا۔ بادشاہ۔ وزیر یا امیر کے پاس جانا۔ چوروں بد معاشوں کا پیچھا کرنا عورتوں سے عہد و پیمان کرنا اور نکاح کرنے سے حتی الامکان گریز کرنا چاہیے۔ کیونکہ انجام رنجیدہ خاطر۔ نقصان۔ جدائی طلاق ہوگا۔ زحل کی ساعت میں صلح اور خیر کا کوئی کام نہ کرنا چاہیے ورنہ محنت ضائع ہوجائے گی۔ زحل کی ساعت نحس کام کرنے میں مدد دیتی ہے۔ جیسے تفرقہ ڈالنا، خانہ خراب کرنا، کسی کو سرگرداں کرنا، دشمنوں کو دفع کرنا، ناجائز تعلقات میں دشمنی اختیار کروانا بشرطیکہ مناسب تدابیر اختیار کی جائیں۔ ستارہ زحل کے 2 برج ہیں۔ (1) برج جدی جو خاکی ہے۔ اور (2) برج دلو، جو بادی ہے اس کی متعلقہ دھات۔ سکہ (سیسہ) ہے۔ زحل کو نحس اکبر ستارہ شمار کیا جاتا ہے۔ ستارہ زحل کا متعلقہ عدد 8 ہے۔ اس کو بھی نحس ترین عدد شمار کیا جاتا ہے۔

ایسے افراد جن کا ذاتی مفرد عدد مثلاً رابعہ، شازیہ، عالیہ، عترت، غلام قادر زاہد، نعیم، وسیم، ناصر، اسامہ، فہیم اقبال وغیرہ۔ یا جن کی پیدائش کسی بھی ماہ کی 8-17-26 تاریخ کو ہوئی ہو۔ یا۔ جن کی تاریخ پیدائش کو اگر آپس میں جمع کر کے مفرد کیا جائے تو 8 آئے۔

مثلاً 2-9-1986=6+8+9+1+9+2=35=3+5=8

14-11-1972=2+7+9+1+1+1+4+1=26+6+2=8

5-4-1988=8+8+9+1+4+5+35=5+3=8

وہ سب نحس ترین عدد 8 کے زیر اثر ہوتے ہیں۔ جن کی پیدائش کسی بھی سال 23 دسمبر سے 19 فروری کی تاریخوں کے درمیان کسی بھی تاریخ کو ہوئی ہو۔ تو ان سب کا حاکم ستارہ زحل ہوگا۔ ستارہ زحل اور عدد 8 پریشان کرنے والا ستارہ اور عدد ہے۔ عدد 8 کی چند مثالیں یہ ہیں۔ آرمی پبلک اسکول پشاور کا جو افسوس ناک حادثہ پیش آیا۔ تاریخ تھی 16-12-2014= 4+1+0+2+2+1+6+1=17=7+1=8 شہدا کی تعداد 134۔ یا۔ 143 دونوں کی مفرد عدد 8 ہی بنتا ہے 26-10-2015 کو پورے ملک میں زلزلہ آیا۔ تاریخ 26 تھی 6+2=8 تاریخ کا مفرد 5+1+0+2+0+1+6+2=17




1+7=8 بنتا ہے۔ 10 سال قبل بھی زلزلہ آیا تھا۔ تاریخ تھی 8-10-2005 ہولناک تباہی۔ تقریباً ایک لاکھ افراد موت کے منہ میں چلے گئے۔ اربوں کے اثاثے تباہ و برباد۔ اسامہ کا مفرد 8 بنتا ہے۔ افغانستان کو تباہی سے دو چار ہونا پڑا۔ جناب نواب اکبر بگٹی صاحب جیسی قد آور شخصیت کی المناک موت کی تاریخ 26-8-2006 تھی۔ تاریخ 26 مفرد 8 مہینہ۔ آٹھواں سال 2006 کا مفرد 8 بنتا ہے۔ پاکستان کی ایک نجی ہوائی سروس۔ ایئر بلیو کا طیارہ مارگلہ کی پہاڑی پر اسلام آباد میں گر کر تباہ ہوا۔ اس میں موجود مسافروں کی تعداد 146 اور عملے کے ارکان 6 تھے۔ ٹوٹل 146+6=152=2+5+1=8 مارگلہ کا مفرد 8 بنتا ہے۔ طیارہ کا اسلام آباد کی حدود میں داخل ہونے کا وقت 9 بجکر 35 منٹ۔ مفرد 8 ۔ مارگلہ کی چوٹی پر گرنے کا وقت 9 بجکر 44 منٹ۔ مفرد۔ 8۔ پائلٹ پرویز اقبال کا ذاتی مفرد عدد 8 جہاز کے پائلٹ کو جہاز اڑانے کا تجربہ 35 سال کا مفرد۔ 8۔ اس طرح عدد 8 سے متعلق بہت سے واقعات ہیں جو بہت پریشانیوں مشکلات اور مصیبتوں سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً بانی پاکستان محمد علی جناح صاحب۔ جناح کا عدد 8۔ زیارت میں تکلیف دہ موت۔ ذوالفقار علی بھٹو صاحب۔ بھٹو کا عدد۔ 8۔ 4-4-1979 کو پھانسی دی گئی۔ ضیاالحق صاحب طیارہ میں بم پھٹنے سے ہلاک ہوئے۔ تاریخ تھی 17-8-1988۔ پرویز مشرف صاحب کا مفرد۔ 8۔ بے اقتدار سے محرومی۔ غریب الوطنی۔ سابق چیف جسٹس افتخار احمد صاحب وکلاء تحریک دو دفعہ معطل یک جا نتیجہ۔ بدترین ہنگامہ آرائی 60 کے قریب ہلاکتیں۔ سینکڑوں زخمی ۔ زحل جب ترقی دیتا ہے تو کمال تک پہنچا دیتا ہے اور جب ڈاؤن فال کرتا ہے تو عبرتناک انجام سے دوچار کر دیتا ہے۔ گویا۔ ستارہ زحل اور عدد۔ 8۔ کی نحوست تباہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ وباللہ ومن اللہ والی اللہ وفی سبیل اللہ وعلیٰ ملة رسول اللہ اللّٰھم الیك اسلمت نفسی و الیك وجھت وجھی و الیك الجات ظھری و الیك فوضت امری اللّٰھم احفظنی بحفظ الایمان من بین یدی ومن خلفی وعن یمینی وعن شمالی ومن فوقی ومن تحتی ومن قبلی وادفع عنی بحولك وقوتك فانه لاحول ولا قوة الا بك بسم اللہ وباللہ بسم اللہ ماشآء اللہ بسم اللہ ولاحول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم قال موسیٰ ماجئتم به السحر ط ان اللہ سیبطله ط ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین و یحق اللہ الحق بکلمته ولو کرہ المجرمون فوقع الحق وبطل ماکانو یعملون فغلبو ھنالك و انقلبو صاغرین والقی السحرة ساجدین قالوآ امنا برب العلمین ہ رب موسیٰ وھرون ہ یاقاضی الحاجات یا منفس الکربات یا کافی المھمات

بحق یا فتاح یا رزاق حامل لوح

کی حاجات پوری، مصیبتیں دور، مشکلیں آسان، رزق وعزة بابرکت فراخ فرما

بحق الاسم الاعظم الٓمٓ الٓمٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ واعما عجل

وبرباد کر دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سب کو ہر دکھ اور پریشانی سے محفوظ رکھے۔ (آمین)

**اس مضمون کا مقصد قارئین کو خوف زدہ کرنا، ڈرانا یا پریشان کرنا نہیں ہے۔ بلکہ معلومات میں اضافہ کرنا ہے۔**

اللہ تعالیٰ نے انسانوں کیلئے جہاں دکھ اور پریشانیاں پیدا کی ہیں وہاں ان دکھوں اور پریشانیوں سے بچنے کیلئے علاج بھی عطا فرمایا ہے۔ زحل ہر شخص کے بارھویں۔ پہلے۔ اور دوسرے گھر میں آ کر ½7 سال کا ناقص دور دیتا ہے۔ یعنی طالع برج میں آنے سے اڑھائی سال پہلے ہی اس کی نحوست شروع ہو جاتی ہے۔ ½7 سال کے اس عرصہ کو ساڑھ ستی کہتے ہیں۔ پیدائش کے وقت جس گھر میں قمر ہو اس سے چوتھے۔ یا۔ آٹھویں گھر میں زحل آ جائے تو

اس کو زحل کی نحوست کا ½2 برس کا دور آ گھیرتا ہے۔ اس عرصہ کو اڈھیا کہتے ہیں۔ اس عرصہ میں خوف۔ جھوٹی تہمت۔ نزدیکی رشتہ داروں سے بگاڑ۔ اولاد کا فکر اور جسمانی تکالیف کا ڈر رہتا ہے۔ پابندیوں۔ رکاوٹوں۔ نا سمجھ میں آنے والی بیماریوں۔ پریشانیوں اور مخالفتوں سے قدم قدم پر واسطہ پڑتا ہے۔ کام بن بن کے بگڑتے رہتے ہیں۔ کام بڑی مشکل اور دیر سے مکمل ہوتے ہیں۔ کاموں کو بنانے کے تمام ذرائع مکمل ہوں اور یہ امید ہو کہ اب کام مکمل ہونے والا ہے۔ مگر یکدم امید ختم ہو جاتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کسی نے جادو کر دیا ہو۔ شرف زحل۔ اوج زحل اور حثیت نحس و زحل کے موقع پر طاقتور دشمنوں کی طاقت کو ختم کرنے۔ زمین۔ نکاح۔ ملازمت جانے کے خطرہ کو روکنے۔ قوم پر سرفرازی پانے خلقت میں ناموری پانے کیلئے نقوش اور الواح تیار کی جاتی ہیں۔ نحس ترین عدد 8 اور ستارہ زحل کے نحس اثرات کا مستقل توڑ، لوح زحل، یا نقش زحل ہے۔

زحل کے صدقات میں۔ کالے ماش۔ کالے چنے۔ کالے تل۔ سورج مکھی کے بیج۔ پرانا لوہا۔ کالا کپڑا۔ گاڑیوں کے انجن کے پرانے کالے تیل میں پانی ملا کر پیپل کے پودے کو لگانا۔ کالا نمک وغیرہ ہے۔ ہفتہ کے دن ان اشیاء میں سے کوئی ایک چیز دینی چاہیے۔ کبھی کچھ کبھی کچھ اس سے زحل کے نحس اثرات سے تحفظ ملتا ہے۔ رب کریم صدقہ محمدؐ و آل محمد علیہ السلام سب کو مصائب مشکلات پریشانیوں سے نجات عطا فرمائے۔ اور اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو خط یا فون سے رابطہ کر سکتے ہیں۔

لعل بخش قلندری (روحانی عامل) 0336-9266110

# نماز کُن فیکون

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد ایران)
فون 0098 9153106265, 0300 8104565

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے،

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ (المومن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ ؕ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ (الصف ۱۳)

**پہلی رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ اَلَاۤ اِلَى اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ (الشوریٰ: ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کیے بغیر ۱۰۰ مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔
پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ سجدے سے سر اٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہو جائیگی۔ انشاء اللہ

# نمازِ حاجت (صلوٰۃ المضطر)

☆اس نماز کے پڑھنے سے ایسی جگہ سے اسباب مہیا ہوتے ہیں کہ جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔

**پہلی رکعت** یہ نماز دو دو رکعت کر کے پڑھی جاتی ہے۔
نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ مومن کی یہ درج ذیل آیت پڑھے۔ اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

☆رکوع و سجود بجالانے کے بعد دوسری رکعت کیلئے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ انبیاء کی یہ درج ذیل دو آیتیں پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚ
فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ○

☆اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

**پہلی رکعت** نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ آل عمران کی یہ آیت پڑھے۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ

☆اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ یہ درج ذیل ذکر پڑھے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

☆رکوع و سجود کے بعد تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

☆اس کے بعد پچیس مرتبہ صلوٰۃ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے۔

# لوح ردِ جادو، ٹونہ، سحر خاص

تحریر محمد اسد اللہ سلیمانی 0300-6501194
ماہر عملیات و تعویذات۔ ادارہ روحانی علاج محلہ گوہر شاہ جھنگ صدر

قارئین کرام السلام علیکم! ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی آپکے لیے خاص عمل لے کر حاضر خدمت ہوں جو کہ جادو ٹونہ وسحر کے توڑ کے متعلق ہے۔ اگر آپ کسی بندش کا شکار ہیں مثلاً کاروبار کا نہ چلنا، ہر وقت گھر میں بلا وجہ لڑائی جھگڑے کا ہونا، بیماری سے جلد صحت نہ ملنا، شادی میں رکاوٹ یا آئے ہوئے رشتے کا دوبارہ نہ آنا، دکان پر گاہک نہ ہونا، بیرون ملک سفر میں بندش کا ہونا۔

**طریقہ عمل** نوچندی جمعرات کو علیحدہ پاک وصاف کمرے میں داخل ہو کر بخور خوشبودار سلگائیں اور رجال الغیب کو پشت پر رکھیں پھر ساعت مشتری میں مشک وزعفران وعرق گلاب سے مندرجہ لوح مبارکہ گولڈن کاغذ پر دو عدد تیار کریں پھر ساعت مشتری میں مشک وزعفران وعرق گلاب سے مندرجہ ذیل آیات 313 مرتبہ پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کر دیں۔ اسی طرح 41 روز کرنا ہے اور ہر جمعرات کو مولا علیؑ کی نیاز دے کر بچوں میں بانٹ دیں پھر بعد میں علیحدہ، علیحدہ دونوں الواح کو چاندی میں بند کرا کے ایک اپنے پاس رکھ لیں اور دوسری گھر میں لٹکائیں ان شاء اللہ ہر طرح کی بندش وسحر وغیرہ سے تحفظ رہے گا۔

● بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ۝ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ۝ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ (سورہ الاعراف آیت نمبر 118 تا 122)

● بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (سورہ یونس آیت نمبر 81 تا 82)

● بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۝ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى (سورہ طٰہٰ آیت نمبر 69 تا 70)

اور آخر میں عرض ہے کہ کوئی پریشانی آرہی ہو یا کوئی حل نہ مل رہا ہو تو مجھ سے رابطہ کر سکتے ہیں۔

**لوح مبارکہ یہ ھے**

شفقبائیل — بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ — شمکائیل

جبرائیل

| ذوالجلال والاکرام لطیف | ۱۳۸۲ | ۱۸۳۲ | حفیظ رقیب وکیل |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۱ | ۱۳۷۷ | ۱۲۲۸ | ۱۳۸۳ |
| ۱۳۷۸ | ۱۸۳۳ | ۱۳۸۰ | ۱۲۲۷ |
| عظیم قادر قیوم | ۱۲۲۶ | ۱۳۷۹ | حافظ علی مقتدر |

لوبیائیل — میکائیل — نقطلشائیل

**وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ**

# صدقہ دینے کے لیے انتہائی سادہ عمل

تمام تر بیماریوں، پریشانیوں، پیچیدہ مسائل کا حل صدقے کے عمل میں پوشیدہ ہے۔ صدقہ دینے سے پہلے مرد، خواتین، باوضو، پاؤں سے جوتے اتار دیں، سر پر ٹوپی، رومال، دوپٹہ رکھیں اطمینان کے ساتھ کرسی، بیڈ پر بیٹھیں۔ دائیں ہاتھ میں مبلغ 50 روپے یا زائد جتنا نکالنا چاہیں رقم لیں۔ پڑھیں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بولنے کیساتھ سر پر روپوں کا دایاں ہاتھ گھماؤ میں صدقہ ادا کرتا ہوں برائے دوری آفات، بلیات، شر شیطانی، شر انسانی، امراض، نفاق، حادثات، حصول صحت وسلامتی قربۃً الی اللہ۔ تین مرتبہ یہ عمل بجا لاتا ہے رقم سورج غروب ہونے سے پہلے مستحق کو دے دیں۔

**نوٹ** صدقے کے عمل سے خدائے بزرگ وبرتر صدقہ دینے والے گھرانے کو حفظ وامان میں لے لیتا ہے۔ علاوہ ازیں وظائف وتعویذات بھی بلا معاوضہ ضرورتمند منگوا سکتے ہیں۔ آپ سب کا خیر اندیش دعا گو متولی آستانہ عالیہ ومزار مقدسہ پیر سیّد ساجد حسین شاہ بخاریؒ وخانقاہ والدین وجد بزرگوار۔
بانی وخطیب (پیش نماز) علی مسجد تل سیّداں ڈاک خانہ تل خالصہ براستہ کلر سیّداں ضلع راولپنڈی .0300-5058699

**نوٹ** علی مسجد زیر تعمیر ہے مخیر حضرات، مفلس، بیوہ، یتیم بچوں کی مالی معاونت فرمائیں بہت سے خاندان لاچارگی اور پریشانی میں زندگی بسر کر رہے ہیں۔

# غفلت نفس سحر جادو اور اس کا علاج

تحریر
قاری منیر حسین محمدی
0300-4352315, 0313-8127214
0331-4572500

**السلام علیکم! اجتماعی اور انفرادی تمام مسائل کا فقط ایک ہی حل صاحب العصر والزمان کا ظہور ہو۔ سب دعا کریں۔**

گذارش ہے جو اس مضمون سے فائدہ اٹھائیں یا انہیں پسند آئے تو اُن کو چاہیے کہ آغا افتخار حسین صاحب کی اہلیہ مرحومہ کے لئے سورۃ الفاتحہ اور تین مرتبہ سورۃ الاخلاص کی تلاوت کریں۔ شکریہ

بہت سارے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ ہم نمازیں پڑھتے ہیں اعمال اور وظائف بجالاتے ہیں لیکن ہماری دعائیں قبول نہیں ہوتیں پھر بھی ہم مسائل کا شکار رہتے ہیں آخر کیوں؟ اس مختصر مضمون میں جواب سارا تو نہیں دیا جاسکتا مگر تھوڑا سا جائزہ لیا جاسکتا ہے۔ انسان اپنے اصل مقصد کو بھول گیا ہے کہ وہ کس لئے آیا کیوں آیا اور جانا کہاں ہے، کرنا کیا تھا اور کر کیا رہا ہے۔ اس مقصد سے غافل ہوا تو نفس نے آگے کئی مقاصد کھڑے کر دیئے جس کے حصول کے لئے مسلمان اتنا آگے بڑھ گیا کہ لفظ اللہ تو یاد رہا مگر دل میں اللہ نہ رہا اور اس کی معرفت حاصل نہ کر سکا۔ ایک خدا کو ماننے اور اس کی عبادت کرنی تھی بس ایک خدا کا خوف اور اس کی رضا کے لئے سب کچھ کرنا یا نہ کرنا تھا مگر آپ اپنے آپ سے پوچھیں کہ کیا آپ کے دل میں صرف ایک ہی اللہ ہے۔ جواب آئے گا نہیں۔ وہ کیسے اس بات کو کوئی سمجھنے کے لئے تیار ہی نہیں۔ قرآن مجید نے بار بار نشاندہی کی جیسا کہ سورۃ غاشیہ میں فرمایا کہ اے میرے حبیب کیا آپ نے ملاحظہ نہیں فرمایا کہ جس نے اپنا الہ معبود ہوائے نفس کو بنا رکھا ہے اور اللہ نے تو اسے گمراہی میں چھوڑ دیا اور اس کی سماعت اور قلب پر مہر لگا دی ہے اور بینائی پر حجاب ڈال دیئے۔ کیا کبھی سوچا ہے کہ یہ لوگ ہم ہی نہ ہوں کیونکہ ہم کبھی بچوں کی خوشنودی اور ان کی ناراضگی سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں اور کبھی بیوی کی اور کبھی دنیا کے لوگوں کی اور نفس نے ہمیں دھوکا دیا ہوا ہے کہ ہم ایک خدا کی عبادت کر رہے ہیں۔ آیئے اللہ کیا چاہتا ہے اور جس نفس کو معبود بنا رکھا ہے وہ کیا چاہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ مصیبت اور بلا میں ڈال کر آزمائش کر کے اپنے قریب کرنا چاہتا ہے اور نفس مصیبتوں سے آزمائش سے بھاگنے کی کوشش کرتا ہے۔ اللہ چاہتا ہے کہ بندہ میرے خوف میں روئے اور میرے قریب ہو جائے اور نفس ہنسنا ہنسانا اور رونے سے بھاگتا ہے۔ اللہ تعالیٰ بھوکا اور پیاسا بندے کو رکھ کے اپنے قریب لاتا ہے اور نفس پیٹ بھر کے کھانا پینا چاہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ محنت مشقت کو پسند کرتا ہے اور نفس آرام اور نیند کو پسند کرتا ہے۔ اللہ اپنی خوشنودی چاہتا ہے اور نفس لوگوں کی بچوں کی، بیوی کی خوشنودی چاہتا ہے۔ بیوی بچوں کو خوش رکھنا چاہیے مگر اللہ کی خوشنودی کے لئے۔ اللہ اپنی محبت چاہتا ہے کہ بندہ مجھ سے محبت کرے اور نفس دنیا کی محبت چاہتا ہے کہ جس میں کوٹھی، کار، بنگلے وغیرہ چاہتا ہے۔ بہر حال بہت لمبی فہرست ہے مضمون طویل ہو جائے گا ایک فکر دینی تھی۔ بد قسمتی سے فکر دلانے والے علماء حق اور عرفاء کو اللہ نے ہم سے ہمارے اعمال بد کی وجہ سے دور کر دیا اگر کوئی ہیں تو وہ خاموش ہو کر پردے میں چلے گئے کیونکہ نفس اپنے خلاف کچھ سننا ہی نہیں چاہتا۔ انہیں نفس کی غفلت نے اور نفس کی پیروی کرتے کرتے انسان بہت سارے مسائل کا شکار ہو جاتا ہے اور پھر جب مشکل میں پڑتا ہے اس وقت دعائیں یا عمل یا وظیفے بجالانے کی کوشش کرتا ہے مگر اس طرح اس کا نتیجہ نہیں ملتا جس طرح ملنا چاہیے۔ اسی طرح جہاں پر مسائل اور بیماریاں نفس کی غفلت کی وجہ سے ہیں وہاں پر سحر جادو کے اثرات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ سحر جادو سے کیا کیا جا رہا ہے آیئے دیکھتے ہیں

☆ میاں بیوی کے درمیان یکایک محبت سے نفرت میں بدل دینا۔ ☆ کسی نوجوان حسین لڑکی کا رشتہ باندھ دینا پہلے رشتے آئے ہی نہ اگر آئیں تو کسی کو پسند ہی نہ آئے۔ ☆ مرد اپنے بیوی بچوں پر جان دیتا ہو مگر جادو سے اچانک پورے گھر سے بدظن ہو جائے اور نفرت کرنے لگ جائے۔ ☆ جانوروں پر جادو کیا جاتا ہے تاکہ ان کا دودھ کم ہو جائے اور بیمار ہو کر مر جائیں ☆ عورت کی کوکھ باندھ دی جاتی ہے کہ وہ اولاد کے قابل ہی نہ رہے اگر اولاد ہو بھی تو ضائع ہو جائے۔ ☆ مرد اور عورت کی جنسی خواہشات باندھ دی جاتی ہیں تو ایک دوسرے کے قابل ہی نہ رہے۔ ☆ عورت کا خون جاری کر دیا جاتا ہے کہ ماہواری رکتی ہی نہیں۔ ☆ روزگار باندھ دیا جاتا ہے، تعلیم اور صلاحیت کے باوجود کہیں نوکری نہیں ملتی۔ ☆ بچوں کی تعلیم باندھ دی جاتی ہے کہ وہ پڑھتے ہی نہیں پڑھتے ہیں تو کچھ یاد ہی نہیں ہوتا۔ ☆ مرد ہو یا عورت شدید کسی بیماری میں ڈال دیا جاتا ہے اور بیمار چارپائی پر پڑھ جاتا ہے۔ ☆ جادو سے گھر کو ویران اور برباد کر دیا جاتا ہے۔ اس کی خیر و برکت اٹھ جاتی ہے گھر میں روز لڑائیاں ہوتی ہیں۔ ☆ مرد یا عورت کو ذلیل کر دیا

# مجرب عمل برائے حاجت روائی

اکرام کاظمی شاہ اللہ دتہ اسلام آباد 0300-9491015

ارشاد معصومین علیہم السلام ہے کہ دعا کی ایک اہم شرط خداوند عالم کی معرفت ہے قبولیت کے لیے وسیلہ ٹھیک ہونا لازمی شرط ہے حضرت نوحؑ نے کشتی کے غرق ہونے سے بچنے کے لیے خدا کو محمدؐ و آل محمدؐ کے حق کے طفیل فریاد کی۔ حضرت موسیٰؑ نے دریا میں عصاء مار کر کہا۔ اے خدا! محمدؐ و آل محمدؐ کی آبرو کی قسم زمین کو ہمارے لیے ظاہر فرما اور پانی کو دور کر دے اللہ تعالیٰ نے وسیلہ کی معرفت سے زمین کو ظاہر کر دیا اور فوراً دریا میں راستہ بن گیا۔ (امالی صدوقؒ) ہمیں بھی چاہیے کہ خدا کو اس وسیلہ سے پکاریں جس کے صدقے میں سب کی دعائیں قبول ہوتی ہے۔ آج کا یہ عمل بھی محمدؐ و آل محمدؐ کے ارشاد کی روشنی میں پیش کر رہا ہوں نہایت آسان ہے کسی کو اجازت کی ضرورت نہیں ہے کسی بھی مشکل اور پریشانی کے لیے موثر ہے۔

**عمل** عمل نوچندی جمعرات سے شروع کرنا ہے 21 دن کا عمل ہے سب سے پہلے دو رکعت نماز حاجت ادا کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الطَّاهِرُ الْمُطَهَّرُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرَضِیْنَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِیْرُ الْمُتَعَالِ الْمَنَّانُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَفْعَلَ بِیْ كَذَا وَ كَذَا

**ترجمہ** خداوند میں تجھ سے اس لیے سوال کرتا ہوں کہ تو ہی ہمارا معبود ہے اے زندہ اور اے عالم کو سنبھالنے والے بس تو ہی (خدا) ہے تو پاک ہے پاکیزہ ہے تو ہی آسمانوں اور زمینوں کا نور ہے تو ہی غیب اور سامنے کی باتوں کو جاننے والا ہے تو ہی بزرگ (اور) برتر ہے تو ہی منان (اور) عظمت و بزرگی کا مالک ہے (خدایا) محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر رحمت نازل کر اور ہمارے ان دلی مقاصد کو پورا فرما (کذا و کذا کی جگہ پر اپنے مقصد کا تذکرہ کرے)

اسکے بعد سو مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اس کے بعد دعا مانگ لیں اور آخر میں دس مرتبہ یا علی ادرکنی یا اباالحسن اغثنی یا صاحب الزمان ادرکنی فی سبیل الله۔

(امالی صدوق ص 287 ہدیۃ الشیعہ ص 314 چشمہ نگارے زاد الصالحین ج 5)۔

**نوٹ** اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد 8 ہو یا نام کا عدد 8 ہو تو لازمی بات ہے آپکے ستارے پر یا آپ پر ساڑھ ستی چھائی ہوئی ہے اور آپکی شادی اور دیگر کام روکے ہوئے ہیں اس صورت میں پریشان نہ ہوں اوپر والے عمل کے ساتھ ساتھ روزانہ نماز فجر ادا کریں اور 100 مرتبہ سورۃ کوثر اور چاروں قل کی تلاوت کریں مغرب کی نماز سے پہلے روزانہ چینٹوں کو چینی کی 5 چٹکیاں ڈال دیا کریں۔ کالا کپڑا، کالا جوتا پہننا ترک کر دیں کالا کپڑا صرف محرم میں پہنا کریں ان شاء اللہ بہتری آئے گی اور شادی کی بندش ختم ہو جائے گی۔

**بقیہ غفلت نفس اور سحر** جاتا ہے وہ جہاں بھی جاتے ہیں ذلیل و رسوا ہوتے ہیں۔ ہر کوئی بلاوجہ نفرت کرتا ہے۔ ☆ امیر رئیس یا تاجر پر جادو کر کے بہت سارا نقصان ہو جاتا ہے اور وہ غریب ہو جاتے ہیں۔ ☆ ایسا سحر بھی کر دیا جاتا ہے کہ ایک عورت کئی نکاح کرتی ہے مگر پھر بھی ٹوٹ جاتے ہیں۔ ☆ عورت کے حسن و جمال کو بگاڑ دیا جاتا ہے کبھی بال گرنے لگ جاتے ہیں کبھی چہرے پر چھائیاں کی کیل نکل آتے ہیں۔ حسن بگاڑ دیا جاتا ہے۔ بہر حال اس کا مکمل علاج تو یہاں پر درج نہیں کیا جا سکتا البتہ اس کے دفعہ کرنے کے لئے کچھ لکھ رہا ہوں اس سے آپ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**نوٹ:** کچھ لوگ سمجھتے ہیں کہ جادو کا علاج جادو سے ہوتا ہے یہ تاثر غلط ہے یاد رکھیں گندگی کو گندگی سے نہیں دھوتے۔ اس قسم کا کوئی بھی سحر ہو پہلے نماز توبہ پڑھیں گناہوں سے توبہ کریں اور روزانہ ایک سو مرتبہ سورۃ الفلق اور ایک سو مرتبہ سورۃ الناس پڑھیں نیز ان دونوں سورتوں کے لفظی نقش مربع بنا کر پانی میں ڈال کر تین سو بار سورۃ الفلق اور تین سو بار سورۃ الناس پڑھ کر اس پانی کو چالیس دن تک صبح و شام پئیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

مزید معلومات اور مکمل جادو کا کورس حاصل کرنے کے لئے ادارہ سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ **قاری منیر حسین محمدی** 0300-4352315,

**ادارہ روحانی و قرآنی فیض** 745 نیلم بلاک اقبال ٹاؤن لاہور 0313-8127214, 0331-4572500

# امراض کا قرآنی حل

حاجی عابد حسین جاڑا 0308-5691283

بمقام وڈاکخانہ جاڑا تحصیل پہاڑپور ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

قارئین کرام السلام علیکم! دعا ہے کہ خداوند کریم تمام قارئین امامیہ جنتری کو اپنے حفظ و امان میں رکھے اور ادارہ افتخار بک ڈپو کو ترقی عطا فرمائے کہ جنہوں نے قارئین اور ہمارے درمیان رابطہ کروایا۔ گزشتہ امامیہ جنتری 2013 میں بھی اس عنوان کا ذکر ہو چکا ہے اس عمل ونقش کی آج کل بہت ضرورت ہے تاکہ قارئین امامیہ جنتری زیادہ مستفید ہوں بیماریوں اور پریشانیوں سے نجات پائیں۔

## نظر بد، جن وانس، خلل آسیب، سحر وجادو اور باقی جسمانی امراض کا روحانی علاج

اگر کسی مریض پر اس قسم کے اثرات ہوں یا کوئی جسمانی مرض ہو تو ان 2 نقوش کو نیک دن نیک ساعت میں عرق گلاب وزعفران کے ساتھ نمبر 1 نقش لکھے اسکے بعد نمبر 2 کے 7 عدد نقش لکھے نمبر 1 نقش موم جامہ کر کے چاندی میں بند کروا کر اور نیلا دھاگہ ڈال کر مریض کے گلے میں یا دائیں بازو پر باندھ دیں نقش کو پانی سے گیلا ہونے سے بچانا ہے۔ نمبر 2 نقش کے 7 عدد نقش لکھنے ہیں۔ ایک نقش کا پانی 3 دن تک روزانہ 2،2 گھونٹ صبح دو پہر شام مریض کو پلا دیا کریں 7*3=21 دن تک مریض کو پانی پلانا ہے ان شاء اللہ تعالیٰ اگر مریض جسمانی مرض میں مبتلا ہے یا نظر بد، جن وانس، خلل آسیب، سحر جادو کا شکار ہے 21 دن کے اندر مکمل شفائے کاملہ نصیب ہوگی بحق محمدؐ وآل محمدؐ۔

## جس لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو:

تو اس نقش نمبر 1 کو عرق گلاب وزعفران سے بروز جمعہ زہرہ کی ساعت میں لکھ کر سبز ریشمی کپڑے میں سی کر بچی یا بچے کے گلے میں یا دائیں بازو پر باندھ دیں اور نمبر 2 نقش کے 7 نقش لکھ کر ہر نقش کا پانی صبح شام 2،2 گھونٹ پی لیا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ 40 دن کے اندر اندر نصیب مکمل جائیگا اور رشتہ ہونے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کا اچھی جگہ رشتہ ہو جائے۔

## ملازمت نہیں ملتی بے روزگاری ہے

اس نمبر 1 نقش کو بروز اتوار شمس کی ساعت میں لکھ کر ساتھ ہی 2 نمبر نقش کے 7 نقش لکھے۔ نمبر 1 نقش کو سفید کپڑے میں سی کر گلے میں یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ 7 نقش کا پانی 21 دن تک پئے ہر نقش کا پانی صبح وشام 2،2 گھونٹ 3 دن تک پئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ 40 دن کے اندر اندر روزگار، ملازمت مل جائیگی نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کو جلد ملازمت، روزگار ملے۔ الساعت الساعت الساعت۔

**نوٹ:** میرے تمام نقوش جو کہ گزشتہ امامیہ جنتریوں میں چھپ چکے ہیں سب پرتاثیر ہیں صرف یقین کامل کے ساتھ عمل کرنے کی ضرورت ہے۔ آخر میں دعا ہے کہ خداوند کریم بحق محمدؐ وآل محمدؐ آپ سب کو اپنے حفظ وامان میں رکھے ہر دکھ، غم، بیماری، پریشانی دور ہو تمام دینی و دنیاوی جائز حاجات پوری ہوں آپ تمام کو اپنے اپنے مقاصد میں کامیاب فرمائے۔ **دعاگو** حاجی عابد حسین جاڑا

**وضاحت** نمبر 1 نقش کے اوپر بسم اللہ، سورۂ فاتحہ، سورۂ توحید، آیت الکرسی لکھی گئی ہے۔ دائیں طرف سورۃ کافروں، بائیں طرف سورۃ فلق اور نیچے سورۃ والناس لکھی گئی ہے۔

## نقش نمبر 1

یا جبرائیل — یا عزرائیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم مالک یوم الدین ایاک نعبد وایاک نستعین اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین

بسم اللہ الرحمن الرحیم قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد بسم اللہ الرحمن الرحیم اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم لا تاخذہ سنۃ ولا نوم لہ ما فی السماوات وما فی الارض من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیء من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السماوات والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم

۷۸۶

| ۸ | ۳ | ۴ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم قل یا ایھا الکافرون لا اعبد ما تعبدون ولا انتم عابدون ما اعبد ولا انا عابد ما عبدتم ولا انتم عابدون ما اعبد لکم دینکم ولی دین

بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الفلق من شر ما خلق ومن شر غاسق اذا وقب ومن شر النفاثات فی العقد ومن شر حاسد اذا حسد

بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الناس ملک الناس الہ الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس

الٰہی بحرمت اس نقش فلاں بن فلاں کو شفا کاملہ عطا فرمائے اور نظر بد جن وانس خلل آسیب سحر وجادو کو دور فرما بحق محمدؐ وآل محمدؐ۔

یا اسرافیل — یا میکائیل

## نقش نمبر 2

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نادِ علیاً مظہر العجائب تجدہ عوناً لک فی النوائب کل ھم وغم سینجلی بعظمتک یا اللہ بنبوتک یا محمد وبولایتک یا علی یا علی یا علی ادرکنی

۷۸۶

| ۸ | ۳ | ۴ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

الٰہی بحرمت اس نقش فلاں بن فلاں کو شفائے کاملہ عطا فرما

# درود شریف کے فضائل اور نادر وظائف

مولوی انور علی لکھ درودی
بمقام وڈاکخانہ خاص قائم بھروانہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ 0334-7725399

قرآن مجید میں ہے کہ خدا اور فرشتے رسولؐ خدا پر درود بھیجتے ہیں اے مومنین! تم بھی ان پر درود وسلام بھیجو۔ جناب رسولؐ خدا فرماتے ہیں کہ جو کوئی مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے حق تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود بھیجتا ہے اور جو مجھ پر 100 مرتبہ درود بھیجے خداوند کریم اس پر کبھی جہنم میں عذاب نہیں کرے گا۔

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص کسی ایسے عمل پر قادر ہو جو اسکے گناہوں کا کفارہ ہو جائے تو وہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود بھیجا کرے۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یا علیؑ جبرائیلؑ نے تعجب کے ساتھ مجھ کو ایک خبر دی ہے کہ میرا امتی جب مجھ پر درود بھیج کر میرے اہلبیتؑ پر بھی درود بھیجتا ہے تو حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اسکے لیے آسمان کے دروازے کھول دیتا ہوں اور فرشتے اس پر 70 درود بھیجتے ہیں۔ اگر وہ گنہگار ہوگا تو گناہ اس سے اس طرح جھڑ جائیں گے جس طرح درخت سے پتے جھڑ جاتے ہیں اور جب میرا اُمتی مجھ پر درود بھیجے مگر میرے اہلبیتؑ کو ملا کر درود نہ بھیجے تو اس درود اور آسمان کے درمیان 70 حجاب یعنی رکاوٹ ہونگیں اور حق تعالیٰ فرمائے گا لالبیک ولا سعدیك اے فرشتو! اسکی دعا کو اُبھرنے مت دو جب تک یہ نبیؐ سے ان کی عترت کو ملا دے۔

حضرت مولانا شاہ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہیں کہ درود شریف پڑھنے والا دریائے رحمت کا تیراک ہے ✷ حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ جب دو مسلمان مصافحہ کرتے وقت درود پڑھتے ہیں تو ان کے جدا ہونے سے پہلے اللہ تعالیٰ ان کے سب گناہ معاف کر دیتا ہے ✷ شرح احیاء علوم دین میں روایت ہے کہ کثرت سے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنا افلاس وغربت کو دور کرتا ہے ✷ جو چاہے کہ اس کے اعمال بڑے ترازو میں تلیں اس کو چاہیے کہ سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود کی تلاوت کرے ✷ جب کسی کو مشکل پیش آئے تو اس کو چاہیے کہ مجھ پر درود کی کثرت کرے (حدیث نبوی)

✷ جب کوئی چیز بھول جاؤ تو مجھ پر درود پڑھو ان شاءاللہ یاد آ جائے گی۔

✷ جو شخص مجھ پر جمعہ کی رات 100 مرتبہ درود پڑھے گا وہ کبھی محتاج نہیں ہوگا

## درود شریف کے چند نادر وظائف

کبھی کوئی مشکل آن پڑے تو بہترین عمل یہ ہے کہ کثرت سے درود پڑھو محمدؐ و آل محمد علیہم السلام کا واسطہ دیکر اللہ کو پکارو تمام مشکلات دور ہو جائیں گی ✷ حصول حاجت کے لیے 14000 مرتبہ درود پڑھے اور چہاردہ معصومین علیہم السلام کی ارواح کو ہدیہ کرے اس طرح کہ پہلے ہزار روح پاک سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دوسرا ہزار روح پاک حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام کو تیسرا ہزار جناب حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کو اور باقی معصومین علیہم السلام کو ان شاءاللہ مقصد ضرور پورا ہوگا ✷ برائے حصول اولاد کسی شب جمعہ سے عمل شروع کر کے 40 دن تک دو رکعت نماز حاجت پڑھنے کے بعد اول وآخر 1100 مرتبہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود پڑھے پھر ایک ہزار مرتبہ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ پڑھیں ان شاء اللہ مراد پوری ہوگی ✷ طلب حاجت کے لیے 786 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور 786 مرتبہ درود پاک

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

پڑھ کر دعا مانگیں ان شاءاللہ مراد پوری ہوگی۔

✷ رزق کی فراوانی کے لیے کسی نماز کے بعد 70 دن تک وقت معینہ پر خلوت میں حضور قلب کیساتھ ہر روز 70 مرتبہ یَابَاسِطُ پڑھے اول وآخر ایک ایک تسبیح درود کی تلاوت کرے غیب سے رزق ملے گا۔

## انمول تسبیح

شیخ بہائیؒ نے لکھا ہے کہ اگر کوئی صبح کی نماز کے بعد سورۂ توبہ کی یہ آیت تکلم 11 مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے منہ پھیرے تو وہ اللہ کی امان میں رہیگا۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (التوبہ:۱۲۹) میرے لیے اللہ کافی ہے اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اس پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

ہر پریشانی کے واسطے نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ

تیرے لیے اُن سے اللہ کافی ہے اور وہی سننے جاننے والا ہے میرے رب میں مغلوب ہوں تو مدد فرما اور تو سب مدد کرنیوالوں سے بہتر ہے

# مجرب وسریع التاثیر عملیات و اوراد برائے حصولِ اولاد، حصولِ مراد

تحریر
قاری غلام عباس قادری قلندری
0321-9794752
0347-7641152

محترم قارئین امامیہ جنتری تسلیمات! محترم آغا افتخار حسین صاحب اور اُن کے ادارہ کے تمام محترم ممبران کی صحت وسلامتی کے لئے اور ان کے مرحومین کے درجات کی بلندی کے لئے رب غفور ورحیم کی بارگاہ میں ملتمس ہوں۔ 2015ء اور 2016ء کی امامیہ جنتری میں میری شائع شدہ تحریروں کو جو پذیرائی ملی اس کے لئے میں رب کریم کا، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآلِ محمد علیہم السلام کا بے حد شکر گزار ہوں۔

2017 کی امامیہ جنتری کے توسط سے انتہائی مجرب وسریع التاثیر عملیات اور اوراد برائے حصول اولاد (حصول مراد) قارئین امامیہ جنتری کے لئے حاضر ہیں۔

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے مروی ہے، کہ اس دعا کو روزانہ 70 مرتبہ پڑھ کر رب کریم کی بارگاہ میں نیک صالح اولاد نرینہ کے لئے دعا مانگا کریں۔ اول وآخر درود پاک 11 مرتبہ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَبِّ لَا تَذَرْنِىْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ ۔ وَاجْعَلْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا يَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ فِىْ حَيٰوتِىْ وَيَسْتَغْفِرُلِىْ بَعْدَ مَمَاتِىْ وَاجْعَلْهُ خَلْقًا سَوِيًّا وَلَا تَجْعَلْ لِلشَّيْطَانِ فِيْهِ نَصِيْبًا ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ۔

اِن آیات کو حیض سے پاک ہو کر غسل کر کے عورت (بیوی) زعفران سے لکھوا کہ پانی میں ڈالے سوتے وقت وہ پانی پی لیا کرے اور اپنے خاوند سے ہمبستری کرے ان شاء اللہ حاملہ ہوگی۔

فَلَمَّا تَغَشّٰهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ فَلَمَّا اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ۔

یہ بات کئی بار تجربہ میں آچکی ہے کہ اس دعا کو زعفران وعرق گلاب سے لکھ کر یا لکھوا کر عورت اپنے دائیں بازو پر باندھے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَااَللهُ ۔ يَااَللهُ ۔ يَااَللهُ ۔ يَارَبِّ ۔ يَارَبِّ ۔ يَارَبِّ ۔ يَاحَىُّ ۔ يَاقَيُّوْمُ يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔ يَاحَىُّ ۔ يَاقَيُّوْمُ ۔ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِىْ وَلَدًا صَالِحًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

**حب انھرہ:**

**اجزا:** مگھاں، رسونت، الائچی خورد، مرچ سیاہ، ہر ایک 10-10 گرام ان تمام اشیاء کو اس نقش کے پانی میں رگڑ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں روزانہ استعمال کریں۔ پانی تقریباً 3 چھٹانک، نقش یہ ہے۔

| بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ | ۷ | ۲ | ۹ | | |
| ۷ | ۵ | ۳ | ۸ | ۶ | ۴ | یااللہ | یااللہ |
| ۲ | ۹ | ۴ | ۳ | ۱۰ | ۵ | | |

**پرہیز:** ترش اشیاء، کچا تیل، بڑا گوشت اور سوتک (ماتم، مرگ والے گھر جانے سے پرہیز کریں۔)

**نقشِ عیسیٰ** (برائے حصول اولاد)




عروج ماہ میں چاند کی 3 تاریخ کے بعد تین نقش زعفران وگلاب سے اتوار کے دن لکھیں۔ جمعہ کی رات سے (شب جمعہ سے) دودھ میں دھو کر تین دن تک میاں۔ بیوی پئیں اور تینوں دن میاں بیوی مباشرت کریں۔ ان شاء اللہ حمل ہوگا

اولاد کے لیے تحریر کردہ یہ قرآنی دعائیں اور نقوش سعد وقتوں میں زعفران سے لکھے ہوئے رابطہ کر کے ہمارے ادارہ سے حاصل کر سکتے ہیں، ہر ستارے کے شرف واوج کی تیار شدہ الواح دستیاب ہیں۔

# صرف ایک ہی راستہ صدقہ، صدقہ صدقہ وسیلہ نجات

سید مبارک حسین کاظمی شاہ صاحب
R-31 فیز II ڈیلکس گارڈن
ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

تمام نحوستوں، لاعلاج مریضوں، مالی پریشانیوں، مشکلات، آفات، بلیات، مصیبتوں، جان ومال کی حفاظت، حادثات، شر شیطانی، شر انسانی، لڑائی جھگڑا و نفاق سے نجات کے لیے صدقہ دینے/دعا کرنے اور خدا سے پناہ طلب کرنے سے بہتر کوئی چیز وارد نہیں ہوئی، صدقے کی فضیلت وخواص اور اہمیت، اور آئمہ معصومینؑ کے ارشادات پیش خدمت ہیں ان سے استفادہ کریں اور مجھ حقیر کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں اور پروردگار آغا افتخار حسین صاحب، متعلقین کو صحت وسلامتی عطا فرمائے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت فرمائے آمین۔

✸ راہ خدا میں صدقے کی عجیب وغریب اہمیت ہے صدقہ مال میں کمی کا باعث نہیں بنتا بلکہ زیادتی کا باعث بنتا ہے صدقہ دینے والے کو اس سے کئی گناہ زیادہ فائدہ ہوتا ہے ✸ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ بیماری کو چار چیزیں ختم کرتی ہیں 1 صدقہ 2 علاج 3 پرہیز 4 ٹھنڈے پانی میں کپڑا اتر کر کے ماتھے پر رکھنا ✸ صدقہ آخرت میں آتش جہنم سے نجات کا باعث بنتا ہے ✸ جب بھی سفر کا آغاز کرو اپنا سفر صدقے سے شروع کرو اور آیت الکرسی پڑھ لیا کرو ✸ صدقہ آسمانی بلاؤں کو دور کرتا ✸ صدقہ بری موت کو ٹالتا ہے ✸ صدقہ دنیا میں آفتوں، بلاؤں اور بیماریوں کو دور کرتا ہے ✸ شافع محشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے صدقہ دینے والوں کو صدقے کی وجہ سے قبر کی گرمی نہیں ستائے گی ✸ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں صدقہ دیا کرو ایسا کرو گے تو جہنم سے چھٹکارہ پاؤ گے ✸ امام رضا علیہ السلام کا فرمان ہے کہ صدقہ مریض کو مرض موت سے بچاتا ہے ✸ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے جب لوگ صدقہ دینا چھوڑ دیتے ہیں تو بیماریاں بڑھ جاتی ہیں ✸ امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد پاک ہے کی سرکار ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا ہے کہ لوگوں صدقہ نکالا کرو اس سے تمہاری آمدنی بڑھے گی ✸ صدقہ آخرت میں آتش جہنم سے نجات کا باعث بنتا ہے ✸ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا 4 چیزیں جنت کی دعوت دیتی ہیں 1 مصیبت کا چھپانا 2 صدقہ پوشیدہ طور پر دینا 3 والدین سے نیکی کرنا 4 بکثرت لا الٰہ الا اللہ پڑھنا ✸ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے قیامت کی زمین آگ کی طرح دہک رہی ہوگی مگر مرد مومن پر سایہ ہوگا اس سائے کو اسکے دیئے ہوئے صدقے کی کرامت جانیں ✸ حضرت امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اللہ نے تجھے جو کچھ دیا ہے اس میں سے اسکی راہ میں صرف کرو خدا کے نام پر خرچ کرنے والے کو مجاہد کا درجہ ملتا ہے ✸ سرکار نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے صدقہ دیا کرو خواہ ایک کھجور کیوں نہ ہو

✸ صدقہ ناگہانی اموات دور کرتا ہے ✸ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا بہترین نیکی صدقہ چھپا کر دینا، والدین سے حسن سلوک کرنا اور صلہ رحمی کرنا ہے ✸ صدقہ دینے والا کبھی بری موت سے نہیں مرتا ✸ صدقہ حتمی قضا کو دور کرتا ہے ✸ صدقہ دیکر کسی پر احسان نہ جتائیں ورنہ اللہ اس عمل خیر کو ختم کر دے گا ✸ صدقہ 70 قسم کی بلاؤں کو ٹال دیتا ہے ✸ صدقہ ایک کامیاب دوا ہے ✸ صدقہ مال ودولت کو زیادہ کرتا ہے ✸ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جب کوئی کسی محتاج کو صدقہ دیتا ہے اور وہ اسکے لیے دعا کرتا ہے تو اسکی دعا قبول ہوتی ہے ✸ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا رات کا صدقہ بری موت کو ختم کر دیتا ہے اور 70 بلاؤں کو دور کرتا ہے، دن کا صدقہ خطاؤں کا ایسے ختم کر دیتا ہے جیسے پانی نمک کو نیز دن کا صدقہ مال میں زیادتی اور عمر میں اضافے کا باعث ہوتا ہے ✸ حضرت امام صادق علیہ السلام نے فرمایا صدقہ دینے سے افلاس دور ہوتا ہے اور عمر بڑھ جاتی ہے ✸ صدقہ سے گناہ ایسے مٹ جاتے ہیں جیسے پانی سے آگ بجھ جاتی ہے ✸ صبح کا آغاز صدقے سے کرو اس سے دن کی نحوست دور ہوتی ہے اسی طرح رات کا آغاز صدقے سے کرو اس سے رات کی نحوست دور ہوتی ہے ✸ صدقہ رزق کا دروازہ کھولنے کی کنجی ہے ✸ صدقہ مال و دولت اور رزق میں اضافہ کرتا ہے ✸ حضرت امام سجاد علیہ السلام نے فرمایا پوشیدہ صدقہ اللہ تعالیٰ کے غضب کی آگ کو بجھاتا ہے رات کا صدقہ اللہ تعالیٰ کے غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے ✸ صدقہ رد بلا ہے ✸ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں صدقہ دنیا میں پیش آنے والی 70 مصیبتوں کو دور کرتا ہے ✸ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے کہ حقیقی مومن وہ ہے جو اپنے مال سے محتاجوں کی مدد کرتا ہے ✸ حضرت علی علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے کہ سخاوت، بخشش ناموس کی نگہبان ہے ✸ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ صدقہ خدا کے غیض وغضب سے بچاتا ہے۔

# علم رمل کی افادیت

مولانا محمد علی عابد قنبری
abidqambary@gmail.com

نوٹ: سوال کرنے والے حضرات دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر یہ نیت رکھتے ہوئے کہ اللہ سب کچھ جاننے والا ہے اور بندہ فقط کوشش کرنے والا ہے اپنا مسئلہ ذہن میں رکھ کر 1 سے 16 کے درمیان چار عدد لکھ کر پھر فون کریں۔ ہدیہ فی سوال 300 روپے اوقات رابطہ صبح 10 بجے سے شام 4 بجے تک

0302-2830786 Skyp:. Abid.qambary 0315-2266569.0341-2827585

ہم یقیناً اس زمانے میں ہے جس کی نشان دہی امیر المومنینؑ نے کی تھی۔ کہ ایک ایسا زمانہ آئے گا جب لوگ نماز کو ماردیں گے، امانت ضائع ہوجائیگی، سود کھائیں گے، رشوت لیں گے، دنیا کے عوض دین کو فروخت کریں گے، قتل کرنے کو معمولی بات سمجھیں گے، ظلم پر فخر کیا جائے گا، دولتمند فاجر ہوگا، وزیر ظالم ہوگا، قاری قرآن فاسق ہوگا، مساجد آراستہ ہونگی، مینار بلند ہوں گے، دنیا کا حرص اس قدر بڑھ جائے گا کہ عورتیں مردوں کے ساتھ مل کر تجارت کریں گی، خائن کو امین سمجھا جائے گا، آلات غنا عام ہونگے، عورتیں گھوڑ سواری کرینگی، مرد عورتوں کی اور عورتیں مردوں کی شبیہہ بنیں گے صرف ایک دوسرے کی دوستی نبانے کی خاطر ناحق گواہیاں دی جائیں گی اور سچ شہادتیں چھپائیں جائیں گی، بھیڑوں کے لباس میں بھڑیے ہونگے اور ان کے دل مُردار سے زیادہ بدبودار اور ایلوے سے زیادہ کڑوے ہونگے۔ آیا ان نشانیوں میں سے کوئی ایسی ہے جو ہمارے درمیان نہیں ہے کوئی ایسا طریقہ ہے کہ ان سے بچا جاسکے تو ایک حل تو میرے پاس یہ ہے کہ عملاً انسان اپنے آپ کو تیار کرے اور حاتم طائی کی ان چار باتوں پر عمل کرے اور دنیا کے تمام عالموں سے چھٹکارا حاصل کرلے۔ 1) جو رزق میری قسمت میں لکھا ہے وہ نہ تو زیادہ ہوسکتا ہے نہ تو کم اس کے لیے زیادہ کی طلب سے بےفکر ہوجائے۔ 2) اللہ کا جو حق مجھ پر ہے وہ میرے سوا کوئی دوسرا ادا نہیں کرسکتا اس لیے میں اس کی ادائگی میں مشغول ہوجاؤں۔ 3) ایک چیز مجھے ڈھونڈ رہی ہے اور وہ ہے میری موت میں اس سے بھاگ تو نہیں سکتا لہٰذا اس کے ساتھ سمجھوتا کرلو یعنی ذہنی طور پر اس کے لیے تیار ہوجاؤ۔ 4) میرا اللہ مجھ سے باخبر ہے میرے برے کاموں کی تفصیل اس کے سامنے ہے لہٰذا اسی شرم کے مارے گناہوں سے دور ہوجاؤں۔ میرے خیال میں ہماری اصلاح کی یہ چیزیں کارآمد ہیں۔ جو بھی ان پر عمل کریگا یہ یقیناً ایک صدقہ جاریا ہے جس کے ثواب کا حق آغا نثار احمد (مرحوم) بانی امامہ جنتری وادارہ اور میرے دادا مولانا فقیر محمد جعفری (مرحوم) کی بلند درجات کے لیے اور بلخصوص آغا افتخار حسین کی اہلیہ (مرحومہ) کے لیے اور جمیع مومنین ومومنات مرحومین کے لیے سورۃ فاتحہ کی درخواست کرتا ہوں اور دعا گو ہوں آغا افتخار حسین اور میرے والدین کی طولعمر اور صحت کے لیے۔

علم رمل کوئی علم غیب نہیں ہے البتہ غیوبات کی تین قسمیں ہیں ایک غیب صرف اللہ کے لیے مختص ہے دوسرا غیب اس کے رسولؐ انبیا کرامؑ اور آئمہ طاہرینؑ کے لیے مختص ہے اور تیسرا عام مخلوقات میں اس نے ودیعت کر رکھا ہے جو آثار کے ماتحت ہیں مثلاً ابر ہو رہا ہے آثار اس کے برسنے کے دکھائی دیتے ہیں ابھی برسا نہیں لیکن کوئی آدمی کہہ دے کہ آج بارش ہوگی اس طرح رمل میں بزرگوں نے کچھ اصول وقواعد رکھے ہیں جن کے ذریعے انسان کے ماضی، حال، مستقبل کے بارے میں مطلع کیا جاسکتا ہے بہر حال یہ حتمی نہیں ہے بس اتنا ہے کہ ایسا ہوسکتا ہے لہٰذا آپ احتیاط سے اس منزل سے گزر جائیں امسال ہم کچھ بزرگوں کے کلیوں پر زائچوں کا جواب تحریر کریں گے تاکہ ان کی روح بھی مثاب ہوجائے اور لوگوں کو بھی پتہ چلے کہ بزرگوں نے علم رمل کے لیے کیا خدمات انجام دی ہیں۔

## نصیر الدین طوسی کا کلیہ

اگر سائل نے سوال کیا کہ علم حاصل ہوسکتا ہے یا نہیں اور فون کے ذریعے چار نمبر 8-7-2-14 لکھوائے

زائچہ کشید کرنے کے بعد خانہ اول اور خانہ نہم کو دیکھو اگر دونوں سعد ہیں اور تکرار بہوت نیک میں ہے تو بہت زیادہ علم حاصل کرے گا اور اگر خانہ بد میں تکرار ہو تو بدرجہ اوسط علم حاصل ہوگا اس کے برعکس اگر عقلہ میں آجائے اور خانہ نہم سعد ہو تو یہ بھی دلیل حصول علم ہے۔




جواب: خانہ اول میں انکیس ہے جو نحس ہے اور خانہ نہم میں طریق ہے جو سعد ہے اور طریق کا تکرار خانہ چہار دہم میں بھی آیا ہے لہٰذا مشکلات آئیں گی مگر علم ضرور حاصل ہوجائے گا۔

## ابو تراب بلخی کا کلیہ

سائل نے سوال کیا مجھ کو کس عمر میں دولت حاصل ہوگی اور فون کے ذریعے چار نمبر 3-2-11-6 لکھوائے

شکل طالع کو شکل دہم سے ضرب دیکر جو نتیجہ برآمد ہو اگر وہ نتیجہ لیحان، نصرۃ الداخل، عقبۃ الداخل، فرح، قبض الداخل، نصرۃ الخارج ان میں کوئی شکل ہو اور امہات میں تکرار آئے تو دولت اوائل عمر میں نصیب ہوگی۔ نبات میں تکرار آئے جوانی میں دولت میسر ہوگی اگر تکرار موالات میں ہو تو چالیس سال کی عمر میں دولت ہاتھ آئے گی اور جو زوائدت میں ہو تو بڑھاپے میں دولت ملے گی اور جو سب جگہ تکرار ہو تو تمام عمر دولتمند رہے اور کہیں تکرار نہ ہو تو تمام عمر مفلسی میں گزارے گا۔




جواب: شکل طالع کو شکل دہم سے ضرب دی



نتیجہ لیحان نکلا اور تکرار اس کا موالات میں ہے اس کا مطلب کہ چالیس سال کے بعد دولت ہاتھ آئے گی۔

**سید اصغر علی شاہ جون پوری کا کلیہ**

سائل نے سوال کی کہ میں کوئی جگہ خریدنا چاہتا ہوں وہ میرے لیے کیسی رہے گی اور فون کے ذریعے چار نمبر 5-15-1-11 لکھوائے؟

زائچہ کشید کرنے کے بعد خانہ چہارم کو دیکھو اگر اس میں اشکال نصرۃ الخارج اور لحیان آئے تو اس کا خریدنا بہتر ہے اور اگر اس میں اشکال قبض الخارج، حمرہ، عقلہ آئے تو خریدنا نحس ہے اور اگر اس میں اشکال قبض الداخل، نصرۃ الداخل بیاض، طریق آئے تو خریدنا مبارک اور منافع بخش ہوگا اور




اگر عقبۃ الداخل، اجتماع، عقبۃ الخارج، فرح، طریق، نقی الخد آئے تو خریدی تو جائے گی لیکن جلد فروخت ہو جائے گی اور ہاتھ سے قبضہ چلا جائے گا۔

جواب: خانہ چہارم کو دیکھیں اس میں فرح ہے لہذا خریدنا صحیح نہیں ہے کیونکہ جلد فروخت ہو جائے گی اور قبضہ بھی جلدی ختم ہو جائے گا

**شاہ عبداللہ ایرانی کا کلیہ**

سائل نے سوال کیا کہ مریض زندہ بچے گا یا انتقال کر جائے گا فون کے ذریعے چار نمبر 10-11-2-7 لکھوائے




زائچہ کشید کرنے کے بعد اگر خانہ ششم میں اجتماع ہو اور خانہ ہشتم میں بیاض ہو یا انکیس خانہ اول میں ہو اور عقلہ خانہ چہارم میں ہر دو صورتوں میں موت واقع ہو جائے گی اور اس کے علاوہ کوئی بھی شکل ہو تو وہ مرض سے مریض سے شفاء پائے گا۔

جواب۔ مذکورہ بالا اشکال کسی خانے میں نہیں ہے لہذا مریض شفا پائے گا۔

**خواجہ رومی کا کلیہ**

اگر سائل سوال کرے کہ مال چوری ہو گیا یا گم ہو گیا یا کہیں رکھ کر بھول گیا تو فون کے ذریعے چار نمبر 13-14-2-5 لکھوائے؟

زائچہ کشید کرنے کے بعد خانہ دوئم دیکھا جائے سعد داخل ہے چوری نہیں ہوا کہیں رکھ کر بھول گیا ہے اور اگر تکرار خانہ دوئم کا سوئم اور نہم میں آئے تو راستے میں کہیں گر گیا اور اگر خانہ چہارم میں آئے تو گھر میں رکھ کر کہیں بھول گیا ہے اور اگر خانہ دوئم میں شکل نحس آئے تو چور لے گئے ہیں اور




اگر خانہ دوئم میں شکل حمرہ آئے تو مال چوری نہیں ہوا کہیں رکھ کر بھول گیا ہے اگر شکل دوئم داخل سعد ہو اور تکرار شکل یاز دہم میں آئے تو مال گمشدہ جلدی مل جائے گا اور اگر شکل دوئم بیاض ہو اور تکرار یاز دہم میں آئے تو گمشدہ چیز گھر میں کپڑوں کے درمیان چھپی ہوئی ہے۔

جواب: کیونکہ خانہ دوئم میں شکل عقبۃ الداخل ہے وہ سعد داخل ہے تو مال چوری نہیں ہوا کہیں رکھ کر بھول گیا ہے۔

**سید جمال علی کا کلیہ**

سائل نے سوال کیا میں عورت کو چاہتا ہوں کی وہ مجھے مل جائے گی یا نہیں اور فون کے ذریعے چار نمبر 13-6-12-10 لکھوائے؟ -




زائچہ تیار کیا خانہ ہفتم کو خانہ چہار دہم کو باہم ضرب دیا گیا جو نتیجہ برآمد ہو اور اس کو خانے پانزدہم سے ضرب دیں جو شکل پیدا ہوا اگر وہ سعد داخل ہے اور سوال بھی اتصال کا ہے اور تکرار بھی زائچہ میں خانہ ششم میں اور خانہ دوازدہم میں ہو۔

جواب: خانہ ہفتم جو کہ عقبۃ الخارج ہے اور خانہ چہاردہم جو کہ لحیان ہے دونوں کی باہم ضرب سے نتیجہ اجتماع نکلا اور اجتماع کو خانہ پانزدہم یعنی نصرۃ الداخل سے ضرب دی گئی حاصل ضرب قبض الداخل ہوا۔ جو سعد بھی ہے، داخل بھی ہے اور اس کا تکرار خانہ ششم میں اور خانہ دوازدہم میں بھی ہے لیکن نیوت بد ہے لہذا حکم یہ ہے سائل چند دن صبر کرے عورت انشاء اللہ اس کے بعد ساری عمر اسی کی ہے۔

**سید محبوب علی شاہ کا کلیہ**

اگر سائلہ یہ سوال کرے مجھے حمل ٹھہرا ہے یا نہیں اور فون کے ذریعے اس نے چار نمبر 9-4-11-10 لکھوائے؟

زائچہ کشید کر کے خانہ ششم میں اگر نصرۃ الداخل، بیاض یا عقلہ آ جائے تو عنقریب حمل ہونے والا




ہے اور اگر یہ اشکال خانہ پانزدہم میں بھی آ جائے تو یہی ہوگا اور اگر خانہ پنجم اور ششم میں اجتماع آ جائے تو حمل ٹھہرا نہیں ہے لیکن معلوم ایسا ہوتا ہے اگر انکیس آ جائے تو حمل اسقاط ہو گیا ہے آئندہ ہو جائے گا۔

جواب: خانہ ششم میں نصرۃ الداخل آ گیا ہے عنقریب حمل ہو جائے گا۔

**میر روشن علی دہلوی کا کلیہ**

سائل نے سوال کیا کہ میرے ہاں فرزند یا دختر ہونگے یا نہیں اور فون کے ذریعے چار نمبر 15-10-11-7 لکھوائے؟

زائچہ کشید کرنے کے بعد خانہ پنجم کو دیکھیں اگر وہ سعد ہو اور تکرار یازدہم چہاردہم اور شانزدہم میں کرے تو دلیل ہے کہ فرزند و دختر پے در پے پیدا ہونگے اور مبارک ہونگے اور زندہ بھی رہیں گے اور اگر تکرار اول اور دہم میں ہو تو حکم خدا ہے اور اگر پنجم اور طالع ہم مزاج ہوں اور تکرار اس کا بیوت




نیک میں ہو تو اولاد ہوگی اور اگر شکل پنجم نحس ہو اور تکرار بھی خانہ بد میں ہو تو فرزندان نہیں ہونگے اور اگر یہ تکرار یاز دہم چہار دہم شانزدہم میں نحس خارج ہوں تو حمل ضائع ہو جائے گا یا پھر بچہ مردہ پیدا ہوگا اور اگر شکل خانہ پنجم کا تکرار اول، نہم اور یاز دہم میں ہو تو ضرور اولاد پیدا ہوگی۔

جواب: خانہ پنجم میں نقی الخد ہے اور اس کا تکرار زائچہ میں کہیں بھی نہیں ہے۔ ایک بیٹے کی تو امید ہے لیکن پے در پے بیٹے بیٹیاں نہیں ہونگے۔ (واللہ العلم بالثواب)

# دائرہ اسمائے اعظم

تحریر: آغا جعفر حسین
مکان 140 رائل سٹی نزد سیٹلائٹ ٹاؤن بہاولپور
Ph: 0300-7807248

اسم اعظم کا مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وہ بڑے سے بڑا متبرک نام جسکی برکت سے مطلوبہ کام جلد از جلد ہو جائے صاحبِ کتاب زبور حضرت داؤد علیہ السلام کے بیٹے حضرت سلیمان علیہ اسلام کو اللہ تعالیٰ نے نبوت کے ساتھ ساتھ بہت وسیع علاقہ کی بادشاہت کے علاوہ پرندگان چرندگان جنات پر بھی بادشاہت سے نوازا تھا۔ خوبصورت پرندہ ہُدہُد نے بتایا کہ ایک ملکہ آگ کی پرستش کراتی ہے۔ حضرت سلیمانؑ نے بھرے دربار میں جوش سے حکم فرمایا ہے کہ کوئی ایسا ہے جو پلک جھپکنے میں اس ملکہ کو ہمارے دربار میں حاضر کرے؟ دربار کے کونے سے ایک بہت بڑے جن نے عرض کی میں لاسکتا ہوں مگر آپ کے دربار کی کاروائی مکمل ہونے تک! سلیمانؑ نے فرمایا کہ نہیں مِنْ طُرْفَةِ عَيْنٍ آنکھ جھپکنے میں چاہیے حضرت سلیمانؑ کے وزیر آصف بن برخیا نے کچھ پڑھا اور ملکہ مع تخت دربار سلیمانؑ میں حاضر تھی۔ قرآن کہتا ہے کہ آصف بن برخیا کتاب زبور میں سے قلیل علم سے واقف تھا۔ متقدمین مجہتدین میں وہ علماء کرام نے اسم اعظم کی تعریف لکھی ہے کہ حرف ا سے شروع ہوا اور کوئی نقطہ نہ ہو جیسے سب سے بڑا اسم اعظم اللہ ہے جو حرف ا سے شروع ہے اور ال ل ہ کے کسی حرف میں نقطہ نہیں۔ اسی طرح اللہ لا اِلٰہَ اِلّا ھُو اسم اعظم ہے جو حرف ا سے شروع ہے اور اسکے تمام حروف میں سے کسی پر نقطہ نہیں ہے۔ اسی طرح درود پاک اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ○ میں ایک قدیم کتاب کے حوالے سے ایک دائرہ اسم اعظم جو میرے والد بزرگوار آغا حسنین احمد صاحب کا ہزار ہا بار مجرب ہے پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں اس دائرہ اسم اعظم کی بہت سی خصوصیات ہیں۔ جو شخص اسکو لکھ کر بازو بند بنا کر بازو پر باندھے وہ دشمن سے محفوظ رہیگا۔ جو شخص اسکو زعفران سے لکھ کر پرس میں رکھے اسکی روح اور جسم کو تقویت ملے گی۔ جو خود نہ بنا سکیں وہ ہم سے بنوائیں۔ دیگر مقاصد کیلئے ان اسمائے حسنیٰ کا روزانہ 11 بار عشاء کو ورد کر کے اپنے سینے پر دم کر کے سوئے۔




بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ يَا اَللّٰهُ يَا سَمِيعُ يَا عَلِيمُ يَا سَرِيْعُ يَا وَاسِعُ يَا عَدْلُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيمُ يَا مُتَعَالِيْ يَا عَزِيزُ يَا عَفُوُّ يَا بَاعِثُ يَا فَعَّالُ يَا رَفِيعُ يَا مَعْبُوْدُ يَا نَافِعُ يَا بَدِيعُ يَا كَافِيْ يَا رَؤُوْفُ اَغِثْنِيْ بِحَقِّ آلِ يٰسٓ ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ○

## دعائے قربانی اور احکام

قربانی کرنا سنتِ موکدہ ہے قربانی دسویں گیارہویں اور بارہویں کو بھی ہو سکتی ہے ☆ قربانی کے لیے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکرا ہونا چاہیے۔ ☆ اونٹ اور گائے کی قربانی مادہ ہونی چاہیے بھیڑ بکرا دنبہ ہو تو نت سنت ہے ☆ قربانی کی کھال بطور اُجرت دینا جائز نہیں (فتوی) ☆ گھر میں پلے جانور کی قربانی مکروہ ہے ☆ ذبح کے بعد جانور کا حرکت کرنا ضروری ہے ☆ ذبح کرنے والا مسلمان ہو۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْيَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔ بہتر ہے کہ مِنِّیْ ۔ مِنَّا ۔ مِنْهُ ۔ مِنْهُمْ کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مؤلف شیخ سلطان محمود)

# قید سے رہائی کے واسطے مجرب عملیات

(روحانی سکالر)
مخدوم سیّد مبارک علی شمسی
0300-7850809,0321-7850809

گدی نشین دربار حضرت سیّد محمد حسین شمسی سبزواری۔ شمسی ہاؤس گلی نمبر 1 محلہ منظور آباد P/o قائم پور تحصیل حاصل پور ضلع بہاولپور پوسٹ کوڈ 63040

میں سب سے پہلے امامیہ جنتری کی پوری ٹیم اور قارئین امامیہ جنتری کو سلام پیش کرتا ہوں اور دعا گو ہوں کہ خالق اکبر تمام مومنین و مومنات کو اپنے حفظ و امان میں رکھے اور آپکی ہر جائز دلی حاجات کو پورا کرے۔ خدا کرے کہ نیا سال 2017 آپ کے لیے مبارک ثابت ہو اور میرا پالنے والا رب محمدؐ وآل محمدؐ کے صدقے وطن پاکستان کو استحکام عطا فرمائے اور ملک دشمن قوتوں کو نیست و نابود کرے۔ آمین

حسب وعدہ قید سے رہائی کے لیے اپنے ذاتی اور تجربہ شدہ عملیات لیکر حاضر خدمت ہوں اور پُر امید ہوں کہ قارئین ان سے بھرپور استفادہ حاصل کریں گے۔ قارئین ملک میں بڑھتی ہوئی لاقانونیت کیوجہ سے 100 میں سے 75 فیصد لوگوں کو سیاسی، لسانی، مذہبی، علاقائی یا محلاتی رنجشوں کی بھینٹ چڑھا دیا جاتا ہے جسکی وجہ سے وہ بے گناہ قید و بند کی صعوبتیں برداشت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ دوستوں! زندان (قید خانہ، جیل خانہ) ایک ایسا مقام ہے جہاں انسان کی زندگی کا ہر لمحہ صبر آزما ہے اور یہاں ہر پل قیدیوں کی قوتِ برداشت کی آزمائش ہے۔ جیل میں تعمیر لمبی لمبی بارکوں کو دیکھ کر ہول آتا ہے اور سینکڑوں قیدیوں کی موجودگی میں بھی تنہائی کاٹنے کو دوڑتی ہے یہاں پہنچ کر آدمی کو گماں ہوتا ہے کہ باقی دنیا سے اسکا رشتہ ختم ہو گیا ہو۔ یہاں زندگی ناپید سانس لینا دشوار اور قدم اُٹھانا مشکل ہے یہاں موت زندگی سے پہلے اور بیماری تندرستی سے پہلے پہنچ جاتی ہے۔ یہاں قیدی پانی کو ترستے ہیں اور شدید گرمی کے موسم میں بھی ابلا ہوا گرم پانی پینے پر مجبور ہوتے ہیں۔ غرض یہاں عزیزوں اور اپنے پیاروں کی یاد شدت اختیار کر جاتی ہے اور سانس اور خون کی گردش رکتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ میں نے کئی مرتبہ مولاؑ کی سنت ادا کی اور ایک صحافی اور لکھاری ہونے کے ناطے مختلف قید خانوں کا دورہ کیا اور ان بے گناہ قیدیوں کے مسائل جانے اور ان سے وعدہ کیا کہ امامیہ جنتری میں عملیات لکھوں گا جس سے آپ لوگ مستفید ہوں گے میری دعا ہے کہ اللہ بزرگ و برتر تمام بے گناہ قیدیوں کو جلد رہائی نصیب فرمائے۔ آمین!

**عمل نمبر 1** نوچندی جمعرات کو عمل شروع کریں۔ صبح کی نماز کے بعد (101) مرتبہ درج ذیل آیت پڑھیں اور اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں بفضل خدا جلد رہائی ہوگی عمل قیدی خود کرے۔ (سورہ یوسف آیت نمبر 53)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمَآ اُبَرِّئُ نَفْسِيْ ۚ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌ بِالسُّوْٓءِ اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّيْ ۭ اِنَّ رَبِّيْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔

**عمل نمبر 2** یہ عمل بہت ہی سریع التاثیر ہے اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں 1000 مرتبہ درج ذیل آیت بمع بسم اللہ کے پڑھیں۔ عمل 41 روز تک بلاناغہ کریں عمل روزانہ عشاء کی نماز کے بعد کریں کوشش کریں کہ ایک ہی جگہ پر اور مقررہ وقت پر پڑھیں اور آخر میں دعا کریں ان شاء اللہ بہت جلد رہائی پائے گا۔ (سورہ یوسف آیت نمبر 33-34)

قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ مِمَّا يَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ ۚ وَاِلَّا تَصْرِفْ عَنِّيْ كَيْدَهُنَّ اَصْبُ اِلَيْهِنَّ وَاَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِيْنَ ۔ فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ فَصَرَفَ عَنْهُ كَيْدَهُنَّ ۭ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔

**عمل نمبر 3** **یَا مُحْیِیُ** اگر کوئی ناحق قید ہو تو 11 روزے رکھے اور ہر روز 90 مرتبہ اس اسم مبارک کی تلاوت کرے۔ بہت جلد رہائی نصیب ہوگی

**عمل نمبر 4** جب کوئی ناحق قید ہو جائے تو درج ذیل نقش مشک و زعفران کی سیاہی سے لکھ کر قیدی کے بازو پر باندھیں مگر تعویذ لکھنے والا پانچ وقت کا نمازی ہو نقش لکھنے سے پہلے اجازت لینا ضروری ہے بغیر اجازت کے کام نہیں آئے گا۔ جب رہا ہو جائے تو مولا مشکل کشا کی نیاز دلائے۔

۷۸۶

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰھُمَّ | اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ |
| اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ | اَسئلُکَ |
| خَیرَ | مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ | اَسئلُکَ | خَیرَ |
| مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ | اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا |
| صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ | اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا | صَنَعَ |
| صَانِعٌ | بِیْ | اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ |
| بِیْ | اَسئلُکَ | خَیرَ | مَا | صَنَعَ | صَانِعٌ | بِیْ |

# تحفہ امامیہ

عامل زاہد حسین جعفری (ملتان)
0333-7865470
0300-6159033

## نقش سورہ ذاریات برائے دفعہ تنگدستی

یہ سورہ قرآن پاک کا پارہ نمبر 26 سورہ نمبر 51 کل آیات 60 ہیں۔ یہ قرآن مجید کا مجرب ترین سورہ ہے اس سے رزق کے بند دروازے کھل جاتے ہیں غیب سے رزق کی فراوانی ہوتی ہے تمام حاجات پوری ہوتی ہیں ملازمت اور ویزہ کی رکاوٹ میں زیادہ سے زیادہ تلاوت کریں۔ حضرت محمد ﷺ اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا جو شخص دن یا رات میں اس سورہ کی تلاوت کرے گا اس کا رزق آسان اور وسیع ہوگا غربت و افلاس سے نجات پائے گا۔ کامیابی کے لیے سورہ والزاریات کے دو عدد نقش سعد وقت میں لکھیں ایک گلے میں پہنے دوسرا قرآن پاک میں رکھیں۔

عزرائیل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۸۳۹ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۵۱ |
| ۳۹۸۵۰ | ۳۹۸۳۸ | ۳۹۸۴۶ |
| ۳۹۸۳۵ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۷ |

میکائیل — اسرافیل

## فراوانی رزق کے لیے 1

رزق کے لیے یہ عمل حضرت رسول اللہ ﷺ سے منسوب ہے اسکے وسیلہ سے سات پشتوں تک رزق پہنچتا ہے غیب سے رزق کی فراوانی ہوتی ہے۔ تین مرتبہ صبح تین مرتبہ شام کو مع اول و آخر تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِ كْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَ عْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقاً وَاسِعاً حَلاَلاً طَيِّباً بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## فراوانی رزق کے لیے 2

رزق کے لیے یہ مجرب ترین ہے یہ بھی سرور کائنات ﷺ سے منسوب ہے روزانہ تین مرتبہ جمعہ کے دن 70 مرتبہ تلاوت کریں۔ حاجت مندوں جان لو یہ ایک خزانہ ہے غیب کا، کنجی ہے خزانہ الٰہی کی۔ رزاق عالم آپکو رزق کی خوشخبری دے گا۔ الٰہی آمین

يَا مُفِيْدُ يَا غَفُوْرُ يَا وَدُوْدُ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## شادی کے لیے سورہ احزاب

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی میں رکاوٹ ہو، رشتے آکر چلے جاتے ہوں یا بات بنتے بنتے رہ جاتی ہو تو ایسے میں سورہ احزاب خالص زعفران سے لکھ کر یا ہرن کی کھال پر نقش تیار کر کے اونچی جگہ رکھ کر 40 دن تک تلاوت کریں ان شاء اللہ بچیوں کے بند نصیب کھل جائیں گے اچھی جگہ سے رشتے آنا شروع ہو جائیں گے یہ عمل بھی رسول پاک ﷺ سے منسوب ہے۔ جن کو بھی دیا ہے سب کے رشتے ہو گئے ہیں اسکے علاوہ سورہ الذاریات کی آیت نمبر 49 وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اور سورہ طٰہٰ کی آیت نمبر 39-40 وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ سے مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْناً تک لکھ کر گلے میں ڈالیں خالص زعفران سے لکھیں ہرن کی کھال پر نقش اور تعویذ منگوایا جا سکتا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٓمّٓ الٓمّٓصٓ الٓرٰ الٓمّٓرٰ كٓهٰيٰعٓصٓ طٰهٰ طٰسٓمّٓ

طٰسٓ يٰسٓ حٰمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۷ |
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۱ |

نام بمعہ والدہ لکھیں — یا میکائیل

## برائے حاجت اسم اعظم

کسی بھی حاجت کے لیے یہ دعا اسم اعظم کا درجہ رکھتی ہے۔ کتاب نہج الدعوات میں ہے کہ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کا فرمان ہے کہ ان کلمات میں اسم اعظم پوشیدہ ہے کسی بھی حاجت، پریشانی مصیبت میں کثرت سے ورد کریں ہر نماز کے بعد اس دعا کو اپنا وظیفہ بنائیں آپ رسول خدا ﷺ حجر اسماعیل پر میزاب رحمت کے نیچے سجدہ میں یہ دعا پڑھتے تھے دعا اسم اعظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا نُوْرُ يَا قُدُّوْسُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَيُّ لَا يَمُوْتُ يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ يَا حَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْعَزِيْزِ الْمَتِيْنِ

# اعداد بھی بولتے ہیں

عابس شبیب (ایم اے اسلامیات) 1 رجانہ روڈ پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ
abisshabib@gmail.com 0333-4633999, 0333-4128131

علم الاعداد علم ریاضی ہے ہر عدد اپنی حیثیت رکھتا ہے 1 سے لیکر 9 تک مکمل اعداد ہیں جبکہ 10 سے پھر 1 عدد کا دور شروع ہو جاتا ہے ۔ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللهِ لَا تُحْصُوْهَا اگر شمار کرو اللہ کی نعمتوں کا تو ہرگز شمار نہ کر سکو گے ۔ شمار اعداد اور گنتی ہی تو ہے ان کا سردار 9 ہے جس سے بھی ٹکرائے گا اپنا وزن برقرار رکھے گا اور دوسرا عدد ختم ہو جائے گا ۔ اس عدد کو جتنی بھی رقم سے ضرب دو گے اس کا مفرد 9 ہی رہے گا ۔ خاتون جنت معظمہ بی بی حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کا ذاتی عدد بھی 9 ہی ہے ۔ فاطمہ کے اعداد 135 ہیں۔

مثال: 3982*9=35838. 3+5+8+3+8=27.2+7=9 9 مفرد ہوا اگر کوئی نقش فاطمہ بنانا چاہے تو مثلث کلیۂ ایسی بنے گی 123=12-138 ۔ **نقش آخر میں درج ہے**

**9 عدد کا کمال** کائنات کی ہر چیز میں اللہؐ، محمدؐ، علیؑ نمایاں نظر آئیں گے جن کی خاطر کائنات کو خلق فرمایا گیا پھر اس نو کو دو حصوں میں تقسیم کر کے فرمایا انا و علی من نور واحد ۔ کلیۂ اگر اعداد اور حرف کا شمار لیں تو دنیا کی کوئی شے تحت الثریٰ سے لیکر عرش اولیٰ تک لیں نام اللہؐ، محمدؐ، علیؑ کے اعداد ہی ظاہر ہوں گے ۔ سبحان اللہ اس نام پر جس کے بارے میں حکم خدا ہے" اے ایمان والو! میں اور میرے فرشتے محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجتے ہیں تم بھی بھیجا کرو" عدد 9 اپنا وجود برقرار رکھ کر اعداد اللہؐ، محمدؐ، علیؑ، کے اعداد نکلتے ہیں۔

**مثال:** شیعہ عالمی جنتری کے حروف کی تعداد

14 = 5 + 5 + 4

126=9×14 مفرد عدد 9 　 63=7×9 مفرد عدد 9

کلیہ 　 63+3=66 　 66 عدد اللہؐ کے ہیں

63+29=92 　 92 عدد محمدؐ کے ہیں

63+47=110 　 110 عدد علیؑ کے ہیں

قارئین کرام! دو مشہور ہستیاں جو غیر مسلم ہی سہی لیکن انہوں نے بھی مدحت محمدؐ فرمائی ہے۔

نمبر 1 ہستی کبیر داس جو کہ ہندوستان میں ہندی کا بے پایاں شاعر تھا اور ہندو تھا جس کا کلام نصیحت آمیز اور سبق آموز ہوتا تھا ۔ جس نے فارمولہ کو بذریعہ رباعی نام محمدؐ کا استخراج کیا۔

## رباعی

نام لو دستو کا چوگن کر لو وائے 　 دو ملا یو پھگن کیوا اور 20 بھاگ لگائے
بچے کو اب نو گنا کر لو اور دیو دو ملائے 　 کہت کبیر نام محمدؐ ہر و سوماں پائے

کلیہ اعداد امامیہ جنتری 　 760:

760×4=3040+2=3042×5=15210/20=76.......10

10×9+2=92 　 92 اعداد محمدؐ کے برآمد ہوئے۔

نمبر 2 ہستی: بابا گرونانک سکھ قوم کے پیشوا، بعض کبیر داس اور بعض بابا گرونانک کے متعلق کہتے ہیں کہ میّت پر جھگڑا ہو کہ یہ مسلمان تھے اور اور سکھ ہندو کہتے تھے کہ ہمارے تھے جھگڑے نے طول پکڑا تو کسی نے اوپر سے چادر کھینچی تو نیچے سے کچھ پھول برآمد ہوئے نصف مسلمانوں نے لیکر دفن کر دیے اور نصف سکھوں نے سادھی بنا دی ۔ گورونانک کہتے ہیں کہ سب سے بڑا انسان وہ ہوگا جو کہ منہ سے نکلنے والے کسی بھی لفظ کے اعداد نکال کر شعر کے فارمولہ پر لے آئے تو فقط لفظ محمدؐ کے اعداد برآمد ہوں گے۔

شعر: نام لو جس اچھر کا کر لو چوگن سار 　 دو ملا پنج گنا بیسوں دو اڑا
جو بچے سو نو گن کر دو اور لو ملا 　 نانک تن بدن سے محمد گو بنا

اعداد نظامی جنتری 　 1664

1664×4=6656+2=6658×5=33290/20=1664

باقی بچے 10

10×9=90+2=92 لفظ محمدؐ کے عدد 92

کلیہ نمبر 3 کسی نام سے اس کا ظہور چاہو تو اس کے اعداد نکال کر یہ کلیہ استعمال کریں مثلاً علیؑ 110

بمطابق کلیہ 2

6×110=1760+2=1762/16=110 　 1 باقی بچے 2

46×2=92

کلیہ نمبر 4 　 ہر لفظ سے عدد علیؑ ظاہر ہوتا ہے ۔ عدد لفظ محمدؐ کے اعداد = 92

92×6=552+2=554+1=555×10=5550/20=277

باقی بچے 10 - 　 10×11=110 　 110 عدد علیؑ کے ہیں

٧٨٦

| ۴۶ | ۴۱ | ۴۸ |
|---|---|---|
| ۴۷ | ۴۵ | ۴۳ |
| ۴۲ | ۴۹ | ۴۴ |

# نومولود کے اسلامی نام

قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم! امامیہ جنتری کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ آپ کے لیے زندگی کے ہر شعبہ میں رہنمائی کر رہی ہے۔ ہماری یہ خدمت آپکی تمام پریشانیوں کو دور کرنے کے لیے ہے قارئین سال 2016 میں بچیوں کی شادی کے لیے والدین سے کہا گیا ملکی وغیر ملکی سطح پر اس کاوش کو بہت سراہا گیا اللہ پاک کی کرم نوازی سے بہت ساری بچیوں کی شادی ہوگئی تمام بندش، رکاوٹ دور ہوگئی جو والدین اپنی بچیوں کی شادی کے لیے فکر مند ہیں رابطہ کریں ان شاء اللہ اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ روزگار کے لیے مفت لوح منگوانے کے لیے جوابی لفافہ رجسٹرڈ بھیج کر منگوا سکتے ہیں۔ میرے والدین، بانی امامیہ جنتری دیگر تمام کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ والسلام

Email: qamarhussain6655@gmail.com 0333-4376657, 03027846655

سیّد قمر حسین نقوی
مکان نمبر 70/A عطیہ اہلبیت محلہ بیلے والا سٹی لیہ پنجاب

## نقشہ ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | سعد عدد | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | رحمن | اللہ پاک کا نام | 19 | 1 | خاکی |
| 2 | محمد | تعریف کیا گیا | 20 | 2 | آتشی |
| 3 | علی | اونچا، بلند | 11 | 2 | خاکی |
| 4 | حسن | نیک، خوبصورت | 19 | 1 | خاکی |
| 5 | اساس حیدر | جڑ، بنیاد | 29 | 2 | آتشی |
| 6 | ارمغان | اللہ تعالیٰ کا نام | 14 | 5 | آتشی |
| 7 | ارباط حیدر | رابطہ، ربط | 30 | 3 | آتشی |
| 8 | اسد اللہ علی | اللہ کا شیر | 34 | 7 | آتشی |
| 9 | ابتہاج حیدر | خوشی، مسرت | 31 | 4 | آتشی |
| 10 | اتقان علی | مضبوطی | 23 | 5 | آتشی |
| 11 | اخضر عباس | سرسبز | 33 | 6 | آتشی |
| 12 | ارف علی | بہت بلند | 22 | 4 | آتشی |
| 13 | اسحر حسین | صبح صادق | 37 | 1 | آتشی |
| 14 | اشتر علی | بہادر | 21 | 3 | آتشی |
| 15 | اصبر علی | صبر کرنے والے | 25 | 7 | آتشی |
| 16 | اظفر علی | فتح کامیابی | 31 | 4 | آتشی |
| 17 | برہان علی | دلیل، حجت | 26 | 8 | بادی |
| 18 | بصیر حیدر | دیکھنے والا | 29 | 2 | بادی |
| 19 | بلال حیدر | فتح مند | 24 | 6 | بادی |
| 20 | تکریم حسین | بزرگی، عزت | 33 | 6 | بادی |
| 21 | تہذیب حیدر | تمدن معاشرت | 34 | 7 | بادی |
| 22 | تواب حیدر | توبہ قبول کرنے والا | 28 | 1 | بادی |
| 23 | ثقلین حیدر | خوبیوں والا | 30 | 3 | آبی |
| 24 | ثاقب علی | روشن | 20 | 2 | آبی |
| 25 | ثمر عباس | پھل، نتیجہ | 27 | 9 | آبی |
| 26 | جرار حیدر | بہادر | 23 | 5 | آبی |
| 27 | جعفر رضا | ندی، دریا | 31 | 4 | آبی |
| 28 | جواد حیدر | عطا کرنے والا | 29 | 2 | آبی |
| 29 | حسن مہدی | خوبصورت | 33 | 6 | خاکی |
| 30 | حسین رضا | حُسن، خوبصورتی | 31 | 4 | خاکی |
| 31 | حسنین رضا | نیک، پارسا | 36 | 9 | خاکی |
| 32 | حماد علی | شکر گزار | 28 | 1 | خاکی |
| 33 | حماس حیدر | مظبوط | 34 | 7 | خاکی |
| 34 | دائم رضا | ہمیشہ، سدا | 20 | 2 | خاکی |
| 35 | ذوالقرنین علی | نیک دل | 42 | 6 | آتشی |
| 36 | رقیم حیدر | تحریر، لکھا ہوا | 23 | 5 | خاکی |
| 37 | زمرد علی | قیمتی پتھر | 28 | 1 | آبی |
| 38 | زرتاش حیدر | دولت مند | 32 | 5 | آبی |
| 39 | زرگل علی | پھول | 25 | 7 | آبی |
| 40 | زردار حیدر | دولت مند | 31 | 4 | آبی |
| 41 | زرناب علی | خالص سونا | 28 | 1 | آبی |
| 42 | سائر علی | سیر کرنے والا | 20 | 2 | آبی |
| 43 | سائل عباس | مانگنے والا | 26 | 8 | آبی |
| 44 | سبط حیدر | اولاد | 32 | 5 | آبی |
| 45 | سجاد علی | سجدہ کرنے ولا | 25 | 7 | آبی |
| 46 | سلمان حیدر | سلامتی والا | 34 | 7 | آبی |
| 47 | شہیر علی | مشہور نامور | 22 | 4 | آتشی |
| 48 | شامیر علی | خوبصورت جوان | 22 | 4 | آتشی |
| 49 | شاوار علی | بادشاہ | 24 | 6 | آتشی |
| 50 | شفاعت حسین | بخشوانے والا | 43 | 7 | آتشی |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 50 | اقرب علی | قرب، قریب | 17 | 8 | آتشی | 66 | خرم عباس | خوشی، شادمانی | 30 | 3 | خاکی | 83 | وجدان حیدر | اللہ پاک کا نام | 34 | 7 | بادی |
| 51 | ایزاد علی | اللہ تعالیٰ کا نام | 25 | 7 | آتشی | 67 | خضر عباس | رہ نما | 32 | 5 | خاکی | 84 | شاداب حیدر | تروتازہ | 26 | 8 | آتشی |
| 52 | اسد علی | شیر | 22 | 4 | آتشی | 68 | محمد خیر الورا | سب سے اعلیٰ | 40 | 4 | آتشی | 86 | شافع حیدر | شفاعت کرنے والا | 34 | 7 | آتشی |
| 53 | باقر علی | عالم دین | 17 | 8 | بادی | 69 | خامس علی | پانچواں | 28 | 1 | خاکی | 87 | شبیہ حیدر | مشابہ، مانند | 26 | 8 | آتشی |
| 54 | بہلول حیدر | پیشواء | 34 | 7 | بادی | 70 | دانیال حیدر | عدل کرنے والا | 30 | 3 | خاکی | 88 | شعیب علی | درست کرنے والا | 24 | 6 | آتشی |
| 55 | بریر حیدر | عہد پورا کرنے والا | 22 | 4 | بادی | 71 | دبیر حیدر | عادل، منصف | 24 | 6 | خاکی | 89 | صائب علی | خطا سے پاک | 23 | 5 | بادی |
| 56 | صفدر عباس | بہادر، جری | 39 | 3 | بادی | 72 | عدیم حسین | سایہ | 36 | 9 | خاکی | 90 | قائم رضا | مضبوط | 17 | 8 | آبی |
| 57 | صولت عباس | رعب | 38 | 2 | بادی | 73 | عباس حیدر | شیر دل | 31 | 4 | خاکی | 91 | گلفام علی | پھول | 27 | 9 | آبی |
| 58 | صادقین علی | سچا، کھرا | 32 | 5 | بادی | 74 | عبدالرحمان | اللہ کا بندہ | 37 | 1 | خاکی | 92 | لسان حیدر | زبان | 30 | 3 | خاکی |
| 59 | ضمیر حیدر | دل کی آواز | 30 | 3 | بادی | 75 | عترت حسین | عزت، رشتہ دار | 37 | 1 | خاکی | 93 | ذوالفقار علی | تلوار | 40 | 4 | آتشی |
| 60 | ضامن عباس | ضمانت دینے والا | 34 | 7 | بادی | 76 | غفران علی | معاف کرنے والا | 28 | 1 | خاکی | 94 | حسین | خوبصورت | 20 | 2 | خاکی |
| 61 | طاہر حسین | پاک و پاکیزہ | 37 | 1 | آتشی | 77 | غازی رضا | فتح مند | 21 | 3 | خاکی | 95 | عبداللہ علی | بندہ | 33 | 6 | خاکی |
| 62 | ظل عباس | سایہ | 28 | 1 | آبی | 78 | غیور عباس | غیرت والا | 26 | 8 | خاکی | 96 | محمد متین حیدر | مضبوط۔توانا | 49 | 4 | آتشی |
| 63 | ظفریاب حیدر | مددگار | 38 | 2 | آبی | 79 | فتاح حیدر | کھولنے والا | 36 | 9 | آتشی | 97 | محمد آبص علی | خوش نصیب | 43 | 7 | آتشی |
| 64 | ظافر علی | کامیاب | 31 | 4 | آبی | 80 | فقیہ حیدر | عالم دین | 30 | 3 | آتشی | 98 | آرب علی | طاقتور۔توانا | 16 | 7 | آتشی |
| 65 | عاتک علی | شریف، سچا | 25 | 7 | خاکی | 81 | فرمان علی | حکم | 31 | 4 | آتشی | 99 | ابسام علی | امن پسند | 25 | 7 | آتشی |
| | **لڑکیوں کے نام** | | | | | 82 | قاسم حسن | باٹنے والا | 31 | 4 | آبی | 100 | ابساط علی | کشادہ چوڑا | 30 | 3 | آتشی |
| 1 | اریکہ بتول | آراستہ، تخت | 26 | 8 | آتشی | 17 | مثوب زہرا | ثواب | 32 | 5 | آتشی | 35 | ایمن بتول | مبارک | 26 | 8 | آتشی |
| 2 | افراح بتول | خوش شاد | 35 | 8 | آتشی | 18 | زریت بتول | نسل، اولاد | 29 | 2 | آبی | 36 | سنیعہ بتول | نیک اچھی | 39 | 3 | آبی |
| 3 | اوج زہرا | اونچائی | 23 | 5 | آتشی | 19 | قزح بتول | خوبصورت | 31 | 4 | آبی | 37 | بساط زہرا | حوصلہ، ہمت | 33 | 6 | بادی |
| 4 | امہ بتول | امت | 25 | 7 | آتشی | 20 | کونین زہرا | دونوں جہاں | 34 | 7 | آبی | 38 | شفاز ہرا | صحت | 27 | 9 | آتشی |
| 5 | امارہ بتول | حکم دینے والی | 28 | 1 | آتشی | 21 | عناب زہرا | خوشبو | 30 | 3 | خاکی | 39 | شہربانو | خاتون شہر | 24 | 6 | آتشی |
| 6 | اجرز ہرا | ثواب | 21 | 3 | آتشی | 22 | علیا بتول | بزرگی | 27 | 9 | خاکی | 40 | شہوار زہرا | انمول | 32 | 5 | آتشی |
| 7 | انمول فاطمہ | نایاب | 46 | 1 | آتشی | 23 | رائمہ بتول | خوشبو | 27 | 9 | خاکی | 41 | شبانہ بتول | شان وشوکت | 31 | 4 | آتشی |
| 8 | اشاء بتول | مشابہ ہونا | 20 | 2 | آتشی | 24 | رخش زہرا | روشنی، کرن | 26 | 8 | خاکی | 42 | شرمین زہرا | نازک حیا | 30 | 3 | آتشی |
| 9 | باسمہ بتول | خوش باش | 33 | 6 | بادی | 25 | رقعیہ بتول | پڑھنے والی | 24 | 6 | خاکی | 43 | شفق زہرا | آفتاب کی سرخی | 27 | 9 | آتشی |
| 10 | بتول زہرا | پاک دامن | 30 | 3 | بادی | 26 | رجا بتول | امید | 21 | 3 | خاکی | 44 | صائمہ بتول | روزہ دار | 34 | 7 | بادی |
| 11 | بنیش فاطمہ | عقل مند | 38 | 2 | بادی | 27 | راعنہ بتول | خوبصورت شہزادی | 35 | 8 | خاکی | 45 | صالحہ بتول | نیک، پارسا | 38 | 2 | بادی |
| 12 | پارسا بتول | پاکیزہ | 27 | 9 | بادی | 28 | روینہ بتول | پیار کرنے والی | 34 | 7 | خاکی | 46 | صدف زہرا | موتی | 36 | 9 | بادی |
| 13 | پاکیزہ بتول | اجلی صاف | 33 | 6 | بادی | 29 | زہرہ بتول | چمک دمک | 34 | 7 | آبی | 47 | ضامنہ بتول | ضمانت دینے والی | 39 | 3 | بادی |
| 14 | تقدیس زہرا | پاکیزگی | 31 | 4 | بادی | 30 | زرتاج زہرا | سونے کا تاج | 32 | 5 | آبی | 48 | طیبہ بتول | نیک، پاک | 32 | 5 | آتشی |
| 15 | طابہ بتول | مدینہ منورہ کا نام | 32 | 5 | آتشی | 31 | سکینہ بتول | آرام، راحت | 34 | 7 | آبی | 49 | ظل ہما | ہما کا سایہ | 22 | 4 | آبی |
| 16 | عکس زہرا | سایہ | 30 | 3 | خاکی | 32 | زائرہ بتول | زیارت | 30 | 3 | آبی | 50 | علیسا بتول | اونچائی | 33 | 6 | خاکی |
| 17 | قلب زہرا | دل | 21 | 3 | آبی | 33 | حورعین زہرا | کشادہ آنکھیں | 44 | 8 | خاکی | 51 | عافیہ بتول | سکون، راحت | 37 | 1 | خاکی |
| 18 | نویرا بتول | نئی نویلی | 30 | 3 | بادی | 34 | ردا بتول | چادر | 22 | 4 | خاکی | 52 | عاطرہ بتول | خوشبودار | 39 | 3 | خاکی |

| نمبر | نام | معنی | عدد | | عنصر | نمبر | نام | معنی | عدد | | عنصر | نمبر | نام | معنی | عدد | | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 53 | فاطمہ بتول | بچانے والی | 42 | 6 | آتشی | 69 | ہادیہ بتول | ہدایت دینے والی | 31 | 4 | خاکی | 85 | نایاب زہرا | نادر، ناپید | 25 | 7 | بادی |
| 54 | فرہین زہرا | عقل والی | 36 | 9 | آتشی | 70 | نازش زہرا | فخر، ناز | 31 | 4 | بادی | 86 | کائنات زہرا | دنیا جہان | 28 | 1 | آبی |
| 55 | قرۃ العین | آنکھوں کی ٹھنڈک | 25 | 7 | آبی | 71 | نور فاطمہ | روشنی | 40 | 4 | بادی | 87 | آمنہ بتول | امن والی | 30 | 3 | آتشی |
| 56 | فرینہ بتول | سلیقہ | 36 | 9 | آتشی | 72 | نداز ہرا | پکار | 25 | 7 | بادی | 88 | اجیبہ بتول | نہایت عالی شان | 25 | 7 | آتشی |
| 57 | قندیل زہرا | فانوس | 29 | 2 | آبی | 73 | آیت زہرا | نشانی | 21 | 3 | آتشی | 89 | اریدہ بتول | پسند کی جانے والی | 28 | 1 | آتشی |
| 58 | کریمہ بتول | نرم خو | 29 | 2 | آبی | 74 | گل رعنا | پھول | 20 | 2 | آبی | 90 | اسلوب زہرا | طرز۔طریقہ | 33 | 6 | آتشی |
| 59 | کنیز زہرا | خادمہ | 30 | 3 | آبی | 75 | لبابہ بتول | اہم حصہ | 28 | 1 | خاکی | 91 | افریشم زہرا | ریشم | 34 | 7 | آتشی |
| 60 | کومل بتول | نرم، پیاری | 30 | 3 | آبی | 76 | منتہی زہرا | انتہا کی بلندی | 34 | 7 | آتشی | 92 | ایجاب زہرا | راضی۔حامی | 23 | 5 | آتشی |
| 61 | نویرہ بتول | پھولوں کی کلی | 34 | 7 | بادی | 77 | مہین زہرا | نازک | 30 | 3 | آتشی | 93 | الماش فاطمہ | نرم طبیعت | 39 | 3 | آتشی |
| 62 | وردہ بتول | گلاب کا پھول | 32 | 5 | خاکی | 78 | ناعمہ بتول | نازک، خوصورت | 37 | 1 | بادی | 94 | انسیہ بتول | محبت۔خلوص | 33 | 6 | آتشی |
| 63 | ردا بتول | چادر | 22 | 4 | خاکی | 79 | تشبیہ زہرا | مشابہت | 30 | 3 | بادی | 95 | عرفہ بتول | مہک | 37 | 1 | خاکی |
| 64 | عبا بتول | چادر، لباس | 25 | 7 | خاکی | 80 | ثروت بتول | مال و دولت | 32 | 5 | آبی | 96 | عروج زہرا | ترقی، بلندئی | 33 | 6 | خاکی |
| 65 | عرش بریں | آسمان | 22 | 4 | خاکی | 81 | حنا بتول | مہندی | 29 | 2 | خاکی | 97 | عاتکہ بتول | شریف | 34 | 7 | خاکی |
| 66 | فاطمہ بتول | پاکیزہ | 42 | 6 | آتشی | 82 | در شہوار | موتی | 23 | 5 | خاکی | 98 | عترت زہرا | قرابت داری | 32 | 5 | خاکی |
| 67 | مارح بتول | مدح کرنے والی | 30 | 3 | آتشی | 83 | ابصار زہرا | آنکھیں | 30 | 3 | آتشی | 99 | غزل زہرا | اشعار | 32 | 5 | خاکی |
| 68 | تزئین زہرا | زیب و زینت | 29 | 2 | بادی | 84 | رخسار زہرا | گال | 32 | 5 | خاکی | 100 | فضہ بتول | چاندی | 36 | 9 | آتشی |

## نومولود کے حالات

◯ اگر کوئی بچہ اتوار کے دن یا جمعرات کی رات کو پیدا ہوا اور اسکی ولادت کی ساعت 1، 2، 3، 6، 8، 9 یا 10 ہو تو بڑے مرتبے والا شان و شوکت اور عزت والا ہوگا۔ امراء و رؤساء سے تعلقات رکھے گا۔ حکام میں عزت اور مرتبہ پائے گا۔

◯ اگر کوئی بچہ منگل کے دن یا جمعہ کی رات کو ساعت 2، 3، 6، 8، 9 یا 10 میں پیدا ہو تو نیک کام کرنے والا، فائدہ پہنچانے والا دولت مند اور مقدر والا ہوگا۔

◯ اگر کوئی بچہ منگل کے دن یا ہفتہ کی رات کو ساعت 1، 5، 6، 8 میں پیدا ہو تو چھوٹی عمر میں قتل ہو جائے گا یا اس پر قتل کا الزام لگے گا۔ ایسے بچہ کی پیدائش پر اس پر سے فوراً صدقہ دینا چاہیے تاکہ اسکی بلائیں رد ہو جائیں۔

◯ اگر کوئی بچہ بدھ کے دن یا اتوار کی رات کو پیدا ہو اور ساعت 1، 4، 6، 8 ہو تو بڑا نیک اور بلند خیالات والا ہو، دولت خوب جمع کرے، بڑا عالم، ہنر مند، حکیم اور تاریخ دان ہو۔ دنیا کا آرام پائے۔

◯ اگر کوئی بچہ جمعرات کے دن یا پیر کی رات کو پیدا ہوا اور ساعت 1، 4، 8، 11 ہو تو بڑا عالم، عقلمند، خوش حال اور جاہ و جلال والا ہو۔ مذہبی کاموں میں بہت دلچسپی لے معزز و نامور ہو صاحب تدبیر اور حکام میں عزت پائے۔

◯ اگر کوئی بچہ جمعہ کے دن یا منگل کی رات کو پیدا ہو اور ساعت 1، 2، 5، 8، 9، 10 ہو تو دولت والا ہو، سیر و تفریح، کھیل کود، اور تماشے کا شوقین، مذہبی کاموں میں رغبت رکھے گا۔

◯ اگر کوئی بچہ ہفتہ کے دن یا بدھ کی رات کو پیدا ہوا اور ساعت 1، 2، 8، 10 ہو تو نحوست میں مبتلا ہو ممکن ہے کہ زندہ بھی نہ رہے اور اگر زندہ بچ جائے تو ہمیشہ بیمار رہے یا بدکاری کی زندگی بسر کرے۔ ایسے بچہ کی پیدائش کے فوراً بعد اس پر آیات قرآنی دم کرے اور سورۃ اخلاص اور سورۃ قل اعوذ برب الناس پانی پر دم کر کے اس سے غسل دینا چاہیے اور صدقہ بھی اتارنا چاہیے۔

## برائے حصول علم

عدۃ الدّاعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درج ذیل آیات لکھ کر اسکے گلے میں ڈالیں اور پانی پر پڑھ کر پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کے لیے مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ۝ (سورۃ العلق: ۱ تا ۵)

**ترجمہ** اپنے پروردگار کا نام لیکر پڑھو جس نے پیدا کیا اسی نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا پڑھو اور تمہارا پروردگار بڑی عزت والا ہے جس نے قلم کے ذریعے سے تعلیم دی اسی نے انسان کو وہ باتیں بتائی جن کو وہ جانتا ہی نہ تھا۔

# نایاب نقش معشریہ

## نقش

| سبح لله | ما فی | السمٰوٰت | والارض | وھو العزیز | الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ما فی | السمٰوٰت | والارض | وھو العزیز | الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی |
| السمٰوٰت | والارض | وھو العزیز | الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر |
| والارض | وھو العزیز | الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول |
| وھو العزیز | الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر |
| الحکیم | لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر | والظاھر |
| لہ ملک | السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر | والظاھر | والباطن |
| السمٰوٰت | والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر | والظاھر | والباطن | وھو بکل |
| والارض | یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر | والظاھر | والباطن | وھو بکل | شیء |
| یحیی و یمیت | وھو علی | کل شیء قدیر | ھو الاول | والآخر | والظاھر | والباطن | وھو بکل | شیء | علیم |

علوم روحانی میں 9 خانوں کی نقش مثلث، 16 خانوں کا نقش مربع، 25 خانوں کا نقش مخمس اور 10×10 = 100 خانوں کا **نقش مُعشّر** مستعمل و مشہور عالم ہے۔ بادشاہی مسجد لاہور کے عجائب خانہ میں ایک دیوار پر یہ نقش موجود ہے جس پر لکھا ہے نقش صد در صد منسوب بہ مولا علی علیہ السلام نچلے کونے سے پھٹ چکا ہے میرے استاد محترم اور میرے بزرگ نانا ابو قبلہ آغا حسنین احمد صاحب نے اس نقش صد در صد کی تحقیق 1971 سے شروع کی اور 25 سال بعد یہ نقش صد در صد ہزاروں مومنین کو دیا۔ قدیم صالحین عالمین کا فرمان ہے کہ درج ذیل **نقش مُعشّر** کو ہاتھ میں لیکر جو بھی مومن دعا مانگے پوری ہوتی ہے۔ قرآن پاک کے پارہ نمبر 27 سورہ نمبر 57 الحدید مدنیہ آیت نمبر 3،2،1 اسکو لکھ کر گلے میں پہنے تو حفظ و امان میں رہے گا۔ تیغ بند ہے جو اسکو صحیح لکھ کر گلے میں ڈال کر دعا کرے پوری ہوگی۔ خوارزمی علیہ الرحمۃ نے لکھا حرم شریف یعنی کعبۃ اللہ میں میں نے ایک عورت کو دیکھا اسکے سر کے بال بکھرے ہوئے تھے اسکے ہاتھ میں یہ نقش تھا اور بارگاہ الٰہی میں یہ دعا کر رہی تھی۔ اے باری تعالیٰ اس میں جو کچھ اسماء ہیں ان کے طفیل مجھ کو رزق بے محنت عطا کر بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے چنانچہ اسکی دعا قبول ہوئی۔ اگر کوئی جز و سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔ فون پر رابطہ کے اوقات صبح 10 بجے تا رات 10 بجے (اتوار کو دفتر کھلا ہوتا ہے)

**امیر حیدر** عقب امام بارگاہ جاگیر علی اکبر جاوید کالونی بہاولپور۔ 0333-6821579, 0301-6729979

# لاجورد

## بلڈ پریشر کا علاج

تحریر حکیم سیّد مظفر علی رضوی المعروف جوہرے

لاجورد (Lapizlazuli) ماضی میں اسکا شمار درجہ سوم کے جواہرات میں ہوتا تھا لیکن وقت کے ساتھ ساتھ اسکی قدر و قیمت بڑھ گئی اس کے اجزائے ترکیبی میں تقریباً چودہ سے پندرہ دھاتیں شامل ہیں لیکن اسکی خوش رنگی کی وجہ اس میں شامل سلیکا اور گندھک ہے۔

**مقام پیدائش** لاجورد جنوبی امریکہ، تبت، ایران، روس اور پاکستان میں پایا جاتا ہے لیکن لاجورد کی سب سے عمدہ اور نایاب قسم افغانستان میں پائی جاتی ہے۔ **شناخت** عام لوگ لاجورد پر سونے اور چاندی کے کَس کو بہتر تصور کرتے ہیں مگر حقیقت میں ایسا نہیں ہے سب سے اچھا لاجورد وہ ہے جو کہ رابن نیل کے رنگ جیسا ہو قیمتی تصور کیا جاتا ہے۔ **سحری خواص** اس کا پہننا سحر سے محفوظ رکھتا ہے بقول ارسطو جس کے پاس لاجورد ہوگا وہ لوگوں کی نظر میں قابل عزت ہوگا۔ اسکو پہننے سے خود اعتمادی کی دولت حاصل ہوتی ہے اور قوت ارادی مضبوط ہوتی ہے، اسکا پہننا جسمانی تندرستی کو قائم رکھتا ہے۔

**طبی خواص** اس کا مزاج سرد خشک اور اسکا استعمال دل کو تقویت دیتا ہے۔ 1980 میں یہ بات میرے سامنے آئی کہ لاجورد انگشتری میں پہننا بلند فشار خون کا بہترین علاج ہے اور اب تک بلند فشار خون کے بے شمار مریض اس سے فیضیاب ہو چکے ہیں۔ جوہرے

042-37155098
0300-4519796

# مجرب نسخے

حاجی محمد صابر جعفری اٹک 0332-5795236

قارئین امامیہ جنتری 2017 کے لیے چند اعمال درج کیے جا رہے ہیں ان پر عمل کریں ان شاءاللہ پنجتن پاکؑ کے صدقے کامیابی ہوگی۔ عمل سے پہلے 5 چھٹانک کسی بھی حلال گوشت کا صدقہ پرندوں کو ڈالیں تاکہ کامیابی جلد ہو کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو فون کر کے پوچھ لیں کوئی بھی سوال علم جفر کے ذریعے پوچھنے کے لیے بھی رابطہ کریں

**ڈینگی بخار کا علاج** یہ درود پاک صبح، دوپہر، شام، 3 مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ شافی. اللہ کافی اللھم صل علی روح محمد فی الارواح و صل علی جسد محمد فی الاجساد وصل علی قلب محمد فی القلوب وصل علی قبر محمد فی القبور

**بواسیر، ہر مرض کا علاج** سورۂ توحید 41 مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔

**جادو ٹونہ ہر جائز مقاصد کے لیے**

سورۂ کوثر 135 مرتبہ پڑھیں 9 دن تک

**قرضہ لین دین**

یارب موسیٰ یارب کلیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لگاتار پڑھتا رہے۔

**بلڈ پریشر کے لیے** جن لوگوں کو بلڈ پریشر کا مسئلہ ہو وہ **حسبی اللہ** کا ورد کیا کریں۔

**سر درد، کان درد، دانت درد** جسم میں کسی جگہ درد ہو تو شہادت کی انگلی اس جگہ پر رکھیں اور یہ 7 مرتبہ پڑھیں **لَيُغِيظَ بِهِمْ**

**کھانسی کا علاج** سیب کا جوس نکال کر اس میں کابلی مصری ملا کر نہار منہ پی لیا کریں۔ اگر الٹی تے آتی ہو تو جوس میں نمک ڈال کر پی لیں۔

**دل کے امراض کے لیے** یاقویُ بحق علی ابن ابی طالبؑ 110 مرتبہ درود ابراہیمی 11 مرتبہ پڑھیں۔

**چہرے کے دانوں کا علاج** چہرے پر پرانے داغ ہو تو چاول کو پانی میں پکائیں جب نرم ہو جائیں تو چاول کو دونوں ہاتھوں سے چہرے پر مل دیں آدھا گھنٹہ لگے رہیں بعد میں نیم گرم پانی سے دھو دیں یہ عمل 5 دن کریں چہرہ بالکل صاف ہو جائے گا۔

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمہ قدرت مولف ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|
| حمل۔میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل |
| ثور۔برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی |
| جوزا۔متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد |
| سرطان۔کرک | قمر | سفید | نیلم، حجرالقمر، عقیق زرد پکھراج زرد، لہسنیہ |
| اسد۔سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت |
| سنبلہ۔کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل |
| میزان۔تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| عقرب۔برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| قوس۔دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| جدی۔مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| دلو۔کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| حوت۔مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت مؤلف: ہمایوں مرزا لکھنوی

| مہینہ | نگینے |
|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سُرخ |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجرالقمر |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد |
| اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق |
| مئی | زمرد، عقیق یمنی |
| جون | موتی، زمرد |
| جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سُرخ |
| اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی |
| ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد |
| اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| نومبر | پکھراج، زبرجد |
| دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# دم دمہ دم

تحریر ابن مظفر شیرازی
673-3-D-2 گرین ٹاؤن لاہور
042-35111015, 0336-4811952

رب کریم نے ہر طرف مصلحت کے پھول بکھار رکھے ہیں۔ کائنات کی کوئی چیز بھی ایسی نہ ہے جو مصلحت سے خالی ہو خودرو اور معمولی جڑی بوٹیاں بڑی سے بڑی امراض کا علاج ثابت ہوتی ہیں۔ مثلاً کچھ دوست بینگن کو بے گن کہتے ہیں جبکہ میں نے امامیہ جنتری 2001 میں اسی بینگن سے کینسر جیسے موذی مرض کا روحانی طریقہ علاج بتایا۔ عوام الناس نے اس سے استفادہ کیا اور کامل شفا پائی۔ میرے پاس بیسیوں سندات ہیں کہ فلاں فلاں لوگ بینگن سے علاج پا کر شفایاب ہوئے اور ماشاالله آج مثالی زندگی جی رہے ہیں۔ اس مرتبہ ایک موذی مرض **دمہ** کا روحانی علاج لے کر حاضر ہوں اسی سے استفادہ کریں، شفا پائیں اور دعا کریں۔ ایک خودرو پودا جسے اردو میں آک ہندی میں مدار جبکہ انگریزی میں کیلوٹراپس کہتے ہیں۔ شہروں میں دیہات میں سڑکوں اور ریل کی پٹڑی کے ساتھ اگا ہوا ملتا ہے کہنے کو یہ دو کوڑی کا پودا ہے مگر اسکا ہر جز و تاثیر کے حوالے سے قیمتی ہے اسکی جڑیں، تنا، پتے، پھل، پھول، دودھ، شاخیں سب انسانی زندگی کے لیے باعث شفا اور باعث سکون ہے۔ یہاں ہم نے امراض سانس و دمہ کے لیے اس کے پھولوں سے استفادہ کرنا ہے مجھے ایک بات یاد آ گئی جہاں پودا اپنے اعضا کی بنا پر قیمتی ہے وہاں اسکی جڑ میں ایک کیڑا پایا جاتا ہے جسے **آک کا کیڑا** کہتے ہیں یہ بھی معروف ادویات میں شامل کیا جاتا ہے اس پودے کا کوئی جز نہیں جو دوائی میں نہ پڑتا ہو الغرض یہ مبارک پودا جڑ سے لیکر آخری کونپل تک سراپاء شفا ہے اور اتنا وافر مقدار میں پیدا ہوتا ہے کہ بیان سے باہر۔ اب ہم اصل موضوع کی طرف آتے ہیں۔

آک کے پودے پر پھول بننے کے لیے جب ڈوڈیاں بنتی ہیں تو ڈوڈی کے کھل کر پھول بننے کے قریبی وقت میں اس کے اندر پانی کا ایک قطرہ بن چکا ہوتا ہے اسی قطرہ آب سے دمہ کا ک علاج ممکن ہوتا ہے۔ جو فیق النفس، سانس و سینہ کی جملہ تکالیف اور دمہ کا کامیاب روحانی علاج ہے جو لوگ بے تحاشہ سگریٹ پیتے ہیں ان کی سانس کی نالیاں سکڑ جاتی ہیں جس سے کھانسی شدت سے ہوتی ہے سمینٹ فیکٹریوں میں کام کرنے والے افراد اکثر سانس و دمہ کے مریض بن جاتے ہیں ایسے تمام افراد کے لیے آک کا پودا رب کریم کی رحمت کاملہ کا مظہر ہے۔ سانس کی تکالیف کے حامل افراد **آک** کی تین ایسی ڈوڈیاں توڑ کر لائیں جو کھلنے کے قریب ہوں انہیں احتیاط سے کھولیں تینوں میں سے ایک ایک قطرہ پانی حاصل ہوگا اس پانی کو گھر لائیں اگر پانی کے گر کر ضائع ہونے کا خدشہ ہو تو بے شک ڈوڈیاں ثابت ہی لے آئیں ان پر درج ذیل 6 آیات شفا تین تین مرتبہ اول و آخر سات سات مرتبہ درود بر محمدؐ و آل محمدؐ پڑھ کر دم کریں پھر ان ڈوڈیوں کو ناشتہ کے ایک گھنٹہ بعد پانی سے نگل لیں 6 یوم گزرنے کے بعد دوبارہ یہی عمل دہرائیں پھر ہر 6 یوم گزرنے کے بعد مسلسل اسی طرح نگلتے جائیں 3 ماہ کے اندر کامل شفا ہوگی۔ انہیں خالی پیٹ نہ کھایا جائے۔

## آیات شفاء

وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ

يَخْرُجُ مِن بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ فِيهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ

وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ

قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَشِفَآءٌ

ان آیات کے بارے میں علامہ ابو القاسم قشیریؒ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میرا اکلوتا بیٹا شدید علیل ہوا مجھے خواب میں سرور کائناتؐ کی زیارت نصیب ہوئی۔ آپؐ نے پوچھا قشیری کیوں پریشان ہو عرض کیا حضورؐ اکلوتا بیٹا شدید علیل ہے فرمایا اسے آیات شفا پلاؤ عرض کیا آقا میں ان آیات سے نا آشنا ہوں۔ آپؐ نے یہ 6 آیات پڑھ کر سنائیں جنہیں میں نے پانی پر دم کر کے بیٹے کو پلایا جو چند دن میں اچھا بھلا ہو گیا۔ بزرگ کہتے ہیں دمہ دم کیساتھ جاتا ہے بعض اصحاب کہتے ہیں کہ دمہ دم (یعنی زندگی) کیساتھ چلتا ہے آپ اس عمل کو کر کے دیکھیں آپ مان جائیں گے کہ دمہ واقعی دم کے ساتھ ختم ہو جاتا ہے۔ حق یہ ہے کہ آیات شفا کا دم ہی دمہ جیسے موذی مرض سے جان چھڑاتا ہے۔ یہ عمل میرے بزرگوں کا برسوں سے آزمودہ ہے میں نے خود بھی مختلف مریضوں کو استعمال کروایا کامل شفا بتصدق چہاردہ معصومینؑ نصیب ہوئی۔ میں نے تمام عمل مفصل تحریر کر دیا ہے اگر پھر بھی کہیں وضاحت کی ضرورت ہو تو جوابی لفافے کیساتھ رابطہ کر سکتے ہیں۔

# زائچہ نجوم میں پانچویں گھر کے احکامات

جاوید جمالی علاوی
0301-5503367

اسلام علیکم! بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور وہ معصومینؑ جنھیں اللہ تعالیٰ نے عطا کیا۔ شکر ہے پاک رب العالمین اور پاک رحمت العالمین، محمدؐ و آل محمدؐ اہل بیت رسولؐ کا جن کی عظیم رحمتوں برکتوں اور عنایات کے طفیل میرا روحانی، وجدانی اور علمی سفر جاری ہے۔

قارئین کرام! میں اس مرتبہ آپکی خدمت میں زائچہ نجوم کے پانچویں گھر سے منسوب اولاد اور انعامات کے ذریعے زائد آمدنی کے حوالے سے اختصاراً تحریر کر رہا ہوں کہ علم نجوم سے یہ کس طرح معلوم کئے جاتے ہیں۔ علم نجوم کے ذریعے زائچہ کا پانچواں گھر وہ سیارگان جو پانچویں گھر میں ہیں سیارہ قمر کی حالت اور اسکی دیگر سیارگان سے نظر اور سیارہ مشتری کو مدنظر رکھا جاتا ہے علم نجوم میں اولاد و نسل سے منسوب سیارگان قمر، شمس زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم، مشتری کی حالت اور ان کی آپس میں یا دیگر سیارگان سے نظرات کی جاتی ہے۔ طالع کا پانچواں گھر تثلیث کا گھر ہوتا ہے اگر پانچویں گھر میں سعد سیارہ یا سیارگان ہوں اور ان کے دیگر سیارگان سے سعد نظرات ہوں تو حامل زائچہ کو اولاد کے حصول کی خوشخبری ہے۔ پانچویں گھر میں ایک سے زائد سیارگان ہوں اور دیگر سیارگان سے کسی سے سعد اور کسی سے نحس نظرات ہوں تو ایسی صورت میں اولاد تو ہوگی لیکن رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ پانچوں گھر میں نحس سیارہ یا سیارگان ہوں اور ان کے دوسرے سیارگان سے نحس نظرات بھی ہوں تو اولاد کے حصول میں بیشمار رکاوٹیں اور اولاد کے نقصان کا سبب ہوں گے۔ سیارہ قمر جب سعد ہو اور اس پر نحس اثرات نہ ہوں یا سعد جگہ ہو تو حامل زائچہ اولاد کی صورت میں اچھی قسمت کا حامل ہے۔ زائچہ کے پانچویں گھر میں موجود سیارہ کا سیارہ یورینس سے قران یا مقابلہ کی نظر ہو یا نحس سیارگان موجود ہوں تو اولاد کے معاملے میں رکاوٹیں ہیں۔ اگر عورت کے زائچہ میں بارہویں گھر میں نحس سیارگان ہوں اور سیارہ قمر پانچویں گھر میں کمزور اور نحس حالت میں ہو تو زچگی میں خطرہ ہوتا ہے

اگر پانچواں گھر مذکر ہو اور اسکا حاکم سیارہ بھی مذکر ہو یا مذکر سیارہ سے قران یا سعد نظر ہو تو اولاد نرینہ کے ہونے کے امکانات ہیں اور اسی طرح اگر پانچواں گھر مونث ہو اور سکا حاکم بھی مونث اور مونث سیارہ یا سیارگان سے سعد نظر ہو تو بچیاں زیادہ پیدا ہوں گی۔ زائچہ میں سیارہ مشتری، طالع کا حاکم سیارہ زائچہ کے ساتویں گھر کا حاکم سیارہ اور پانچویں گھر کا حاکم سیارہ کمزور حالت میں ہوں اور ان کے دیگر سیارگان سے نحس نظرات ہوں تو حامل زائچہ کا اولاد سے محروم ہونے کا امکان ہوتا ہے۔ اولاد کے حالات و واقعات زائچہ کے مختلف گھروں سے معلوم کیے جاسکتے ہیں بہترین طریقہ والدین کے زائچہ سے اخذ کرنے کے بجائے ہر بچہ یا بچی کے انفرادی زائچہ سے اسکے حالات و واقعات اخذ کیے جائیں۔ یاد رہے اس حوالہ سے زائچہ پیدائش و شمسی کے طالع سے پانچوں گھر اور زائچہ میں جہاں قمر موجود ہوں وہاں سے بھی پانچواں گھر بھی اس حوالے سے اہم ہے۔ اب مختصراً انعامات کے ذریعے اضافی آمدنی کے حوالے سے زائچہ نجوم سے احکامات لگانے کے لیے زائچہ کے پانچویں، دوسرے اور گیارہویں گھروں کی کیفیتوں کو جانچا جاتا ہے اگر زائچہ کے پانچویں گھر میں سعد سیارگان ہوں اور نظرات بھی سعد ہوں بالخصوص سیارہ عطارد زائچہ کے پانچویں گھر میں ہو اور سیارہ قمر یا سیارہ مریخ زائچہ کے گیارہویں گھر میں ہوں اور سیارہ عطارد کے ساتھ انکی مقابلہ نظر نہ ہو تو انعامات کے ذریعے دولت میں اضافہ کا سبب بنتے ہیں۔ زائچہ کے دوسرے گھر سیارہ زہرہ یا سیارہ مشتری ہوں اور انکی زائچہ کے پانچویں اور گیارہویں گھر میں موجود سیارگان سے نحس نظر نہ ہو تو انعامات سے دولت ملنے کے امکانات ہوتے ہیں۔ آخر میں گزارشات ہر مرتبہ کی طرح اس مرتبہ بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن اول و آخر 14، 14 مرتبہ درود پاک کے ساتھ حدیث مبارکہ کساء کی تلاوت کریں اور کسی بھی روز (اگر روزانہ کر سکتے ہیں تو روزانہ) حسب استطاعت غریب سادات کو ہدیہ اور غیر سادات کو صدقہ دے دیں چاہے رقم ہو یا انکی ضرورت کی کوئی شہ۔ صدقہ دینے کے لیے پوچھا جاتا ہے کہ روزانہ کی بنیاد پر مختلف اشیاء وغیرہ کا صدقہ کے طور پر دینے کا کہا جاتا ہے۔ مثلاً گندم۔ چاول، کالے مسور وغیرہ وغیرہ۔ قارئین کرام صدقہ دینے کے لیے ضروری نہیں کہ اشیاء ہی دی جائیں بلکہ رقم کی صورت میں بھی صدقہ دیا کریں جس طرح فطرہ کے طور پر اجناس کی رقم دے دی جاتی ہے۔ ایک اور گزارش کہ اگر کسی مریض کی حالت ایسی ہو جیسے جنات۔ آسیب یا جادو وغیرہ کا گمان ہو تو براہ مہربانی ایسے مریض کا روحانی علاج کے ساتھ کسی نیرالوجسٹ اور سیکاٹرسٹ (دماغی ونفسیاتی واعصابی امراض کا ڈاکٹر) کو ضرور چیک کروائیں بعض اوقات ایسے مریض کے اندر B4 اور B12 کی کمی سے مریض کی ایسی حالت ہو جاتی ہے جیسے اس پر جنات، آسیب یا جادو وغیرہ کا اثر ہو۔ اپنی دعاؤں میں تمام مومنین و مومنات کو یاد رکھیں۔ والسلام جاوید جمالی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ إن اللہ وعد الصابرین المخرج مما یکرھون والرزق من حیث لا یحتسبون۔ جعلنا اللہ وإیاکم من الذین لا خوف علیھم ولا ھم یحزنون

# تعلقاتِ حروف و اعداد کے آئینے میں

محمد اکمل خان ماہرِ علوم مخفی
0333-4578467

اعداد کی کرشماتی دُنیا میں افراد کے درمیان محبت، نفرت، پسندیدگی اور ناپسندیدگی کے جذبات کا اندازہ لگانے کے لیے مُستند کلیات کا ایک بحرِ عمیق موجود ہے۔ قارئین کے لیے اس بحرِ ذخّار سے ایک گوہرِ آبدار پیشِ خدمت ہے۔ عموماً والدین کو بچوں کی شادی کے لیے درست شخصیت کا انتخاب کرنے میں آسانی ہوگی۔ نیز اپنے دوست واحباب کے درمیان اعداد وحروف کی فطری دوستی ودشمنی کو جاننے کے لیے یہ طریقہ نہایت جامع ہے۔ اس سلسلے میں نام کا پہلا حرف، مکمل نام کے اعداد یا تاریخ پیدائش کے اعداد سے آپ موافق ونا موافق لوگوں کے بارے میں جان سکتے ہیں۔ یہ طریقے علمائے جفر اور علم الاعداد کے ماہرین کے روزمرہ استعمال میں ہیں۔ بالخصوص اس کالم میں دیے گئے طریقوں کو ہزاروں بار کے کامیاب مشاہدات وتجربات کے بعد عوام الناس کی فلاح کے لیے تحریر کیا ہے۔

جن اشخاص کے درمیان اعداد کے فطری رُجحان ومیلان کا تناسب معلوم کرنا ہو، اُن دونوں کی دُرست تاریخِ پیدائش کا علیحدہ علیحدہ مُفرد عدد حاصل کر کر جدول ھذا میں تفصیل ملاحظہ فرمائیے۔ علاوہ ازیں دونوں اشخاص کے تحریری ناموں کے مفرد اعداد بھی حاصل کر کے جدول ھذا میں اُن کا آپس میں موازنہ کیجیے۔ جن حضرات کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو، وُہ صرف اپنے نام کے اعداد اور ابتدائی حروف کو بُنیاد بنائیں۔ اعداد کے آپس میں تعلقات کی مکمل وضاحت کے لیے یہاں گنجائش نہیں لہٰذا اختصار کے ساتھ ایک جدول کی صورت میں پیش کیے گئے ہیں۔ تفصیل کے شائقین فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ شادی شُدہ جوڑوں میں ناچاقی کی صورت میں کسی بھی ماہر علم الاعداد سے یا مدینۃ الروحانیت سے مشورہ کر کے کسی ایک فریق کے نام میں ترمیم کرنے کی صورت میں اُن کے درمیان دوستی کا جذبہ پیدا ہوگا۔ نیز اسی طریقہ کار سے نکاح کے وقت ناموافق نام کو موافق نام سے تبدیل کرنا نہایت مفید ہوتا ہے۔

**نوٹ** جائز رشتوں میں ناچاقی کی صورت میں اوراد وظائف اور نقوش عملیات کی مدد لینا بہت مفید اور موثر ہے۔ اس کے لیے علمائے جفر یا ہمارے ادارے سے رجوع کیا جاسکتا ہے۔

## جَدْوَل 1

**عناصر حروف** حروف کو طبیعت کے لحاظ سے چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ آتشی حروف۔ بادی حروف۔ آبی حروف۔ خاکی حروف۔

ان حروف کی آپس میں دوستی اور دُشمنی سے تعلقات کی گہرائی کا کامیاب اندازہ لگایا جاتا ہے۔

آتشی حروف: ا، ہ، ط، م، ف، ش، ذ

بادی حروف: ب، و، ی، ن، ص، ت، ض

آبی حروف: ج، ز، ک، س، ق، ث، ظ

خاکی حروف: د، ح، ل، ع، ر، خ، غ

## جَدْوَل 2

**تعلقاتِ حروف** آتش کی آتش سے گہری دوستی، آب سے گہری دُشمنی اور باقی تمام حروف سے دوستی ہوگی۔ باد کی باد سے گہری دوستی، خاک سے گہری دُشمنی اور باقی تمام حروف سے دوستی ہوگی۔ آب کی آب سے گہری دوستی، آتش سے گہری دُشمنی اور باقی تمام حروف سے دوستی ہوگی۔ خاک کی خاک سے گہری دوستی، باد سے گہری دُشمنی اور باقی تمام حروف سے دوستی ہوگی۔

## جَدْوَل 3: تعلقاتِ اعداد

**مثالی تعلق**

2-2,2-6,2-9,3-6,3-9,4-4,4-6,6-6,6-9,7-7,7-9,9-9

**اعلیٰ تعلق:**

1-2,1-3,1-6,1-7,1-9,2-4,2-7,3-5,4-7,4-8,4-9,7-6,8-6

**میانہ تعلق**

1-1,1-8,2-3,3-4,3-7,4-5,5-6,5-7,5-8,5-9,6-7,6-8,7-8,8-8,8-9

**عارضی تعلق:** 1-4,1-5,2-5,3-3,3-8,5-5

**مثال 1:** تاریخِ پیدائش کے حساب سے شاہ عمران صاحب کی تاریخِ پیدائش 15-03-1969 ہے۔ جب کہ عظیم حیدر صاحب 15-07-1968 کو پیدا ہوئے۔ شاہ عمران صاحب کی تاریخ پیدائش کو آپس میں اسطرح جمع کر کے مفرد عدد 7 حاصل کیا: 1+5+3+1+9+6+9=34 ,3+4=7

عظیم حیدر صاحب کی تاریخ پیدائش سے مفرد عدد 1 اسطرح حاصل کیا: 1+5+0+7+1+9+6+8=37, 3+7=10=1

اب دونوں کی تاریخ پیدائش کے مفرد اعداد 7 اور 1 حاصل ہوئے۔ جدول تعلقات اعداد میں دیکھا تو 7 اور 1 کے درمیان اعلیٰ تعلق ہے۔

**مثال 2**: نام کے اعداد سے شاہ عمران صاحب کے نام سے کے اعداد ابجدِ قمری سے 7 6 6 حاصل ہوئے جن کا مفرد عدد 1 اسطرح حاصل کیا: 6+6+7=19, 1+9=10, 1+0=1
جبکہ عظیم حیدر صاحب کے نام کے قمری اعداد 1242 بنے جن سے مفرد عدد 9 یوں حاصل کیا: 9=2+4+2+1 اب دونوں کے ناموں کے مفرد اعداد 1 اور 9 حاصل ہوئے۔ جدول تعلقاتِ اعداد میں دیکھا تو 1 اور 9 کے درمیان اعلیٰ تعلق ہے۔

**مثال 3**: نام کے سرِ حرف سے شاہ عمران میں ''ش'' آتشی حرف ہے۔ اور عظیم حیدر میں ''ع'' خاکی حرف ہے۔ آتش اور خاک دونوں اچھے دوست ہیں۔

**نتیجہ**: دونوں اشخاص کے تاریخ پیدائش سے 7-1 اور نام کے اعداد کے مطابق 1-9 اعداد حاصل ہوئے جن کو جدول تعلقاتِ اعداد میں دیکھا تو اِن کے درمیان اعلیٰ تعلق پایا گیا۔ نیز دونوں کے اسماء کے سرِ حرف بھی مخالف نہیں بلکہ دوست ہیں۔ لہٰذا ان دونوں افراد کے اعداد و حروف کے درمیان مشترک رُوحانی صفات کی بنا پر ان احباب کا باہمی رشتہ مضبوط تر اور نہایت پائیدار ہوگا اور ان کے اعداد کی یہ باہمی کشش و ہم آہنگی دونوں اشخاص کے مستقل رَبط اور خوشگوار دوستی کی ضامن ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

محمد اکمل خان ماہرِ علومِ مخفی مدینۃ الروحانیت، جامعہ حسنیہ علیہ السلام، وارڈ 13، کرور لعل عیسن ضلع لیہ۔ پنجاب پاکستان۔ 0301-4578467
0333-4578467 www.madinaturruhaniat.com fb:madinaturruhaniat / online palmistry

# چاند کی تاریخیں اور تعبیر خواب (تعبیر الرویاء علامہ مجلسیؒ)

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تئیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر ۲۶ یا ۴۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترہویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارہویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب صحیح اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |

**مناجات امیر المومنینؑ** یہ ابوالائمہ حضرت علیؑ کی مناجات میں سے ایک عمدہ ترین مناجات ہے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اِلٰهِیۡ کَفٰی بِیۡ عِزًّا اَنۡ اَکُوۡنَ لَکَ عَبۡدًا وَّ کَفٰی بِیۡ فَخۡرًا اَنۡ تَکُوۡنَ لِیۡ رَبًّا اَنۡتَ کَمَا اُحِبُّ فَاجۡعَلۡنِیۡ کَمَا تُحِبُّ

# قرآن کریم سے فال دیکھنے کا آسان طریقہ

محمد وصی خان (مرحوم)

قارئین مشہور زمانہ امامیہ جنتری کے لیے قرآن کریم سے بہت آسان طریقہ سے فال دیکھنے کا طریقہ دیا جارہا ہے تاکہ آپ خود اپنے مسائل کے لیے اللہ پاک کی عظیم کتاب سے رہنمائی حاصل کرسکیں۔

**طریقہ:** پہلے غسل کر کے پاک اور صاف کپڑے زیب تن کر کے جائے نماز پر بیٹھ کر خوشبو لگا کر کمرے میں اگربتی روشن کر کے پھر ایک مرتبہ سورۃ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص کی تلاوت کرے اول اور آخر ایک ایک تسبیح محمد وآل محمد علیہم السلام پر درود کی تلاوت کر کے پھر نیت کر کے قرآن کریم اٹھائے اور آنکھ بند کر کے اس کو کھولے۔ دائیں طرف کے صفحہ کی ساتویں سطر کو " بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم " پڑھ کر دیکھے ساتویں سطر کا پہلا حرف جو ہوگا وہ اس کی نیت کے سوال کا جواب ہوگا۔

| نمبر | حرف | جواب |
|---|---|---|
| 1 | اگر پہلا لفظ الف ہو | بھلائی اور اچھائی ہے۔ |
| 2 | ب ہو | خیر کثیر حاصل ہوگا۔ |
| 3 | ت ہو | گناہوں سے توبہ کرے۔ |
| 4 | ث ہو | ثروت وحکومت حاصل ہو۔ |
| 5 | ج ہو | اپنی دلی مراد پائے گا۔ |
| 6 | ح ہو | بہتر نہیں ہے، اس کام کا اقدام نہ کرے۔ |
| 7 | خ ہو | حلال روزی نصیب ہوگی۔ |
| 8 | د ہو | خوف سے رہائی پائے گا۔ |
| 9 | ذ ہو | ارکانِ حکومت کی طرف سے نفع پہنچے گا۔ |
| 10 | ر ہو | دشمن پر غالب ہوگا۔ |
| 11 | ز ہو | منصب اعلیٰ پر پہنچے گا یعنی خوشی ملے گی۔ |
| 12 | س ہو | اس نیت کا انجام بہتر ہوگا۔ |
| 13 | ش ہو | اس کا دوست خوش بخت ہوگا اور توفیق پائے گا۔ |
| 14 | ص ہو | دشمنوں سے محفوظ ہوگا۔ |
| 15 | اگر پہلا لفظ ض ہو | جس کے لیے نیت کی ہے بہتر ہے۔ |
| 16 | ط ہو | اس کام کے اقدام مین پشیمان ہوگا۔ |
| 17 | ظ ہو | جملہ آرزو پوری ہوگی مراد برآئے گی۔ |
| 18 | ع ہو | خداوند متعال اس کو دولت، عزت اور راحت عطا فرمائے گا۔ |
| 19 | غ ہو | دنیا کے اسرار اور امور جو مخفی ہیں وہ کھل جائیں گے۔ |
| 20 | ف ہو | یہ جو نیت کی ہے اس کے اقدام سے ڈر۔ |
| 21 | ق ہو | لوگوں کے درمیان مقبول القول ہوگا۔ |
| 22 | ک ہو | دشمنی اور فتنہ میں گھر جائے گا۔ |
| 23 | ل ہو | اپنے حاسدوں اور دشمنوں پر فتح پائے گا۔ |
| 24 | م ہو | اس کو جاہ و حشمت نصیب ہوگی۔ |
| 25 | ن ہو | بہت زحمت کے بعد مراد پوری ہوگی۔ |
| 26 | و ہو | ہلاکت میں پڑنے سے ڈرے۔ |
| 27 | ہ ہو | وہ شخص مخلوق سے خدا تعالیٰ کی طرف پناہ لے۔ |
| 28 | ی ہو | اس نیت میں غم خوار و مہربان مشیر کی احتیاج و ضرورت ہے۔ |

# یک سالہ زائچہ 2017ء

## 2017ء کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
238-B سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
Cell 0300-9477284
042-37496809
0321-9477284
Www.enlighteningspirits.com
E-Mail: jawa1215@gmail.com

**نوٹ:** مندرجہ ذیل دُعا 9 بار روزانہ مقررہ وقت پر مع اول وآخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہوں گی۔

### دُعا نحوست سیارگان

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيُ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**برج:** حمل **ARIES** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا پیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ
**دن:** منگل **عدد:** 9 **21 Mar to 20 Apr** **حروف:** ا، ل، ع، ی

### اہم نکات

2017 آپ کے لیے ملا جلا سال ثابت ہو سکتا ہے آپ کا اپنا ستارہ مریخ وبال، ہبوط، اوج، فرح جیسی کیفیات سے گزرتے ہوئے اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا۔ دوسری طرف ناویں بارہویں کا حاکم ستارہ مشتری 10 اکتوبر تک اوج کے گھر رہتے ہوئے جہاں سعد اثرات مرتب کریگا وہیں طالع کے مقابل رہتے ہوئے آپ پر منفی اثرات بھی مرتب کرتا رہے گا، دوسری طرف آپ کے کیریئر روزگار اور امیدوں سے منسوبہ ستارہ زحل آخر دسمبر تک ناویں قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کے لیے نئے کاروباری مواقع پیدا کرتا رہے گا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا سال ثابت ہوگا۔ (ان شاء اللہ)

### صحت

چھٹے گھر راہو اور مشتری کی موجودگی کی وجہ سے حمل افراد گذشتہ سال صحت کے مسائل سے دوچار رہے ہیں، مشتری گو کہ گذشتہ سال سے بیت الصحت کو چھوڑ چکا ہے۔ مگر راہو امسال بھی آخر اپریل تک بیت الصحت میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرتا رہے گا۔ آپ کی صحت کی خرابی کی ایک وجہ سحر جادو بھی ہوگا۔ اکثر افراد کو خرابی معدہ کی شکایت رہے گی۔ آپ کو جسمانی کے ساتھ ساتھ روحانی علاج کی ضرورت ہوگی اس کے علاوہ 26 فروری تا 14 مارچ، 10 اپریل تا 3 مئی، 17 مئی تا 7 جون، 13 اگست تا 5 ستمبر، یکم تا 18 اکتوبر، 6 نومبر تا آخر سال آپ کو صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی۔

### منگنی شادی

یوں تو ہر سال ہی آپ کے لیے منگنی شادی کے مواقع آتے ہیں مگر زندگی کے اس اہم ترین فیصلہ کے لیے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا۔ امسال منگنی کے حوالہ سے 20 مارچ تا 21 مئی، 26 جون تا 23 ستمبر کا عرصہ بہتر رہے گا۔ جبکہ آغاز سال تا 19 مارچ، 22 مئی تا 22 جون، 24 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔ ان ایام میں طے کی گئی منگنیاں ٹوٹنے کا خدشہ ہوگا۔ شادی کے حوالہ سے یوں تو گذشتہ سال سے ہی مشتری ساتویں بیت الزوج میں رہتے ہوئے آپ کی شادی کے امکانات بڑھا رہا ہے مگر پھر بھی سال کا کچھ عرصہ احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ 3 جنوری تا 3 فروری کا عرصہ بہتر ہے اس کے بعد بیت الزوج کے حاکم زہرہ کے وبال میں چلے جانے سے اور ساتویں 6 فروری تا 9 جون مشتری کی رجعت 4 مارچ تا 19 اپریل زہرہ کی رجعت کی وجہ سے آپ کی شادی میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی اس دوران شادی سے گریز کریں۔ 9 جون تا 19 ستمبر کا عرصہ موافق رہے گا۔ 20 ستمبر تا 25 دسمبر شادی نکاح جیسی تقریبات سے قطعی گریز کریں ورگرنہ آپ اختلافات کی نذر ہو سکتے ہیں۔ اور بات علیحدگی تک جا سکتی ہے۔

### سماجی تعلقات

آپ کو اپنے سماجی تعلقات بہت محتاط روی سے نبھانے پڑیں گے ان تعلقات سے منسوبہ ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہونے کی وجہ سے آپ کے تعلقات میں بہت تیزی سے تبدیلیاں پیدا کرتا رہتا ہے۔ آغاز سال تا 26 فروری حالات بہتر رہیں گے۔ 26 فروری تا 14 مارچ

آپ کو محتاط رہنا ہوگا۔ آپ کے سماجی تعلقات متاثر ہو رہے ہیں قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں سے اختلافات سے گریز کریں 10 اپریل تا 3 مئی ایک بار پھر حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ اس طرح 17 مئی تا 7 جون کا عرصہ بھی بہتر نہ ہوگا۔ اپنے لین دین کے معاملات پر خاص دھیان دیں 13 اگست تا 5 ستمبر بچوں اور خاندان سے منسوبہ معاملات آپ کے سماجی اوقات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ یکم تا 18 اکتوبر اور 6 نومبر تا آخر سال کا عرصہ بھی محتاط روی کا طالب ہوگا۔ مذہبی اور سسرالی عزیزوں سے متعلقہ معاملات خراب ہو رہے ہیں

**تعلیمی کریئر** امسال حمل بچوں کو 26 فروری تا 14 مارچ، 31 مارچ تا 17 مئی یکم تا 18 اکتوبر اور 6 نومبر تا آخر سال مشکلات کا سامنا رہے گا۔ ان کا دل پڑھائی سے اچاٹ ہو رہا ہے۔ وجہ ارتکاز کی کمی ہے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کے لیے یوں تو یہ سال بہت اچھا ہے آپ کے لیے اعلیٰ تعلیم کے راستے کھل رہے ہیں اس حوالہ سے بیرون ملک سفر بھی متوقع ہے مگر 6 فروری تا 9 جون رجعت مشتری اور 16 اپریل تا 25 اگست رجعت زحل کی وجہ سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔

**سفر** گذشتہ کی طرح امسال بھی آپ حسب خواہش کئی ایک نزدیکی سفر کر سکیں گے۔ البتہ 26 فروری تا 14 مارچ، 31 مارچ تا 7 جون، یکم اکتوبر اور 6 نومبر تا آخر سال سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ اس دورانیہ میں قدرتی طور پر بھی آپ کے سفری پروگرام التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ امسال آپ کو حج و زیارات، عمرہ کی سعادت نصیب ہو سکتی ہے۔ اس طرح اعلیٰ تعلیم کے لیے بھی سفر کے مواقع مل سکتے ہیں۔ یوں تو اکتوبر تک آپ کو کئی ایک مواقع میسر رہیں گے۔ مگر 6 فروری تا 25 اگست، بوجہ رجعت، زحل و مشتری کچھ معاملات میں رکاوٹوں سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے۔ آپ ویزہ اپلائیں کرنے سے قبل ان سیارگان کی رجعت کا سدباب کر لیں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال آپ کو اپنے تعلقات پر خاص توجہ دینا ہوگی اس حوالہ سے جنوبی سال کا سب سے بہترین دورانیہ ثابت ہوگا۔ آپ کے تعلقات بہتر سے بہترین ہو رہے ہیں آپ کو نئی شراکت داری کے مواقع مل رہے ہیں۔ مگر 3 فروری تا 6 جون کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔ محتاط رہیں ورنہ اختلافات بڑھنے سے بات علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ 6 جون تا 20 ستمبر حالات بہتر رہیں گے۔ آپکو اپنے معاملات سنبھالنے کا بہتر موقع مل رہا ہے 20 ستمبر تا 14 اکتوبر کا دورانیہ کسی امتحان سے کم نہ ہوگا آپ کے مابین ایک بار پھر کشیدگی عروج پر ہوگی 14 اکتوبر تا 8 نومبر آپکو بہتر حالات میسر رہیں گے۔ مگر 8 نومبر تا 25 دسمبر کا عرصہ ایک بار پھر حالات میں کشیدگی پیدا کر دے گا اس طرح امسال آپ کو اپنے ان تعلقات کو انتہائی محتاط روی سے نبھانا ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپکے کیریئر روزگار سے متعلقہ ستارہ گذشتہ سال سے اپنے اوج کے گھر رہتے ہوئے کاروباری معاملات میں بہتری کا باعث بن رہا ہے اور امسال 20 دسمبر تک یہیں قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کو کیریئر روزگار کے حوالہ سے بہتر مواقع میسر کرتا رہے گا۔ آغاز سال تا 20 جنوری حالات قدرے موافق نہ ہونگے اسکے علاوہ 6 اپریل تا 25 اگست بوجہ رجعت زحل آپکو اپنے کاموں میں التواء رکاوٹ کا سامنا ہو سکتا ہے۔ اس دوران نئے منصوبوں کی تکمیل مشکل ہوگی۔ اس دورانیہ میں نئی انوسٹمنٹ سے گریز کریں پروموشن سے متعلقہ معاملات بھی التواء کا شکار رہیں گے۔ امسال طویل دورانیے کے منصوبہ جات پر کام کرنا بہتر ہوگا۔ جو آپ کی زندگی کے لیے ایک نئی بنیاد ثابت ہو سکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** بچوں کے حوالہ سے مجموعی طور پر یہ سال خاصہ بہتر نظر آ رہا ہے البتہ سال کا کچھ عرصہ بہر حال آپ کو محتاط رہنا ہوگا، آغاز سال تا 20 فروری، 21 مئی تا 22 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ بچوں کے معاملات پر خاص توجہ دیں۔ بے اولاد حمل افراد کو امسال اولاد کی خوشی نصیب ہو سکتی ہے۔ انعامی بانڈ لاٹری کے حوالہ سے 20 مارچ تا 21 مئی، 22 جون تا 23 اگست تک کا عرصہ بہترین موافق ہوگا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**خصوصی احکامات** مجموعی طور پر 2017 حمل افراد کے لیے ایک بہتر سال ثابت ہوگا۔ (انشاءاللہ) سال کی ابتدا میں مریخ زائچہ کے بارہویں موجود ہونے سے امیگریشن سے منسوبہ معاملات خراب ہو سکتے ہیں ستارہ زحل کیریئر کے گھر تمام سال موجود رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر مثبت اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ (ماسوائے رجعت کے ایام کے) اکتوبر تک ساتویں مشتری کی اوج یافتہ پشت آپ کے شراکتی اور ازدواجی تعلقات میں بہتری کا باعث ہوگی۔ بیرون ملک سفر بالخصوص حج عمرہ و زیارات کے مواقع بڑھا دے گی۔ دیگر سیارگان میں 9 جنوری کو دسویں شمس کا حضیض آپکے کاروباری اور کیریئر روزگار کے معاملات کو متاثر کر رہا ہے۔ اسکے علاوہ والد اور بچوں سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ 30 جنوری کو بارہویں زہرہ کا شرف جہاں آپ کی شادی نکاح کی راہ میں حائل رکاوٹوں کو ختم کر دے گا۔ وہیں امیگریشن کے حصول میں بھی معاون ہوگا۔ آپ کی مالی پوزیشن بہتر ہو رہی ہے۔ دوسری طرف یہی شرف آپ کے خلاف سرگرم عمل خفیہ دشمنوں کو بھی مضبوط بنا رہا ہے۔ 3 فروری تا 4 اپریل زہرہ طالع میں وبال زدہ رہنے اور 4 مارچ تا 15 اپریل بالترتیب طالع میں اور بارہویں رجعت میں رہنے سے شراکتی ازدواجی، مالی اور امیگریشن سے متعلقہ معاملات کو بری طرح متاثر کر دے گا۔ ان ایام میں قرض کے لین دین سے قطعی گریز کریں۔ شراکتی ازدواجی معاملات میں جذباتیت بے حد نقصان دہ ثابت ہوگی 5

مارچ عطارد کا ہبوط آپ کے بارہویں لگنے سے جاری خفیہ سازشوں کا قلع قمع ہو جائے گا۔ ان ایام میں آپ کو اپنی صحت جان اور عزیز و اقارب سے وابستہ تعلقات کے حوالے سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ محتاط رہیں۔ جذباتیت یا جلد بازی میں کئے گئے فیصلے نقصان دہ ہونگے جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز مت کریں۔ 10 مارچ تا 21 اپریل مریخ آپ کے خانہ مال میں وبالی کیفیت کا شکار رہتے ہوئے آپ کے اخراجات میں تیزی پیدا کردے گا۔ شراکتی مالتی، معاملات میں غلط فیصلے مالی نقصان کا باعث ہونگے۔ اس حوالہ سے وعدے یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں 14 تا 31 مارچ طالع میں عطارد کی موجودگی جاب اور عزیزوں کے حوالہ سے معاملات سنبھالنے میں مدد دے گی۔ 6 تا 14 اپریل خانہ مال میں عطارد کی حضیض زدہ کیفیت پہلے سے موجود مریخ کی موجودگی میں مریخ کے اثرات کو مزید بڑھا دے گی۔ اب آپ کو زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ 7 اپریل کو طالع میں شمس کا شرف آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ بچوں کے حوالہ سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 13 تا 17 اپریل زہرہ بعد از رجعت ایک بار پھر شرفی درجات سے گزرتے ہوئے مالی اور شراکتی ازدواجی معاملات کو قدرے بہتر کررہا ہے مگر یہ ثمرات تادیر نہ رہ پائیں گے۔ 21 اپریل 6 جون زہرہ کی وبالی کیفیت اول الذکر معاملات کو ایک بار پھر بگاڑ دے گی۔ 20 مئی کو خانہ مال میں عطارد عین حضیض کے درجات پر ہوگا۔ مالی حوالہ سے کسی بھی چھوٹے بڑے فیصلہ سے گریز کریں۔ 21 مئی تا 21 جون زائچہ کے چھٹے شمس کی منفی پوزیشن آپ کی جاب اور صحت دونوں پر منفی اثرات مترتب کررہی ہے۔ بچوں کے اضافی اخراجات مشکلات بڑھا رہے ہیں 4 جون تا 20 جولائی چھوٹے مریخ ہبوطی گھر رہے گا۔ اور 16 جولائی کو عین ہبوطی درجات سے گھر رہے گا۔ ان ایام میں عزت وقار اور خاندانی گھریلو معاملات پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ مکان، جائیداد کی خرید وفروخت نقصان کا باعث ہوگی، والدہ کی جانب سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ اسی طرح وراثتی معاملات بھی تنازع کا باعث بن سکتے ہیں۔ ان امور میں محتاط رہیں۔ 7 تا 21 جون عطارد کی اپنے گھر موجودگی سماجی تعلقات میں بہتری لارہی ہے۔ بہتر جاب اور ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ اسی طرح آپ کی صحت میں بھی بہتری آئے گی۔ 11 جولائی چوتھے شمس کا اوج خانگی معاملات میں بہتری لارہا ہے۔ اس کار خیر میں آپ کے بچے بھی شامل ہیں۔ آپ کی منگنی طے پانے کے بھی قوی امکانات ہیں۔ 6 جون تا 5 جولائی زہرہ خانہ مال میں رہتے ہوئے آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے۔ 20 جولائی تا 5 ستمبر پانچویں مریخ کی اوج یافتہ نشست آپکو اولاد کی جانب سے خوشخبری دلاسکتی ہے۔ ایک بار پھر آپ کی منگنی کے قوی امکانات ہیں جن کی بات تا حال طے نہیں پائی تھی اب طے پا جائے گی۔ آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہورہا ہے۔ سابقہ بگڑے ہوئے وراثتی معاملات بھی انشاء اللہ حل ہوجائیں گے۔ 22 جولائی تا 23 اگست پانچویں کا حاکم شمس اپنے ہی گھر رہتے ہوئے آپ کی پسند کی جگہ منگنی کو ممکن بنارہا ہے۔ بچوں کی جانب سے آسودگی مل رہی ہے۔ ان ایام میں آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔ 24 جولائی کو زہرہ کا تیسرے اوج آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے عزیز واقارب سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ شادی کے خواہشمند افراد کے لیے یہ سال کا بہترین وقت ہے۔ اور رکی ہوئی شادیاں بھی انجام پذیر ہوجائیں گیں 17 اگست کو مریخ عین اوج کے درجات پر موجود ہوگا۔ بچوں اور وراثت سے منسوبہ مسائل کا حل ممکن ہوگا۔ ذاتی ستارہ عروج پر ہونے سے آپ خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 5 ستمبر تا 22 اکتوبر مریخ زائچہ کے چھٹے میں قیام کرتے ہوئے آپ کی صحت اور جاب پر مثبت اثرات مرتب کریگا۔ 21 ستمبر کو چھٹے عطارد کا شرف بہتر جاب کے حصول میں معاون ہوگا۔ جاب کی تبدیلی کے لیے یہ بہترین وقت ہے۔ 30 ستمبر تا 17 اکتوبر ساتویں عطارد طالع کے مقابل حالت طرح میں ہوگا۔ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بدگمانیوں اور افواہوں کی نذر ہوسکتے ہیں۔ بلاتصدیق کسی بھی بات پر یقین نہ کریں۔ وگرنہ تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔ اس خرابی کے پیدا کرنے میں قریبی عزیز بھی پیش پیش نظر آرہے ہیں، 11 اکتوبر کے چھٹے زہرہ کا ہبوط آپ کی صحت اور جاب دونوں کے لیے بالخصوص اور آپ کے ازدواجی شراکتی، سماجی تعلقات کے لیے بالعموم نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ ان معاملات پر خاص توجہ دیں اور کسی بھی بڑے فیصلے سے گریز کریں۔ ورنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی۔ 14 اکتوبر تا 7 نومبر زہرہ کے ساتویں اپنے ہی برج میں آجانے سے اول الذکر تمام معاملات میں بہتری آئے گی۔ اسی دوران 12 اکتوبر کو عین اسی جگہ شمس ہبوط آپ کے شراکتی، ازدواجی تعلقات کو کشیدہ کرسکتا ہے۔ آپ کے مابین اختلافات کی ایک بڑی وجہ آپ کے بچے ہونگے۔ وہ افراد جن کی شادی ان ایام میں طے پائی ہے۔ انہیں بھی خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ آپ کی شادی ٹوٹ سکتی ہے۔ محتاط رہیں۔ 20 اکتوبر آٹھویں عطارد کا اوج سماجی وراثتی تعلقات میں بہتری لارہا ہے۔ آپ کو جاب کی آفر مل سکتی ہے۔ مگر نہ تبدیل کرنا زیادہ بہتر رہے گا نومبر آخر سال عطارد ناویں وبال زدہ رہے گا۔ بیرون ملک سفر میں رکاوٹ پیدا کردے گا۔ اس کے علاوہ اپنے اور سسرالی دونوں عزیز واقارب سے کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔

**صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ 117 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک

**ھو اللہ الرحمن الرحیم الملک القدوس**

**برج: ثور** **TAURUS** **سیارہ: زہرہ**



**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**دن:** جمعہ **عدد:** ۲ **21 Apr to 21 May** **حروف:** ب، و

**اہم نکات** 2017 کی سب سے اہم بات دونوں بڑے سیارگان کی زائچہ کے اہم ترین گھروں میں موجودگی ہے گو کہ دونوں سیارگان اوج کے گھروں میں ہونگے مگر زائچہ فطرت کے مطابق دونوں ہی زائچہ کے نحس چھٹے آٹھویں میں ہونگے ۔ اس طرح جہاں یہ آپ کو فوائد دیں گے وہیں انکی وجہ سے آپ کو کچھ نقصانات بھی برداشت کرنا ہونگے چھٹے مشتری جہاں صحت اور جاب میں بہتری لا رہا ہے۔ وہیں آپ کی خواہشات اور وراثتی معاملات کو بھی متاثر کرے گا۔ دوسری طرف ستارہ زحل آٹھویں موجود رہتے ہوئے کیریئر روزگار ، بیرون ملک سفر اور سسرالی عزیزوں سے تعلقات کو متاثر کر رہا ہے، امسال ذاتی ستارہ دو مرتبہ شرف اور وبال کے گھر بوجہ رجعت قیام کریگا ، جون تک آپ کے حالات میں بہت بہتری مثبت و منفی تبدیلیاں رونما ہونگی۔ دیگر سیارگان میں امسال مریخ کا ہبوط آپ کے سماجی، شراکتی ازدواجی تعلقات کو بری طرح متاثر کر رہا ہے۔ بیرون ملک مقیم ثور افراد بھی اس صورتحال سے خاصا متاثر ہونگے ۔ آپ کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے۔ آپ کی ملازمت اور امیگریشن دونوں خطرے میں ہونگیں۔

**صحت** آپ کا ذاتی ستارہ ہی آپ کے بیت الصحت کا حاکم ہے۔ اور جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے۔ جنوری تا جون اس کی مثبت و منفی پوزیشن آپ کی صحت کو اتار چڑھاؤ کا شکار رکھے گی۔ اور اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ اس کے علاوہ یکم تا 18 اکتوبر چھٹے عطارد کی موجودگی صحت بوجہ سحر، جادو متاثر ہونے کی نشاندہی ہے۔ 23 اکتوبر تا 9 دسمبر بیت الصحت میں مریخ کا وبال آپ کو صحت کے شدید مسائل سے دوچار کر سکتا ہے۔ خدانخواستہ آپ کو سرجری کروانا پڑ سکتی ہے۔ دوسری طرف آٹھویں زحل کی موجودگی و رجعت بھی آپ کو صحت کے مسائل کا شکار رکھ سکتی ہے۔ آپ کی بیماریوں کی ایک بڑی وجہ ڈپریشن ہو سکتا ہے۔ آٹھویں زحل کی موجودگی کی وجہ سے آپ پر آسیبی اثرات بھی حملہ آور ہو سکتے ہیں۔ آپ کو حد درجہ احتیاط کی ضرورت ہوگی (بالخصوص خواتین کو)

**منگنی شادی** گذشتہ سال سے راہو آپ کی منگنی کی راہ میں رکاوٹ بنا کھڑا ہے امسال بھی آخر اپریل تک صورتحال ایسی ہی رہے گی ۔ بعد ازاں حالات بہتر ہو جائیں گے۔ 17 مئی تا 7 جون یکم تا 18 اکتوبر 6 نومبر تا آخر سال بالخصوص بات طے کرنے یا باقاعدہ منگنی کرنے سے گریز کریں۔ نکاح شادی کے حوالہ سے سال کے بہترین اوقات 28 جنوری تا 10 مارچ ، 20 جولائی تا 23 اکتوبر اور 9 دسمبر تا آخر سال ہونگے ۔ مگر دسمبر میں ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں بتائے گئے عرصہ کے علاوہ شادی سے قطعی گریز کریں۔

**سماجی تعلقات** امسال آپ کو اپنے سماجی تعلقات کے حوالہ سے خاصی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ جنوری میں آپ کے تعلقات بہتر نظر آرہے ہیں 11 فروری کو چوتھے قمری گرہن بہن بھائیوں اور خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ کر دے گا۔ 10 مارچ کو طالع میں مریخ آجانے سے مزاج میں تیزی آجائے گی محتاط رہیں ۔ 4 جون تا 20 جولائی بیت الاقرباء میں مریخ کی ہبوطی کیفیت آپ کے سماجی تعلقات کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں 7 اگست کو ایکبار پھر قمری گرہن بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کر دے گا، سال کا باقی دورانیہ قدرے بہتر گزرے گا (ان شاء اللہ)

**تعلیمی کریئر** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے ثور بچوں کو امسال 4 مارچ تا 15 اپریل، 4 جون تا 20 جولائی مشکلات پیش آسکتی ہیں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے ثور افراد کو یکم تا 20 جنوری 6 اپریل تا 25 اگست مشکل صورتحال کا سامنا بوجہ رجعت زحل رہے گا۔ سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ موافق رہے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بڑی تیزی سے تبدیلیاں آئیں گی یکم تا 28 جنوری بیت الذوج کا حاکم مریخ حالت طرح میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات کو کشیدہ رکھے گا۔ 22 جنوری تا 10 مارچ حالات بہتر رہیں گے۔ جبکہ 10 مارچ تا 4 جون آپ کے تعلقات بالعموم اور 4 جون تا 20 جولائی بالخصوص خراب رہیں گے۔ مریخ کی بالترتیب وبال اور ہبوطی کیفیت آپ کے مابین حالات کو انتہائی حد تک کشیدہ کر دے گی۔ محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی۔ 20 جولائی تا 23 اکتوبر مریخ کی اوج اور فرح کے گھر موجودگی حالات کو تیزی سے بہتر بنائے گی 23 اکتوبر تا 9 دسمبر ایک بار پھر مریخ کی وبال کے گھر موجودگی حالات میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے۔ محتاط رہیں باقی عرصہ بہتر رہے گا۔ مجموعی طور پر آپ کو اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات پر خاص توجہ دینا ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی راہو کی زائچہ کے پانچویں موجودگی مئی تک بچوں کی جانب سے مشکلات سے دوچار کرتی رہے گی۔ اس حوالہ سے صدقہ اور روحانی تدارک پر خاص توجہ دیں۔ حاملہ خواتین کو از حد احتیاط کرنا ہوگی۔ 7 تا 22 جون حالات بہتر رہیں گے۔ آپ بچوں کے حوالہ سے خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 11 ستمبر تا یکم جون کا عرصہ ایک بار پھر بہتر رہے

گا۔ بے اولاد ثور جوڑوں کو اولاد کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ یکم تا 18 اکتوبر ،6 نومبر تا آخر سال کا عرصہ آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی، وگرنہ معاملات بگڑ سکتے ہیں آپ کے بچے آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے۔

**سفر** آپ یوں بھی گھومنے پھرنے کے شوقین ہوتے ہیں اور امسال آپ کو سفر کے کئی ایک مواقع بھی میسر آرہے ہیں مگر سال کا کچھ عرصہ سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ 11 فروری، 4 جون تا 20 جولائی، 7 اگست یہ سال کے ایام ہونگے۔ جب سفر سے قطعی گریز بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا طویل سفر کے خواہشمند افراد کو یکم تا 20 فروری 16 اپریل تا 25 اگست سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کرنا ہوگا۔ وگرنہ وقت اور روپیہ دونوں ضائع جائیں گے۔ اس دوران اول تو سفر میں رکاوٹ رہے گی اور اگر سفر ہوا بھی تو بے ثمر رہے گا۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپ کے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال سے اوج کے گھر موجود ہے مگر یہ زائچہ کا آٹھواں گھر ہے اور یہاں ہر ستارہ نحس اثرات مرتب کرتا ہے۔ اس طرح آپ اپنے کیریئر روزگار کے حوالہ سے کچھ ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ ہاں البتہ وہ ثور افراد جو کہ شراکت داری میں کام کر رہے ہیں انہیں بہرحال بہتر فوائد ہو سکتے ہیں۔ پروموشن اور کاروبار کی تبدیلی کے خواہشمند افراد کو بھی مشکلات درپیش رہیں گی البتہ ملازم پیشہ افراد کو اتار چڑھاؤ کا سامنا رہے گا۔ آپ 3 فروری تا 6 جون، 20 ستمبر تا 14 اکتوبر 5 نومبر تا 25 دسمبر ملازمت چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں۔ دونوں صورتوں میں نقصان کا اندیشہ رہے گا۔ دوسری طرف آغاز سال سے ستارہ مشتری چھٹے اوج میں رہتے ہوئے آپ کو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ مگر 6 فروری تا 9 جون مشتری کی رجعت جاب کے حوالہ سے آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار بھی رکھے گی۔ بعد از جون تا 20 اکتوبر مشتری کی سعد حالت آپ کے لیے بہتر جاب کے مواقع پیدا کر دے گی مگر کسی بھی فیصلہ سے قبل اوپر والی سطور میں موجود تواریخ کو ذہن میں ضرور رکھیں۔

**خصوصی احکامات** 2017 آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری گو کہ اوج کے گھر ہونگے مگر بدقسمتی سے یہ آپ کے زائچہ کے نحس گھروں میں ہونگے۔ اس لیے آپ کو وہ ثمرات نہ مل سکیں گے جو کہ دوسرے بروج والوں کو ملیں گے پھر بھی ان کے متوقع فوائد میں نے ضبط تحریر کر دیے ہیں۔ آپ کو مشتری کی رجعت 6 فروری تا 9 جون اور زحل کی رجعت 6 اپریل تا 25 اگست کے ایام میں خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ صدقہ اور وظائف پر خاص توجہ دیں۔ اسی طرح مریخ کی بدلتی کیفیات بھی آپ کی خصوصی توجہ کی طالب ہونگی۔ آئیے اب دیگر سیارگان کی سیر افلاک کے اثرات کا جائزہ لیتے ہیں 9 جنوری کو ناویں شمس کا حضیض آپ کے خانگی معاملات میں خرابی کا باعث بن سکتا ہے بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 30 جنوری کو آپ کا ذاتی ستارہ زہرہ گیارہویں شرفیاب ہوگا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے آپ کی خوش بختی اور عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ رکے ہوئے کام بننے کے ذرائع پیدا ہو رہے ہیں۔ 3 مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کو ہبوط ہونے سے آپ کی خوش بختی پر منفی اثرات مرتب ہونگے۔ اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں دوستوں سے بحث و تکرار اور جھگڑے سے گریز کریں۔ فضول خرچی آپکی مالی پوزیشن کو ابتر کر سکتی ہے۔ آپ کی منگنی، نسبت ٹوٹنے کا اندیشہ موجود ہے اس کے علاوہ کسی بھی قسم کے مالی معاہدے، وعدے یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ 7 اپریل کو بارھویں شمس کا شرف جہاں خانگی معاملات میں بہتری اور جائیداد کی خرید وفروخت و تبدیلی مکان کو ممکن بنا رہا ہے۔ وہیں آپ کے خفیہ دشمنوں کو بھی مضبوط بنا رہا ہے۔ اپنے خاندان کے افراد پر نظر رکھیں۔ 20 مئی طالع میں عطارد کا حضیض مالی بے قاعدگیوں اور غلط فیصلوں کی جانب اشارہ ہے۔ جلد بازی اور جذباتی گفتگو مالی اور سماجی پوزیشن کو خراب کر سکتی ہے۔ بچوں سے وابستہ معاملات سر اٹھا رہے ہیں اور آپ کی توجہ کے طالب ہیں۔ 4 جون تا 20 جولائی مریخ آپ کے بیت الاقرباء میں قیام پذیر رہے گا۔ اور 16 جولائی کو عین ہبوطی درجہ سے گزرے گا بہن بھائیوں اور قریبی عزیز واقرباء سے اختلاف سے گریز کریں اس کے علاوہ ان ایام میں آپ کو اپنے شراکتی بالخصوص اپنے ازدواجی تعلقات کو بہت محتاط روی سے نبھانا ہوگا۔ وگرنہ بوجہ اختلاف آپ کے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے۔ 6 تا 25 جولائی آپ کا ذاتی ستارہ طالع میں ہونے سے آپ کی خوداعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کو جاب میں بہتری یا نئی بہتر جاب مل سکتی ہے 7 تا 21 جون ستارہ عطارد اپنے ہی گھر خانہ مال میں رہتے ہوئے بہتر ذرائع آمدن کی راہیں کھول دے گا بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ خواہشمند افراد کی منگنی متوقع ہے۔ 11 جولائی کو تیسرے شمس کا اوج آپکے سماجی تعلقات کو بہتر کر رہا ہے عزیز واقارب سے جاری کشیدگی کے اختتام کے لیے خاندان کا کوئی فرد معاونت کر رہا ہے گھر کی تبدیلی یا جائیداد کی خرید وفروخت کے لیے یہ بہترین وقت ہے۔ 20 جولائی تا 5 ستمبر مریخ زائچہ کے پانچویں اوج کے گھر قیام پذیر رہے گا اور 17 اگست کو عین اوج کے درجات پر رہتے ہوئے آپ کی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے آپ کافی خوش اور مطمئن نظر آرہے ہیں ان ایام میں آپ کو نئی شراکت داری کی آفر بھی مل سکتی ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش بھی مل سکتی ہے۔ وہ ثور افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کی ہوئی ہے انہیں کامیابی مل سکتی ہے۔ امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہے۔ 22 جولائی تا 23 اگست شمس کی پانچویں موجودگی آپ منگنی کی کی راہ ہموار کر رہی ہے بچوں کے حوالہ سے آسودگی مل رہی ہے۔

بچوں کے حوالہ سے آسودگی مل رہی ہے انعامی سکیموں کے خواہشمند افراد کے لیے یہ سال کا سب سے بہتر وقت ہے آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے 24 جولائی کو خانہ مال میں زہرہ کا اوج ملازمت میں ترقی یا کاروباری معاملات میں بہتر آمدن کو ممکن بنا رہا ہے۔ 21 ستمبر کو عین شرفی درجات سے گزرے گا آپ ایک سے زائد ذرائع آمدن کے لیے کوشاں ہیں آپ کی منگنی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات ہونگے مگر اسی دوران 13 اگست تا 5 ستمبر عطارد کو رجعت رہے گی۔ اس لیے اس دوران کسی بھی فیصلے سے گریز کریں ورنہ آپ کے معاملات غلط فہمیوں، افواہوں کی نذر ہو جائیں گے۔ رجعت کے ایام میں کسی بھی قسم کے بڑے فیصلے سے گریز کریں۔ 26 اگست تا 20 ستمبر چوتھے زہرہ حالت فرح میں رہنے سے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی۔ میل ملاپ میں اضافہ ہو جائے گا آپ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں بہتر ملازمت کے حصول میں خاندان کا کوئی فرد معاون ہوگا۔ 5 ستمبر تا 22 اکتوبر پانچویں مریخ حالت فرح میں آجانے سے آپ کی منگنی شادی طے پا جانے کی قوی امکانات ہونگے۔ مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے۔ معاملات کی ہر طرح سے چھان بین ضرور کرلیں امیگریشن یا بیرون ملک مستقل قیام کے لیے یہ اچھا وقت ہے 30 ستمبر تا 17 اکتوبر اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ورنہ خدانخواستہ سرجری کروانا پڑ سکتی ہے۔ مریخ کی یہ پوزیشن آپ کے ظاہری و باطنی دونوں دشمنوں پہ بھاری پڑے گی۔ ان ایام میں آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی متاثر ہو سکتے ہیں۔ محتاط رہیں 30 ستمبر تا 11 اکتوبر عطارد کے چھٹے موجودگی آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر کر سکتی ہے ان ایام میں جاب چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں فضول خرچی مالی بحران کا شکار کر سکتی ہے 11 اکتوبر پانچویں زہرہ کا ہبوط بچوں سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے۔ ان ایام میں کہیں بھی منگنی یا بات طے کرنے سے گریز کریں آپ کی پہلے سے طے شدہ باتیں بھی ختم ہو سکتی ہیں۔ 14 اکتوبر تا 7 نومبر چھٹے زہرہ کی موجودگی جاری صحت اور جاب کے مسائل کا خاتمہ کر دے گی اسی دوران چھٹے شمس کے ہبوط کی وجہ سے آپ کو بچوں پر اضافی اخراجات یا مالی نقصان کا سامنا ہو سکتا ہے۔ آپ کے خانگی معاملات متاثر ہو رہے ہیں ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے گریز کریں۔ والدہ کی وجہ سے پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 20 اکتوبر کو ساتویں عطارد کا اوج شراکت داری کے حوالہ سے بہتر مواقع پیدا کر رہا ہے۔ مالی پوزیشن کے حوالے سے بہتر وقت ہے آپ کے ازدواجی تعلقات میں بھی بہتری آرہی ہے۔ 6 نومبر تا آخر سال عطارد آٹھویں رہے گا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ آپ کی پریشانی کی وجہ بچے اور مالی مسائل ہونگے۔ 7 نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کی ساتویں وبال کی کیفیت آپ کے شخصی وقار کو متاثر کر رہی ہے۔ آپ کے ازدواجی تعلقات ایکبار پھر مخدوش حالات کا شکار ہونگے جاب کے حوالہ سے کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں 22 نومبر تا 21 دسمبر شمس کی آٹھویں موجودگی جہاں آپ کے وراثتی اور پراپرٹی سے منسوبہ مسائل میں بہتری کا باعث ہوگی وہیں آپ کو خانگی معاملات کے حوالہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رکھے گی امسال ہونے والی شمسی و قمری گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین حصوں میں لگیں گے جو کہ آپ کے خانگی کاروباری معاملات اور بالخصوص آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نماز آیات ضرور ادا کریں۔ امید ہے سیارگان کی بتائی گئی کیفیات آپ کی بہتر پلاننگ میں مددگار ہونگی۔

**وردِ خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ یوسف آیت نمبر 64 تلاوت کریں

**صدقہ** ہر جمعرات 300 گرام بڑا گوشت اور ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔

**برج: جوزا** **GEMINI** **سیارہ: عطارد**



**رنگ:** پیلا زرد

**عنصر:** بادی

**جواہر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق

**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات** 2017 جوزا افراد کے لیے تبدیلیوں کا سال ہے پانچویں مشتری کا اوج آپ کے شراکتی ازدواجی، کاروباری معاملات میں انتہائی بہتری کا باعث ہوگا۔ بچوں کے حوالہ سے بھی خوشخبری آپ کی منتظر ہوگی، ساتویں زحل کی اوج یافتہ نشست بھی آپ کے ازدواجی شراکتی معاملات کے علاوہ آپ کے وراثتی معاملات کے حل میں بھی معاون ہوگی اس سال خانہ مال میں مریخ کا ہبوط آپکی معاشی پوزیشن کو متاثر کر رہا ہے۔ آپ کی صحت بھی داؤ پر ہوگی۔ امسال زہرہ مشتری اور زحل کی رجعت اور دیگر سیارگان کی نشست و برخاست آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہی ہے۔ یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت** 2017 جوزا افراد کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہو سکتا ہے آپ کی صحت کو اچھی برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ آپ کو یکم تا 28 جنوری بالعموم اور ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ خدانخواستہ آپ کو سرجری کروانا پڑ سکتی ہے۔ اس دورانیہ میں اگر ممکن ہو تو اپنا بلڈ ٹیسٹ ضرور کروائیں۔ ۲۰ جولائی تا ۲۳ اکتوبر آپکی صحت بہتری کی جانب مائل رہے گی۔ ۲۳ اکتوبر تا ۲ دسمبر کا عرصہ آپ کی صحت ایکبار پھر مخدوش حالات کا شکار رہے گی۔

**سماجی تعلقات** بالخصوص جوزا افراد کے لیے خاص اہمیت کے حامل ہوتے ہیں امسال آپ کو جنوری تا ۲۰ مارچ اپنے تعلقات بنائے رکھنے میں مشکلات کا سامنا رہے گا۔ ۲۰ مارچ تا ۱۹ مئی آپ کے تعلقات میں بہتری نمایاں رہے گی آپ محافل کی رونق بڑھا رہے ہیں۔ ۲۰ مئی تا ۲۲ جون بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ محتاط رہیں۔ ۲۲ جون تا ۲۳ ستمبر آپ کے تعلقات ایک بار پھر عروج پر ہونگے۔ آپ کی سماجی حیثیت بلند ہورہی ہے۔ ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر آپ کے سماجی تعلقات کے حوالہ سے سال کا سب سے مشکل وقت ہوگا۔ اس وقت کو تحمل اور بردباری سے گزاریں سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔

**منگنی شادی** منگنی کے حوالہ سے یہ سال آپ کے لیے خاصہ موافق نظر آرہا ہے سعد اکبر ستارہ مشتری آغاز سال سے ہی آپ کی منگنی کی راہ ہموار کررہا ہے۔ آغاز سال میں ہی آپ کی منگنی طے پاسکتی ہے البتہ ۶ فروری تا ۹ جون بوجہ رجعت مشتری معاملات قدرے تاخیر کا شکار رہیں گے اسی دورانیہ میں ۲۹ اپریل تا ۶ جون زہرہ کا وبال آپ کی بنی بنائی بات ختم بھی کرسکتا ہے۔ اس دوران کوئی بھی بات طے کرنے سے گریز کریں وگرنہ آپ کی منگنی ٹوٹنے کے قوی امکانات ہونگے۔ ۶ جون تا ۲۰ ستمبر کا دورانیہ منگنی کے حوالہ سے سب سے بہتر وقت ہوگا۔ ۲۰ ستمبر تا آخر سال کا عرصہ بھی موافق نہ ہوگا۔

**تعلیمی کریئر** ابتدائی تعلیم کے حوالہ سے سال کی پہلی سہ ماہی جون اور اکتوبر کا ہمیشہ مشکل وقت ہوگا۔ اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جوزا افراد کو ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری، ۶ اپریل تا ۲۵ اگست مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ زحل کی رجعت آپ کے تعلیمی کیریئر کو متاثر کرسکتی ہے

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** بچوں کے حوالہ سے یہ سال آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوسکتا ہے۔ البتہ بے اولاد اور خواہشمند جوزا جوڑوں کے لیے یہ سال امداد غیبی سے کم نہ ہوگا۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کی پانچویں موجودگی آپ کی اولاد کی خواہش کو انشاء اللہ پورا کردے گی۔ امسال ۴ مارچ تا ۱۵ اپریل بالعموم اور ۲۹ اپریل تا ۶ جون اور ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر ۸ نومبر ۲۵ دسمبر بالخصوص بچوں پر توجہ دینا ہوگی آپ کے بچوں میں چڑ چڑا پن بڑھ جائے گا۔ اس حوالہ سے بچوں کا اس سال کی نسبت سے خصوصی صدقہ دیں انعامی بانڈ لاٹری کے شوقین یا ضرورت مند افراد کے لیے آغاز سال تا ۲۹ اپریل۔ ۶ جون تا ۲۰ ستمبر ۱۴ اکتوبر تا ۸ نومبر کا عرصہ قسمت آزمائی کے لیے بہتر ہوگا۔

**سفر** امسال آپ کو نزدیکی سفروں کے حوالہ سے ۲۰ مارچ، ۲۱ مارچ تا ۲۲ جون اور ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ سفر سے قبل صدقہ ضروری نکالیں۔ اور جلد بازی یا جذباتیت سے قطعی گریز کریں، بیرون ملک یا طویل سفروں کے حوالہ سے ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری ۶ اپریل تا ۲۵ اگست کا عرصہ موافق نہ ہوگا۔ اول ان ایام میں سفر سے گریز کریں اگر ایسا ممکن نہ ہو تو سفر سے قبل صدقہ کی ادائیگی ضروری ہوگی۔ اس دورانیہ میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں، آپ کے بنے بنائے پروگرام میں التوا کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال آپ کو اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ آپ کے بیت الزوج کا حاکم ستارہ مشتری آغاز سال تا ۱۰ اکتوبر اوج میں رہتے ہوئے اور بیت الزوج میں زحل اوج یافتہ رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں ۲۰ دسمبر تک مثبت اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ مگر امسال ۶ فروری تا ۹ جون رجعت مشتری اور ۶ اپریل تا ۲۵ اگست رجعت زحل آپ کے معاملات میں رکاوٹ اور اتار چڑھاو لاتی رہے گی۔ آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے۔ دوسری شادی کے خواہشمند افراد کو بھی حسب خواہش بہتر ازدواجی زندگی گزارنے کا موقع مل سکے گا۔ ۶ نومبر تا آخر سال کا عرصہ آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کے حوالہ سے بہتر نہ ہوگا۔ آپ کے مابین غلط فہمیاں پیدا ہورہی ہیں اپنی گفتگو اور سوچ کو مثبت رکھیں وگرنہ مابین کشیدگی حد درجہ بڑھ جائے گی۔

**معیشت کیریئر روزگار** مجموعی طور پر ۲۰۱۷ جوزا افراد کے کیریئر کے حوالہ سے ایک بہترین سال ہے۔ آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری زائچہ کے پانچویں اوج یافتہ ہے اور آپ کے کیریئر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہا ہے۔ آپ کو کاروبار یا جاب کی تبدیلی کے حوالے سے کئی ایک بہتر آفر ملیں گے۔ ۳ جنوری تا ۲۶ فروری کو ستارہ زہرہ کیریئر کے گھر آجانے سے کاروباری معاملات میں مزید بہتری آجائے گی۔ آپ اضافی آمدن بارے سوچ رہے ہیں، ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ عطارد کیریئر کے گھر قیام پذیر رہے گا۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے نئے کاروباری معاہدے یا چیک وغیرہ لکھ کردینے سے گریز کریں۔ یہ عطارد کا ہبوطی گھر ہے خدانخواستہ غلط فیصلہ کاروباری نقصان کا باعث ہوگا۔ دوسری طرف ۶ فروری تا ۹ جون مشتری کی رجعت آپ کے معاملات میں دیر یا التوا کا باعث ہوگی۔ اکتوبر میں مشتری کے چھٹے آجانے سے آپ کو کاروباری بندش کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**خصوصی احکامات** ۲۰۱۷ آپ کے لیے ایک ملا جلا مگر قدرے بہتر سال ثابت ہوگا۔ (انشاء اللہ) آغاز سال میں ۹ جنوری کو آٹھویں شمس کا حضیض شراکتی وراثتی اور سماجی معاملات میں بگاڑ کا باعث ہوگا۔ بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ ۳۰ جنوری کو کیریئر کے گھر زہرہ کا شرف کاروبار کیئر روزگار میں ترقی متوقع ہوگی۔ آپ کی منگنی طے پاجانے کے قوی امکانات ہونگے اولاد اور امیگریشن کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ ۵ مارچ کو طالع کا حاکم دسویں ہبوط پذیر ہونے سے کاروباری معاملات میں خرابی پیدا ہوسکتی ہے۔

حاکم دسویں ہبوط پذیر ہونے سے کاروباری معاملات میں خرابی پیدا ہو سکتی ہے۔ گفتگو اور تحریری معاہدوں میں محتاط رہیں اگر ممکن ہو تو چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں ان ایام میں نئے کاروبار سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کی پروموشن رک سکتی ہے۔ ان ایام میں جگہ کی تبدیلی یا جائیداد کی خرید و فروخت سے گریز کریں خاندان کے افراد سے بحث و تکرار سے گریز کریں۔ ۷ اپریل کو گیارہویں شمس کا شرف، آپ کی خوش بختی میں اضافہ کر دے گا۔ دوستوں سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہو جائے گا۔ آپ کی سماجی حیثیت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ ۲۰ مئی کو بارہویں عطارد کا حضیض آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑیگا۔ آپ کے امیگریشن یا مستقل سکونت کا جواب منفی میں آسکتا ہے۔ پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتا ہے۔ والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے۔ گھریلو ماحول خراب ہو رہا ہے۔ ۱۱ جولائی کو خانہ مال میں شمس کا اوج آپ کی معاشی پوزیشن کو مستحکم بنا رہا ہے۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ ۱۶ جولائی کو عین اسی جگہ مریخ کا ہبوط ہونے سے اخراجات میں تیزی آجائے گی۔ دوستوں سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں آپ کی خواہشات کی تکمیل اب ذرا مشکل ہوگی۔ آپ کو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ وگرنہ آپ کی معاشی صورتحال ابتر ہو سکتی ہے۔ ان ایام میں اپنی صحت اور جاب دونوں کا خیال رکھیں الغرضی مہنگی پڑ سکتی ہے۔ ۲۴ جولائی کا طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کر رہا ہے مگر محتاط رہیں آپ کے خفیہ دشمن بھی مضبوط ہو رہے ہیں۔ آپ کی منگنی آپ کی پسند کی جگہ ہونے کے قوی امکانات ہونگے۔ بچوں کی اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۷ اگست کو تیسرے مریخ کا اوج عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کو مزید بہتر بنا رہا ہے آپ نزدیکی سفر کی تیاری کر رہے ہیں۔ دوستوں کا ہر طرح کا تعاون میسر رہے گا۔ آپ کی صحت بھی بہتر ہو رہی ہے۔ خواہشمند افراد کے لیے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ ۲۱ ستمبر کو چوتھے عطارد کا شرف گھریلو اور پراپرٹی کے معاملات میں بہتری لا رہا ہے۔ خاندان اور معاشرے میں آپ کی عزت بڑھ رہی ہے۔ ۱۱ اکتوبر کو پانچویں کے حاکم زہرہ کو ہبوط ہوگا۔ آپ کو خاندان یا گھر اور بچوں پر اضافی اخراجات کا سامنا ہوگا۔ بیرون ملک سفر یا امیگریشن وغیرہ کے حوالہ سے کسی بھی قسم کی ادائیگی مالی نقصان کا باعث ہوگی۔ آپ کی منگنی نسبت ٹوٹنے کے بھی قوی امکانات ہونگے ۱۲ اکتوبر کو پانچویں شمس کا ہبوط عزیز و اقارب اور بچوں کی جانب سے پریشانیوں میں اضافہ کر سکتا ہے ان ایام میں نزدیکی سفر سے گریز کریں۔ آپ کو اپنی سماجی تقریبات کو بھی محدود کرنا ہوگا۔ ۱۲۰ اکتوبر کو چھٹے عطارد کا اوج جہاں آپ کی صحت اور جاب میں بہتری اور نئی جاب کے حصول کو ممکن بنائے گا۔ وہیں آپ کی ظاہری مخالفت میں بھی اضافہ ہو جائے گا۔ محتاط رہیں اس کے فوراً بعد ۷ نومبر تا یکم دسمبر زہرہ عین اسی مقام پر وبال زدہ رہے گا۔ اب آپ کے خفیہ دشمن آپ کی صحت اور جاب دونوں کو متاثر کر سکتے ہیں 18 دسمبر کو ساتویں زہرہ کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کو بری طرح متاثر کر رہا ہے۔ بچوں کو اپنے معاملات سے الگ رکھیں آپ کی منگنی شادی ملتوی یا ختم ہونے کے بھی امکانات موجود ہیں۔ امسال ۱۱ فروری کا گرہن آپ کے مالی اور سماجی تعلقات کو خراب کر رہا ہے۔ ۲۶ فروری کا شمس گرہن آپ کے کیریئر روزگار اور کاروباری معاہدوں کو متاثر کر رہا ہے۔ ۷ اگست کا قمری گرہن آپ کو مالی بحران سے دوچار کر سکتا ہے۔ سسرالی عزیزوں سے اختلافات پیدا ہو رہے ہیں۔ بیرون ملک سفر کے لیے ویزہ یا رقم کے لین دین سے گریز کریں۔ ۲۱ اگست کا شمسی گرہن عزیز و اقارب سے تعلقات اور مجموعی طور پر آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کر رہا ہے ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ادا کریں پروردگار آپ کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ (آمین) ستارہ مشتری ۱۰ اکتوبر تک پانچویں قیام کرتے ہوئے آپ کو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ مگر ۶ فروری تا ۹ جون رجعت کے ایام میں آپ کو شراکتی ازدواجی اور کاروباری معاملات میں مشکلات سے دوچار کر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ان ایام میں آپ بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا۔ دوسرا بڑا ستارہ زحل ۲۰ دسمبر تک گو کہ اپنے اوج کے گھر میں رہے گا مگر طالع کے مقابل رہتے ہوئے آپ کے کاموں میں رکاوٹ بھی پیدا کرتا رہے گا۔ ۶ اپریل تا ۲۵ اگست آپ کو از حد محتاط رہنا ہوگا۔ ستارہ زحل آپ کے وراثتی اور اعلیٰ تعلیم بیرون ملک سفر اور سسرالی عزیزوں سے منسوبہ معاملات کا حاکم ہے اس طرح رجعت کے ایام کے علاوہ باقی عرصہ یہ آپ کو اپنے منسوبہ معاملات میں فوائد دیتا رہے گا۔ امید ہے بتائے گئے حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ امسال بہتر پلاننگ کر سکیں گے۔

**صدقہ** ہر ہفتہ ۸۸۰ گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں **وردِ خاص** روزانہ بعد از نماز فجر ۳۲ مرتبہ ورد کریں (سورۃ الاسراء آیت ۸۱+۸۰)

**جلالی تسبیح برائے وصولیٔ قرض:** نماز کے بعد سجدہ میں جا کر یہ کلمات صرف ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں اور دعا مانگیں کامیابی کے بعد صدقہ دیں پرندوں کو دانہ اور مچھلیوں کو غذا ڈالیں

**یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ** (اے صاحب جلال و کرامت)

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** ______ سفید و دھیما

**عنصر:** ______ آبی

**جواہر:** ______ پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** ______ عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** ______ حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر **عدد:** ۲ **22 June to 23 July** **حروف:** ح، د

**اہم نکات** 2017 کی سب سے اہم بات دونوں بڑے ستاروں زحل اور مشتری کے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر اوج اور رجعت ہے اس کے علاوہ امسال آپ کے پانچوں اولاد اور دسویں کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ کا طالع میں ہبوط ہے جو کہ بہت نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے عطارد کے ساتھ ساتھ امسال زہرہ کو بھی رجعت ہوگی یہ دونوں اور دیگر سیارگان امسال آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت** امسال آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب ہونگے آپ کے بیت الصحت کا حاکم مشتری گو کہ اوج میں ہے اور بیت الصحت میں ستارہ زحل کا اوج ہے مگر یہی اوج آپ کو تمام سال سحر جادو کا شکار بنا سکتا ہے۔ ۶ فروری تا ۹ جون مشتری کی رجعت اور ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست زحل کی رجعت بھی آپ کی صحت کو بری طرح متاثر کرسکتی ہے۔ اس کے علاوہ ۱۱۸ اکتوبر تا ۲ دسمبر کا عرصہ بھی آپ کی صحت کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ مجموعی طور پر یہ سال کسی طور بھی آپ کی صحت کے لیے بہتر نظر نہیں آرہا آپ کو روحانی طریقہ علاج کی ضرورت ہوگی۔

**سماجی تعلقات** سال کے پہلے چار ماہ آپ کو سماجی تعلقات نبھانے رکھنا خاصہ مشکل ہوسکتا ہے۔ بہن بھائیوں سے اختلافات سے گریز کریں۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی مریخ کی طالع میں ہبوطی کیفیت آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کردے گی۔ کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں ۲۶ جولائی تا یکم اکتوبر آپ کو ملے جلے یعنی اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا۔ ۶ نومبر تا آخر سال ایک بار پھر آپ کو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ ان ایام میں سماجی تقریبات میں شرکت سے گریز کریں۔ اگر بہ امر مجبوری جانا پڑے تو گفتگو میں ازحد احتیاط کریں۔

**منگنی شادی** یوں تو امسال آپ کو منگنی شادی کے کئی مواقع ملیں گے مگر کچھ اوقات ایسے بھی ہونگے جس میں اٹھائے گئے اقدامات کسی بھی طور فائدہ مند نہ ہونگے منگنی کے حوالہ سے یکم جنوری تا ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی، ۱۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا۔ شادی کے حوالہ سے ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری، ۶ اپریل تا ۲۵ اگست کا عرصہ موافق نہ ہوگا۔ ان ایام میں کی گئی شادیاں مبارک ثابت نہ ہونگی۔ سال کا باقی عرصہ ان شاءاللہ موافق ہوگا۔

**تعلیمی کریئر** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے سرطان بچوں کو جنوری تا اپریل، اگست تا اکتوبر اور نومبر دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے سرطان افراد کو سال کے پہلے چھ ماہ مشکلات کا سامنا رہے گا باقی چھ ماہ ان شاءاللہ موافق رہیں گے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** امسال آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ آغاز سال تا ۲۸ جنوری، ۱۰ مارچ تا ۴ جون بالعموم اور ۴ جون تا ۲۰ جولائی آپ کو بالخصوص مشکلات درپیش آسکتی ہیں۔ ان ایام میں بچوں کے حوالہ سے جذباتی فیصلوں سے گریز کریں۔ ۲۰ جولائی تا ۱۲۳ اکتوبر کا عرصہ بہتر رہے گا۔ اولاد کے خواہشمند سرطان جوڑوں کو خوشخبری مل سکتی ہے۔ ۱۲۳ اکتوبر کا ۹ دسمبر کا دورانیہ بھی ایک مشکل وقت ہوگا۔ حاملہ خواتین کے لیے سب سے مشکل دورانیہ ۴ جون تا ۲۰ جولائی ہوگا۔ آپ کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔

**سفر** امسال آپ کو جنوری تا آخر اپریل نزدیکی سفروں میں ازحد احتیاط کرنا ہوگی۔ اس کے علاوہ ۱۷ مئی تا ۷ جون، یکم تا ۱۱۸ اکتوبر، ۶ نومبر تا آخر سال بھی نزدیکی سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا طویل سفر کے حوالہ سے ۶ فروری تا ۹ جون آپ کو مشکلات کا سامنا رہے گا۔ آپ کو سفر کے التوا یا منسوخی جیسے حالات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں۔ جون تا اکتوبر حالات انتہائی موافق ہونگے باقی عرصہ بھی نسبتاً بہتر رہے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** گو کہ آپ کے ازدواجی تعلقات کا حاکم ستارہ اوج کے گھر ہے مگر چھٹے گھر منفی پوزیشن اور ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست رجعت کیوجہ آپ کے تعلقات آخر اگست تک اتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے دوسری طرف یکم تا ۲۰ جنوری ساتویں شمس کا حضیض آپ کے مابین کشیدگی کو عروج پر لے جائے گا۔ محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے ستمبر تا دسمبر کا عرصہ قدرے بہتر رہے گا۔

**معیشت کیرئیر روزگار** آپ کے کیرئیر روزگار کا حاکم ستارہ مریخ آغاز سال تا ۲۸ جنوری حالت طرح میں ہوگا۔ کاروباری معاملات سست روی کا شکار رہیں گے۔ ۲۸ جنوری تا ۱۰ مارچ حالات قطعی طور پر موافق ہونگے آپ کے لیے ترقی کے موافق مواقع بن رہے ہیں مگر اس کے فوراً بعد ۱۰ مارچ تا ۴ جون مریخ کی وبالی کیفیت آپ کے کاروباری معاملات کے لیے موافق نہ ہوگی۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی کا عرصہ آپ کے کاروباری معاملات کے حوالہ سے کسی معاملات سے کم نہ ہوگا۔ جلد بازی میں کیے گئے فیصلے شدید نقصان کا باعث ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کو بھی کیریئر کے حوالہ سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ آپ کو باس یا سینئرز کی جانب سے مخالفت کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ ۲۰ جولائی تا ۲۳

اکتوبر کا عرصہ آپ کو معاملات سنبھالنے میں مددگار ہو گا۔ حالات تیزی سے بہتر ہو رہے ہیں ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ ایکبار پھر قدرے مشکل ہو سکتا ہے۔

**خصوصی احکامات** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں ستارہ مشتری زائچہ کے چوتھے گھر رہتے ہوئے خانگی معاملات میں بہتری لائے گا۔ مگر فروری تا جون اسکی رجعت معاملات کو خراب بھی کر سکتی ہے۔ دوسرا بڑا ستارہ زحل جو کہ زائچہ کے ساتویں آٹھویں گھر کا حاکم ہے چھٹے گھر اوج یافتہ رہے گا۔ مگر چھٹے گھر زحل کی موجودگی جہاں آپ کی جاب میں بہتری لائے گی۔ وہیں آپ کو سحر جادو اور کئی قسم کی بندشوں کا سامنا کرنا پڑے گا اپریل تا آخر اگست چھٹے زحل کی رجعت آپ کی صحت، شراکتی، ازدواجی اور وراثتی معاملات کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے۔ محتاط رہیں ۹ جنوری کو ساتویں شمس کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کر سکتا ہے آپ کی مالی پوزیشن بھی متاثر ہو سکتی ہے ۳۰ جنوری کو نادیں زہرہ کا شرف آپ کے لیے اعلیٰ تعلیم، بیرون ملک سفر کے دروازے کھول دے گا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ آپ گھر کی تبدیلی یا تزئین و آرائش میں مصروف ہیں۔ ۳ مارچ کو عطارد کا ہبوط عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ کر دے گا۔ بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش کے حوالہ سے پرابلم ہو سکتی ہے، امیگریشن کے حوالہ سے بھی آپ کی مشکلات میں اضافہ ہو جائے گا۔ ان دنوں نئے کیسز یا اپیل وغیرہ کرنے سے گریز کریں ۷ اپریل کو خانہ مال کا حاکم شرف میں آنے سے آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے۔ کاروباری معاملات میں بھی بہتری متوقع ہے، ۲۰ مئی کو گیارہوں عطارد کا حضیض آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کر دے گا۔ دوستوں اور عزیزوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی۔ امیگریشن سے وابسطہ معاملات ایکبار پھر سر اٹھا رہے ہیں ۷ جون کو عطارد کے اپنے ہی گھر آجانے سے جاری مسائل کا خاتمہ ہو جائے گا۔ مگر ان ایام میں آپ کو عزیز و اقارب کی جانب سے خفیہ سازشوں کا سامنا رہے گا۔ ۹ جون تا ۵ جولائی کے کی ۱۱ جولائی کو طالع میں شمس کا اوج آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کر دے گا۔ آپ کی معاشی صورتحال بہتر ہو رہی ہے مگر اس کے فوراً بعد ۱۶ جولائی کو طالع میں مریخ کا ہبوط آپ کے مزاج میں تیزی پیدا کر دے گا۔ آپ کا کیریئر روزگار داؤ پر لگ سکتا ہے۔ خود کو کنٹرول میں رکھیں۔ جذباتیت قطعی طور پر نقصان دہ ہوگی ان ایام میں بچوں پر خاص توجہ دیں۔ آپ کی منگنی نسبت ختم ہونے کے بھی قوی امکانات موجود ہیں۔ ۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ آپ کے خانہ مال میں اوج یافتہ رہے گا۔ اور ۱۷ اگست کو عین اوج کے درجات سے گزرے گا دوسری طرف ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس بھی یہیں قیام پذیر رہے گا۔ جو کہ اسکا اپنا گھر ہے ان دونوں سیارگان کی موجودگی آپ کی مالی کاروباری پوزیشن کو مستحکم کر رہی ہے۔

جولائی کو بارہویں زہرہ کا اوج اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کر رہا ہے۔ آپ کی امیگریشن اور بیرون ملک بہتر رہائش کے امکانات روشن ہو رہے ہیں۔ ایکبار پھر آپ کو گھر کی تزئین و آرائش اور تبدیلی کا موقع مل رہا ہے۔ دوسری طرح آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی گرم رہے گا۔ محتاط رہیں۔ ۲۱ ستمبر کو تیسرے عطارد کا شرف عزیز و اقارب بالخصوص، بہن بھائیوں سے تعلقات بہتر بنا رہا ہے آپ کی سماجی حیثیت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے مستقل سکونت اپلائی کرنے کے لیے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۸ اکتوبر تیسرے حاکم عطارد حالت طرح میں رہے گا دوسری جانب ۱۱ اکتوبر کو عین اسی جگہ زہرہ کا ہبوط ہونے سے آپ کے سماجی تعلقات بری طرح متاثر ہو سکتے ہیں پبلک پلیسز پر بحث و تکرار سے گریز کریں آپ کے خانگی معاملات بھی متاثر ہو رہے ہیں یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کو مشکل بنا دے گا۔ ۱۲ اکتوبر کو چھوٹے شمس کا ہبوط خاندان اور گھریلو ماحول کو متاثر کر رہا ہے۔ وجہ تنازع مالی معاملات بن سکتے ہیں۔ ۲۰ اکتوبر کو پانچویں عطارد کا اوج بچوں کے حوالہ سے آسودگی لا رہا ہے آپ کی منگنی طے پا جانے کے ایک بار پھر قوی امکانات ہونگے ۶ نومبر تا آخر سال عطارد چھٹے وبال زدہ رہے گا۔ جاب کے حوالہ سے کسی بھی قسم کی مہم جوئی سے گریز کریں وگرنہ جاب سے ہاتھ دھونے پڑ سکتے ہیں اپنے خفیہ دشمنوں سے محتاط رہیں اس کے علاوہ آپ کی صحت بوجہ سحر جادو اور ڈپریشن متاثر ہو سکتی ہے۔ ۲۲ نومبر تا ۱۲ دسمبر شمس کی چھٹے موجودگی جہاں جاب اور صحت کے معاملے میں بہتری لائے گی۔ وہیں آپ مالی بندش کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ ۱۳ دسمبر کو عین اسی جگہ زہرہ کا حضیض آپکو دوستوں اور خاندان کے افراد کی مخالفتوں کا سامنا کرنے پر مجبور کر دے گا۔ اپنی صحت اور جاب کا خاص خیال رکھیں امسال ہونے والے تمام شمسی و قمری گرہن آپ کی عزت و توقیر مالی پوزیشن کے علاوہ آپ کے بیرون ملک سفر، وراثتی، شراکتی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں ان ایام کو نوٹ فرمائیں اور بڑے وقت صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا**

**صدقہ** ہر ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں

**وردِ خاص** روزانہ صبح ایک تسبیح سورۃ یوسف آیت ۶۳ تلاوت کریں بمعہ اول و آخر ۱۱۔۱۱ مرتبہ درود پاک

**قضائے حاجات** نہایت مجرب عمل ہے شب کے آخری حصہ میں باوضو ہو کر بقبلہ خلوت کی جگہ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ) ہر 100 مرتبہ پڑھنے کے بعد کہے (اَللّٰهُمَّ اكْفِنِي حَاجَتِي ) یہاں حاجت کا ذکر کرنے کے بعد کہے (اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ )3 رات متواتر عمل کرے

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی

**عنصر:** آتشی

**جواہر:** ہیرا، السینیا

**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور

**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** ۱ **24 July to 23 Aug** **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات** 2017 آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوسکتا ہے۔ بیت الاقرباء میں مشتری کی اور پانچویں بیت الاولاد میں زحل کی اوج یافتہ نشست جہاں آپ کے معاملات میں بہتری کا باعث ہوگی وہیں امسال ان دونوں کی رجعت آپ کے لیے مشکلات بھی پیدا کررہی ہے۔ اس کے علاوہ مریخ کا ہبوط اور زہرہ کی رجعت بھی آپ کو متاثر کررہی ہے۔ دیگر سیارگان کے شرف ہبوط اور امسال ہونے والے گرہن آپ کی زندگی پر کیا اثرات مرتب کررہے ہے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت** یوں تو مجموعی طور پر امسال آپ کی صحت کافی بہتر رہنے کی توقع ہے مگر بہرحال سپر سیارگان کی وجہ سے حالات کبھی بھی ایک جیسے نہیں رہتے امسال یکم تا ۲۰ جنوری آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ۶ اپریل تا ۲۵ اگست بیت الصحت کا حاکم زحل رجعت میں رہنے سے آپ کی صحت مخدوش حالات کا شکار ہوسکتی ہے محتاط رہیں باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔

**سماجی تعلقات** سماجی تعلقات کے حوالے سے امسال آپ کو خاص احتیاط کرنا ہوگی گو کہ اکتوبر تک مشتری آپ کے بیت الاقرباء میں قیام کرے گا مگر دیگر سیارگان اپنا بھرپور کردار ادا کرتے رہیں گے۔ ۳ فروری تا ۹ جون آپ کو اپنے سماجی روابط تقریبات اور عزیز و اقارب کے حوالہ سے خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا ورنہ اپ کے تعلقات بری طرح متاثر ہوسکتے ہیں اسکے علاوہ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ بھی بہتر نہ ہوگا۔ آپکے خانگی حالات متاثر ہونے سے آپ کے سماجی رتبہ میں کمی واقع ہوسکتی ہے ان ایام میں عزیز و اقارب سے لین دین بہتر نہ ہوگا۔

**منگنی شادی** امسال آپ کو منگنی شادی کے حوالے سے وقت کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا۔ وگرنہ بنی بنائی بات ختم ہوسکتی ہے۔ یکم جنوری تا ۱۶ اپریل منگنی سے قبل مشتری سے منسوبہ صدقہ ضرور دیں ۶ اپریل تا ۲۵ اگست کی گئی منگنیاں ختم ہونے کے قوی امکانات ہونگے اس وقت سے گریز کریں۔ شادی نکاح کے حوالے سے ۲۰ جنوری تا ۲۰ مارچ قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا۔ باقی دورانیہ میں آخر اگست تک شادی سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں۔

**سفر** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے امسال آپکو ماحول بہت سازگار نہ ملے گا۔ 3 فروری تا ۶ جون آپ کے پروگرام بنتے اور ملتوی ہوتے رہیں گے ۶ جون تا 20 ستمبر ان شاء اللہ سفر وسیلہ ظفر ہونگے۔ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ ۱۴ اکتوبر تا ۸ نومبر کا عرصہ ایکبار پھر موافق ہوگا طویل یا بیرون ملک ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے حوالہ سے ۲۸ جنوری تا ۱۰ مارچ، ۲۰ مارچ تا ۱۲۰ اپریل، ۲۰ جولائی تا ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ بہتر رہے گا۔ امسال آپکو حج وعمرہ وزیارات مقدسہ کے سفر کا موقع مل سکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** ۲۰۱۷ بے اولاد یا خواہشمند حضرات کے لیے خوشخبری لا رہا ہے دونوں بڑے سیارگان مشتری و زحل باذن اللہ آپ کے موافق ہونگے البتہ دوران حمل آپ کو خاص مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ ۶ فروری تا ۲۵ اگست زحل و مشتری کی رجعت آپ کو خاصہ متاثر کرسکتی ہے۔ آپ کے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا۔ نومبر دسمبر بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ انعامی بانڈ لاٹری کے خواہشمند افراد کے لیے فروری تا ستمبر کا عرصہ موافق رہے گا۔

**تعلیمی کریئر** اسد بچوں کو امسال فروری تا جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے اسد افراد کو یکم تا ۲۸ جنوری ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی، ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر مشکلات کا سامنا رہے گا۔ اس حوالہ سے صدقہ اور روحانی تدارک آپ کے معاملات کو بہتر بنا سکتا ہے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** ۲۰۱۷ آپ کے شراکت ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے کافی بہتر رہے گا۔ ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری ساتویں شمس کا وبال آپکے معاملات خراب کرسکتا ہے۔ ۶ اپریل تا ۲۵ اگست بیت الزوج کا حاکم زحل رجعت میں رہنے سے آپ کے تعلقات میں کھنچاؤ تناؤ رہے گا مایوسی کا شکار نہ ہوں۔ انشاء اللہ جلد حالات میں بہتری آجائے گی اس حوالہ سے صدقہ دینا بہترین حل ہوگا۔ امسال آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے مگر یاد رہے صرف وہی شراکت داریاں بہتر رہیں گی جو طویل دورانیہ پر مربوط ہونگی۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپ کی معاشی صورتحال گذشتہ سال سے بوجہ راہو دگرگوں چل رہی ہے یہ صورتحال امسال بھی آخر اپریل تک چلے گی۔ دوسری طرف ۱۳ اپریل تا ۶ جون کیریئر کے حاکم زہرہ کی وبال زدہ کیفیت اور رجعت آپ کے کیریئر روزگار پر انتہائی مضر اثرات مرتب کرے گی۔ اسی دوران کیریئر کے گھر مریخ کی موجودگی ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل آپ کی مشکلات میں اور اضافہ کردے گی۔ ملازم پیشہ افراد کو تنزلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اپنے سینئرز سے تلخ کلامی یا جذباتیت کا مظاہرہ مہنگا پڑ سکتا ہے اس کے علاوہ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**خصوصی احکامات** ۲۰۱۷ آپ کے لیے مجموعی طور پر بہت اچھا نظر آرہا ہے۔آپ کو حد درجہ احتیاط سے کام لینا ہوگا۔بہتر تدابیر اور مالک سے رابطہ حالات کو قطعی طور پر بدل بھی سکتا ہے سال کا آغاز ۹ جنوری کو چھٹے شمس کے حضیض سے ہورہا ہے اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں آپ کی جاب آپ کی کسی غلطی کی وجہ سے جاسکتی ہے۔اپنی جاب بچانے کی کوشش کریں۔۳۰ جنوری کو کیریئر کا حاکم شرفیاب ہونے سے کیریئر روزگار پر مثبت اثرات مرتب ہونگے آپ کے سماجی تعلقات میں بھی بہتری متوقع ہے،شراکتی مالی معاملات بھی بہتر ہورہے ہیں۔۵ مارچ کو آٹھویں عطارد کا ہبوط آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کردے گا۔

آپ کی معاشی صورتحال خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔دوستوں سے لین دین میں محتاط رہیں۔۷ اپریل کو آپ کا اپنا ستارہ شمس نادیں شرفیاب ہونے سے آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا۔روحانی علوم میں آپ کا رجحان بڑھ رہا ہے۔اعلی تعلیم اور بیرون ملک سفر حج وزیارات کی راہ ہموار ہورہی ہے۔۲۰ مئی کو کیریئر کے گھر عطارد کا حضیض ہوگا ان ایام میں کیریئر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی بڑے فیصلہ سے گریز کریں مالی لین دین، چیک یا تحریری معاہدوں سے بھی گریز بہتر ہوگا۔دوستوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔بغیر تصدیق کسی بھی معاملے میں لب کشائی کرنا شرمندگی کا باعث ہوگا۔۱۱ جولائی کا طالع کا حاکم بارہویں اوج یافتہ ہونے سے آپ کے امیگریشن یا بیرون ملک رہائش کے مسائل حل ہوجائیں گے۔آپ کے دشمن بھی آپ کی عزت کرنے پر مجبور ہونگے۔۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر طالع میں مریخ کی موجودگی آپ کی خود اعتمادی میں اضافہ کردے گی۔آپ بیرون ملک سفر کی کوشش کررہے ہیں۔خانگی معاملات میں بہتری آرہی ہے۔۲۰ جولائی تا ۲۳ اگست شمس بھی طالع میں رہتے ہوئے آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کررہا ہے۔آپ کا ستارہ عروج پر ہے کامیابیاں آپ کے قدم چوم رہی ہیں۔۲۴ جولائی گیارہویں زہرہ کا اوج آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا۔دوستوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائی کیریئر روزگار کی بہتری میں معاون ہونگے ۱۷ اگست کو مریخ عین اوج کے درجات پر ہوگا۔گھر کی تبدیلی اعلی تعلیم بیرون ملک سفر ویزہ اپلائی کرنے کے حوالہ سے یہ سال کا بہترین وقت ہے ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر خانہ مال میں مریخ کی موجودگی کیوجہ سے اخراجات میں تیزی آجائے گی۔محتاط رہیں ۲۱ ستمبر خانہ مال میں عطارد کا شرف آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کردے گا۔مگر ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر تیسرے عطارد حالت طرح میں رہے گا۔آپ کو بہن بھائیوں یا دوستوں کی وجہ سے اضافی اخراجات کا سامنا رہے گا۔اپنی سماجی مصروفیات کو کم سے کم رکھنا بہتر ہوگا۔۱۱ اکتوبر کو خانہ مال میں زہرہ کا ہبوط کاروباری حوالہ سے مالی نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔

ان ایام میں کسی بھی نئے معاہدے،کاروبار کی تبدیلی یا کیریئر کے حوالہ سے کسی بڑے فیصلہ سے گریز کریں۔۴ تا ۷ نومبر زہرہ کے حالت طرح میں آجانے سے جاری مسائل کا خاتمہ ممکن ہوجائے گا۔۱۲ اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط آپ کے سماجی تعلقات کو انتہائی متاثر کرسکتا ہے۔عزیز واقارب سے تعلقات بنائے رکھنا مشکل ہوگا۔محتاط رہیں ورنہ آپ کا سماجی وقار بری طرح متاثر ہوسکتا ہے۔۲۰ اکتوبر کو چوتھے عطارد کا اوج ہونے سے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کی خرید وفروخت کے حوالہ سے یہ بہترین وقت ہے۔دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔۶ نومبر تا آخر سال عطارد زائچہ کے چھٹے گھر وبال زدہ رہنے سے آپ کو جاب کے حوالہ سے شدید مشکلات پیش آسکتی ہیں آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہوسکتی ہے محتاط رہیں۔۷ نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کے چوتھے موجودگی خانگی معاملات کو متاثر کرسکتی ہے۔خاندان کے افراد یا کاروباری معاملات کیوجہ سے گھریلو ماحول متاثر ہورہا ہے۔دسمبر کا مہینہ بھی آپ کی صحت اور جاب کے حوالہ سے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔نومبر دسمبر آپ کو ملازموں کے حوالہ سے بھی مشکلات پیش آسکتی ہیں۔احتیاط لازم ہوگی۔امسال ہونے والے گرہن آپ کے شخصی وقار عزت توقیر،شراکتی،ازدواجی مالی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں گرہن کے ایام کو جنتری سے نوٹ فرمالیں ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کا خاص طور پر اہتمام کریں پروردگار آپ کا حامی وناصر ہو۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا**

**صدقہ** ہر ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔ **ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ یوسف آیت ۶۴ بعد از فجر تلاوت کریں بمعہ اول واخر ۱۱۔۱۱ مرتبہ درود پاک

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواھر:** گومیدک زرد،عقیق،فیروزہ
**بھترین شریک حیات:** جدی،ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس،حوت،جوزا
**بیماریاں:** معدہ،جگر،آنتوں کی بیماریوں،السر،کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **24 Aug to 23 Sep** **حروف:** پ،غ

**اھم نکات** اسلام علیکم ۲۰۱۷ آپ کے لیے خاصہ اہم سال ہے آپ کے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری کی موجودگی اور رجعت اچھے بڑے دونوں طرح کے اثرات مرتب کررہے ہیں۔بیت الاقرباء اور آٹھویں کے حاکم کو امسال اوج،ہبوط اور وبال ہوگا۔جو کہ آپ کے لیے خاصی اہمیت کے حامل ہونگے دیگر سیارگان میں زہرہ،عطارد اور شمس کے شرف وہبوط اور امسال ہونے والے گرہن آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کررہے ہیں۔

### صحت
آغاز سال میں ہی ۲۰ جنوری کو چھٹے شمس کا وبال آپ کی صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ محتاط رہیں۔ گوکہ آغاز سال تا ۲۰ دسمبر آپ کے بیت الصحت کا حاکم زحل اوج کے گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے مگر ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست ستارہ زحل کی رجعت آپ کی صحت کو متاثر کرسکتی ہے اس دورانیہ میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں وگرنہ کسی دیر پا بیماری کا شکار ہوسکتے ہیں دوسری طرف ۴ جون تا ۲۰ جولائی زائچے کے آٹھویں کا حاکم ہبوط کے گھر رہتے ہوئے آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار کرسکتا ہے۔ اس طرح ڈپریشن سے منسوبہ مسائل میں مبتلا ہوسکتے ہیں۔ انشاء اللہ باقی دورانیہ بہتر گذرے گا۔

### سماجی تعلقات
امسال آپ کو سماجی تعلقات کو انتہائی صبر و تحمل سے نبھانا ہوگا۔ یکم تا ۲۸ جنوری، ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی، ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر یہ سال کے وہ دورانیے ہیں جب آپ کو سماجی معاملات میں خاصی مشکلات پیش آئیں گی ان ایام میں ہر قسم کی جذباتیت سے گریز کریں بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات بنائے رکھنا گوکہ مشکل ہوگا مگر اسی میں بہتری پنہاں ہے

### منگنی شادی
امسال آپ کی منگنی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہیں بلکہ وہ سنبلہ افراد جنکی بات تا حال طے نہیں پائی انشاء اللہ اب طے پا جائے گی۔ یکم تا ۲۰ جنوری ایسی تقریبات سے گریز بہتر ہوگا اس کے علاوہ ۶ اپریل تا ۲۵ اپریل بات شروع کرنے سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور دیں تا کہ پائیدار بات طے پا سکے شادی کے حوالہ سے امسال آپ کو وقت کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا۔ یکم تا ۲۸ جنوری ایسی تقریبات سے گریز کریں ۶ فروری تا ۹ جون بوجہ رجعت مشتری اور ۲۶ فروری تا ۱۳ مارچ بوجہ عطارد آپ کی طے شدہ شادیاں بھی مخدوش حالات کا شکار رہیں گی اس دوران کی گئی شادیاں دیر پہ ثابت نہ ہونگی۔ سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ موافق رہے گا۔

### تعلیمی کرئیر
ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے سنبلہ بچوں کو یکم تا ۲۸ جنوری، ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی، ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ جبکہ اعلی تعلیم حاصل کرنے والے سنبلہ افراد کو ۳ جنوری تا ۱۵ اپریل، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر مشکلات کا سامنا رہے گا۔ صدقہ اور روحانی تدارک بہترین حل ہے۔

### اولاد انعامی بانڈ لاٹری
اولاد کے خواہشمند سنبلہ افراد کے لیے یہ سال خوشخبری لے کر آرہا ہے۔ انشاء اللہ بطفیل پنجتنؑ آپ کی جھولی مراد سے بھر جائے گی۔ مگر حاملہ خواتین کو سال کا کچھ عرصہ بالخصوص احتیاط سے گزارنا ہوگا۔ یکم تا ۲۰ جنوری اور ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست آپ کو خاص طور پر احتیاط کرنا ہوگی۔ بڑے بچوں کے حوالہ سے بھی سنبلہ افراد کو اسی دورانیے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ آپ کے بچوں میں سستی کاہلی اور ضد کا عنصر بڑھ جائے گا انعامی بانڈز لاٹری کے شائق افراد فروری مارچ اور ستمبر تا دسمبر قسمت آزمائی کریں۔

### سفر
نزدیکی سفروں کے حوالہ سے امسال ۳ فروری تا ۱۰ مارچ، ۲۰ جولائی تا ۲۳ اکتوبر اور دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا بتائے گئے دورانیہ کے علاوہ سفر سے گریز بہتر ہوگا بامر مجبوری صدقہ ضرور دیں۔ دور دراز بیرون ملک سفر کے حوالہ سے ۳ فروری تا ۲۱ اپریل، ۲۹ اپریل تا ۶ جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۹ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا دورانیہ موافق نہ ہوگا۔ اس دوران سفر سے گریز کریں آپ کے بنے بنائے پروگرام ملتوی ہوسکتے ہیں۔ اس دوران ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ وگرنہ وقت اور روپیہ کا ضیاع ہوگا۔

### شراکتی ازدواجی تعلقات
آغاز سال میں ہی ۳ جنوری تا ۳ فروری زہرہ آپ کے بیت الزوج میں بحالت شرف آ جانے سے آپ کے تعلقات بہتر سے بہترین ہو رہے ہیں۔ آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے ۶ فروری تا ۹ جون بیت الزوج کا حاکم مشتری رجعت میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات کو کشیدہ کرسکتا ہے سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ خاصہ بہتر گذرے گا۔

### معیشت کیرئیر روزگار
آپ کے کریئر روزگار کا ستارہ عطارد ایک سال میں شرف و ہبوط اوج وبال جیسی کیفیات سے گذرتے ہوئے آپ پر اپنے اچھے برے اثرات مرتب کرتا ہے امسال ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ کیرئیر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی قسم کے بڑے فیصلے یا تحریری معاہدے سے گزیر کریں ۳۱ مارچ تا ۷ جون کا عرصہ بھی آپ کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ جلد بازی یا پریشانی میں کوئی بھی قدم مت اٹھائیں۔ ۷ جون تا ۳۰ ستمبر تک کا عرصہ آپ کے لیے نئے منصوبوں اور ترقی کی راہیں کھول دے گا۔ یکم تا ۱۸ اکتوبر احتیاط سے گزاریں اسی طرح ۶ نومبر تا آخر سال بھی محتاط روی سے گزاریں۔

### خصوصی احکامات
۲۰۱۷ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہوگا کوشش کریں دستیاب شدہ معلومات کے مدنظر بہتر سے بہتر منصوبہ بندی کریں اور بتائی گئی باتوں کی کچھ پیش بندی کریں تا کہ منفی وقت کو بہتر انداز میں گزار سکیں۔ ۹ جنوری کو پانچویں کا حاکم شمس حضیض میں جانے سے بچوں کے مسائل سر اٹھائیں گے آپ کی منگنی ٹوٹ سکتی ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو بھی مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ آپ کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے۔ ۳۰ جنوری کو ساتویں زہرہ کا شرف آپ کی شادی نکاح کی راہ ہموار کردے گا۔ آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۶ مارچ تا ۱۴ مارچ عطارد عین اسی جگہ قیام کرتے ہوئے ۵ مارچ کو عین ہبوطی درجات سے گزرے گا آپ کے مابین غلط فہمیاں بڑھ رہی ہیں۔ گفتگو میں احتیاط کریں بغیر تصدیق کسی بات پر یقین نہ کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہوجائے گی۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں بہن بھائیوں سے نہ چاہتے ہوئے بھی حالات کشیدہ ہوسکتے ہیں آپ کی کشیدگی کی وجہ وراثتی شراکتی معاملات ہوسکتے ہیں۔

تا۱۴اپریل دوستوں سے اختلافات مزید بڑھ سکتے ہیں ۷ اپریل کو بارہویں شمس کا شرف آپ کی امیگریشن سے متعلقہ خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا۔ پہلے سے مقیم افراد کو بہتر رہائش مل سکتی ہے۔ مگر محتاط سنبلہ افراد کے خلاف خفیہ سرگرمیاں بھی عروج پر ہونگی۔ ۲۰ مئی کو نادیں عطارد کا حضیض سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے۔ ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون کیریئر کے گھر شمس کی حضیض زدہ حالت کیریئر روزگار پر برے اثرات مرتب کرے گا۔ ۶ جون تا ۵ جولائی نادیں زہرہ کی موجودگی سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ کردے گی۔ ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہے ۷ تا ۲۱ جون طالع اور کیریئر کا حاکم اپنے ہی گھر رہتے ہوئے کاروبار میں ترقی نئے منصوبوں پر کام اور حسب منشاء ترقی تبادلے کے مواقع فراہم کرتا رہے گا۔ ۱۱ جولائی کو گیارہوں شمس کا اوج آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا۔ دوستوں سے تعلقات عروج پر ہونگے امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہے۔ ۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ بھی بارہویں قیام کرتے ہوئے اسی حوالہ سے معاون ہوگا مگر دوسری جانب آپ کو حد درجہ احتیاط بھی کرنا ہوگا۔ آپ عزیز واقارب کی ریشہ دوانیوں کا شکار بن سکتے ہیں، ۱۷ اگست اس حوالہ سے پیک کا دن ہوگا۔ مریخ عین اوج کے درجات پر موجود ہوگا۔ ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست بارہویں شمس بھی بارہویں موجود رہے گا۔ احتیاط لازم ہے۔ ۲۴ جولائی کیریئر کے گھر زہرہ کا اوج آپ کی کاروباری معاشی پوزیشن مستحکم کردیگا۔ کیریئر کے حوالہ سے کوئی بہترین آفر مل سکتی ہے۔ ۲۶ جولائی کو عطارد طالع میں آجائے گا۔ اور ۲۱ ستمبر کو عین شرفی درجات سے گزرے کا آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہورہا ہے۔ کیریئر کے حوالہ سے بہتر فیصلے متوقع ہیں عطارد یہاں ۳۰ ستمبر تک قیام کرے گا۔ اسی دوران ۱۳ اگست تا ۵ ستمبر رجعت میں رہے گا۔ اس دورانیہ میں جلد بازی سے گریز کریں مشاورت اسکا بہترین حل ہوگا۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر زہرہ بارہویں خفیہ سازشوں کے گھر موجود رہے گا۔ محتاط رہیں آپ مالی بندش کا شکار ہوسکتے ہیں ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر طالع میں مریخ کی موجودگی آپ کی خوداعتمادی میں اضافہ کردے گی۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر عطارد خانہ مال میں حالت طرح میں رہے گا۔ آپ کو اضافی اخراجات کا سامنا ہوگا۔ فضول خرچی آپ کو مالی بحران کا شکار کرسکتی ہے۔ ۱۱ اکتوبر کو طالع میں زہرہ کا ہبوط آپ سے مالی معاملات میں کوئی غلط فیصلہ کرواسکتا ہے۔ ان ایام میں سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ ۱۴ اکتوبر کو زہرہ کے خانہ مال میں آجانے سے مالی بحران کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ ۱۲ اکتوبر کو خانہ مال میں شمس کا ہبوط دشمنوں کی جانب سے آپ کو مالی نقصان پہنچانے کی سازش ہوسکتی ہے ۲۰ اکتوبر کو تیسرے عطارد کا اوج عزیز واقارب سے تعلقات بڑھانے میں معاون ہوگا۔

آپ کی کاروباری سوچ بوجھ میں اضافہ ہورہا ہے۔ ۶ نومبر تا آخر سال عطارد چوتھے وبال میں رہنے سے اور ۷ نومبر تا ۲۵ دسمبر زہرہ کے تیسرے چوتھے وبال وحضیض میں رہتے ہوئے آپ کے عزیز واقارب سے تعلقات خاصے متاثر ہورہے ہیں۔ والدہ اور خاندان کے افراد سے بھی تعلقات انتہائی کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ عین ممکن ہے آپ کو گھر تبدیل کرنا پڑ جائے اس تمام دورانیے میں اپنی سوچ کو مثبت رکھیں اور اپنے خفیہ دشمنوں کو پہچاننے کی کوشش کریں تدبر آپ کے لیے واپسی کے راستے کھول سکتا ہے۔ امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن آپ کے بیرون ملک قیام، شراکتی ازدواجی تعلقات، صحت، جاب کو متاثر کرسکتے ہیں، قمری گرہن آپ کی خوش بختی کی تنسیخ کا باعث بھی بن سکتی ہے، شمسی گرہنوں کا ایک مثبت پہلو بھی ہے یہ آپ کے خفیہ دشمنوں کے لیے شدید نقصان دہ ثابت ہوسکتے ہیں۔ امید کرتا ہوں ان تمام حالات سے آگاہی ہونے پر آپ ۲۰۱۷ کو بہتر طریقہ سے گزار سکیں گے۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا**

**صدقہ** ہر منگل ۹۰۰ گرام دال مسور اور ہر بدھ ۵۰۰ گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ ۳۴ مرتبہ سورۃ طٰہٰ آیت ۲۵ تا ۲۸ ورد کریں۔

**برج: میزان — LIBRA — سیارہ: زہرہ**



رنگ: نیلا، فیروزی، ہلکا سبز، نارنجی
عنصر: ہوا
جواہر: ہیرا، اوپل
بہترین شریک حیات: دلو، جوزا
ناموافق ساتھی: جدی، حمل

بیماریاں: نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

دن: جمعہ — عدد: ۶ — 24 Sep to 23 Oct — حروف: ر، ت، ط

**اہم نکات** اسلام علیکم ۲۰۱۷ء میزان افراد کے خاصہ اہم ثابت ہوگا آغاز سال تا ۱۰ اکتوبر مشتری کا طالع میں موجودگی دوسرے ساتویں کے حاکم مریخ کا کیریئر کے گھر ہبوط چوتھے پانچویں کے حاکم زحل کی تیسرے موجودگی اور رجعت آپ کی زندگی پر خاصے گہرے اثرات مرتب کررہی ہے۔ دیگر سیارگان زہرہ عطارد، شمس وقمر کی سیر افلاک امسال آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کریگی

**صحت** آغاز سال سے ہی مریخ کی بیت الصحت میں موجودگی آپ کی صحت کو متاثر کررہی ہے ۶ فروری کو بیت الصحت کا حاکم رجعت میں چلے جانے سے ۹ جون تک آپ وقتاً فوقتاً صحت سے منسوبہ مختلف مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں اگر ممکن ہو ہاتھ میں فیروزہ پہنیں باقی سال ان شاء اللہ بہتر رہے گا۔

**سماجی تعلقات** آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم سیارہ مشتری

گذشتہ سال سے طالع میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات کو بہتر سے بہتر بنا رہا ہے ۶ فروری کو طالع میں مشتری کی رجعت اور ۳ فروری سے آپ کے اپنے حاکم زہرہ وبال کے گھر چلے جانے آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ دوسری طرف ۴ مارچ تا ۱۵ اپریل زہرہ رجعت میں بھی رہے گا آپ پر قنوطیت سوار ہو رہی ہے ۹ جون تک طالع میں مشتری کی رجعت آپ کے سماجی وقار کو بری طرح مجروح کر سکتی ہے۔ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر اور ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر یہ تمام دورانیہ آپ کے سماجی تعلقات آپ کے لیے نبھائے رکھنا ایک مسئلہ ہوگا محتاط رہیں۔

**منگنی شادی** آپ کی منگنی سے منسوبہ ستارہ زحل اوج میں رہتے ہوئے آپ کی منگنی کی راہیں کھول رہا ہے۔ مگر ۲۱ فروری تا ۱۸ مارچ ایسی کسی بھی تقریب سے قطعی گریز بہتر ہوگا۔ ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست آپ کی بات طے ہوتے ہوتے ختم ہو سکتی ہے۔ ایسا زحل کی رجعت کیوجہ سے ہوگا۔ صدقہ سے اس صورتحال سے بچاؤ ممکن ہوگا۔ شادی کے حوالہ سے یوں تو کئی مواقع میسر ہونگے مگر درست وقت ہی دیر پا تعلقات کی بنیاد فراہم کر سکتا ہے ۲۶ جنوری تا ۱۰ مارچ، ۲۰ جولائی تا ۲۳ اکتوبر، ۹ دسمبر تا آخر سال صرف یہ اوقات نکاح شادی کے حوالہ سے بہتر ہونگے باقی عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔

**تعلیمی کریئر** میزان بچوں کو جون تک پڑھائی میں مشکلات درپیش آسکتی ہیں باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔ اعلی تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ، ۱۷ مئی تا ۷ جون یکم تا ۱۸ اکتوبر اور نومبر دسمبر مشکلات کا سامنا رہے گا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** وہ میزان والے جو تاحال اولاد کی نعمت سے محروم ہیں پروردگار کے کرم سے امسال صاحب اولاد ہو جائیں گے میزان کی حاملہ خواتین کو امسال ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری اور ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست قدرے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ میزان افراد کو امسال بچوں میں سستی و کاہلی کی شکایت رہے گی۔ بالخصوص جنوری فروری قدرے مشکل ثابت ہوگا بچوں کی نافرمانی آپ کی پریشانی میں اضافہ کر سکتی ہے۔

**سفر** میزان افراد کو امسال اگست تک نزدیکی سفروں کے حوالہ سے احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ سفر سے قبل اپنی سواری کو ضرور چیک کر لیں۔ آپ کو سفر میں دیر اور التوا جیسی صورتحال سے واسطہ پڑ سکتا ہے طویل اور بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے آغاز سال تا ۲۶ فروری، ۲۱ اپریل تا ۱۷ مئی ۷ جون تا یکم اکتوبر ۱۸ اکتوبر تا ۶ نومبر کا عرصہ بہترین ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ سوائے روپیہ اور قیمتی ترین وقت کے ضیاء کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** اس حوالہ سے آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ آغاز سال تا ۲۸ جنوری، ۱۰ مارچ تا ۴ جون بالعموم اور ۵ جون تا ۲۰ جولائی کا عرصہ آپ کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ آپ کے مابین اختلافات بڑھ جائیں گے۔ آپ کے لیے تحمل کا مظاہرہ کرنا ضروری ہوگا۔ وگرنہ مابین علیحدگی ہو جائے گی۔ ۲۰ جولائی سے حالات میں مثبت تبدیلی آرہی ہے۔ شراکتی معاملات بھی بہتر کی جانب گامزن ہونگے آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ اور یہ بہترین وقت ہے ۲۳ اکتوبر تا ۹ نومبر کا عرصہ ایک بار پھر آپ کے صبر و تحمل کا امتحان ہوگا۔ آپ الزامات کی زد میں ہونگے از حد محتاط رہیں۔

**معیشت کیریئر روزگار** کیریئر روزگار کے حوالہ سے آپ کو زیادہ تر بہتر صورتحال کا سامنا رہے گا۔ قدرت کے نظام کے تحت ہر فرد کے معاملات میں تبدیلیاں بھی آتی رہتی ہیں۔ امسال ہونے والے دو قمری گرہن بالترتیب ۱۱ فروری اور ۷ اگست کو ہونگے ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ اسکے علاوہ ہر ماہ ہونے والے قمری گرہن کو بھی ہمیشہ نظر میں رکھیں اور بروقت صدقہ دیکر اپنا کیریئر محفوظ بنائیں۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی کیریئر کے گھر مریخ کی ہبوطی نشست آپ کے کیریئر روزگار پر انتہائی مضر اثرات مرتب کریگی کیریئر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی قسم کی جلد بازی سے گریز کریں۔ ۲۲ جون تا ۲۳ جولائی شمس بھی یہیں قیام کرے گا۔ یہ شمس کے اوج یافتہ ہونے کا گھر ہے آپ کو معاملات سنبھالنے میں معاون ہوگا دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ بہتر رہے گا۔

**خصوصی احکامات** سال کا آغاز ۹ جنوری کو چوتھے شمس کا حضیض خاندان والدہ سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے۔ یہ حضیض آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا۔ دوستوں سے وابستہ توقعات پوری ہونگی۔ ۳۰ جنوری کو چھٹے زہرہ کا شرف جاب صحت اور عزت وقار میں بہتری لا رہا ہے۔ وراثتی معاملات بھی حسب منشاء حل ہو سکیں گے۔ ۵ مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کا ہبوط آپ کی صحت اور جاب دونوں کے لیے خطرناک مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ آپ کے خفیہ دشمن آپ کے خلاف برسر پیکار ہونگے۔ جاب کی تبدیلی یا چھوڑنے سے گریز کریں آپ کی صحت بوجہ سحر جادو خراب ہونے کا اندیشہ موجود ہے ان ایام میں اعلی تعلیم یا کسی بھی حوالہ سے ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل مریخ کی آٹھویں موجودگی خدانخواستہ کسی حادثہ سے دوچار کر سکتی ہے۔ آپ کے ازدواجی تعلقات شدید ذہنی دباؤ کا باعث ہونگے۔ ۷ اپریل کا ساتویں شمس کا شرف آپ کو جاری مسائل میں سنبھلنے کا موقع فراہم کرے گا اس حوالہ سے آپ کے دوست بہترین کردار ادا کر سکتے ہیں۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون آپ کے تعلقات دوستوں اور سسرالی عزیزوں سے کشیدہ ہو سکتے ہیں۔

اعلی تعلیم اور ویزہ وغیرہ کے حوالہ سے بھی مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی کیریئر کے گھر مریخ کی منفی پوزیشن آپ کے روزگار کو بری طرح متاثر کرسکتی ہے والد سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں محتاط رہیں ۱۱ جولائی کو عین اسی جگہ شمس کا اوج آپ کے لیے حسب خواہش نئی راہیں کھول دے گا آپ کی خوش بختی میں اضافہ ہو رہا ہے۔ ۲۰ جون سے مریخ اور ۲۲ جولائی سے شمس گیارہویں گھر آجائیں گے یہ دونوں سیارگان یہاں مثبت اثرات مرتب کررہے ہیں دوستوں سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں ایک بار پھر آپ کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے۔ ۱۷ اگست اس حوالہ سے سب سے اہم دن ہے۔ مریخ عین اوج کے درجات پر بھرپور سعد اثرات مرتب کررہا ہے، ۲۴ جولائی کو ناویں زہرہ کا اوج اعلی تعلیم اور بیرون ملک سفر جیسے معاملات میں بہتری لا رہا ہے سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا۔ آپ حج وعمرہ یا زیارات مقدسہ کا سفر کررہے ہیں۔ ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر مریخ کی بارہویں موجودگی جہاں آپ کے امیگریشن اور مالی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے وہیں آپ کو محتاط رہنے کا اشارہ بھی دے رہا ہے آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش ہوسکتی ہے۔ ۲۱ ستمبر کو بارہویں عطارد کا شرف آپ کے بیرون ملک مستقل قیام میں معاون ہوگا بیرون ملک ویزہ، امیگریشن اپلائی کرنے کے حوالہ سے یہ سال کا سب سے بہتر وقت ہے ایک بار پھر قدرت آپ پر مہربان ہے آپ کے زیارات مقدسہ وعمرہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر طالع میں عطارد کی منفی پوزیشن آپ کو ذہنی انتشار کا شکار کرسکتی ہے ویزہ یا امیگریشن کے حوالہ سے کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات کے استعمال سے گریز کریں۔ سسرالی عزیزوں سے تعلقات ایک بار پھر کشیدہ ہو رہے ہیں گفتگو میں احتیاط کریں۔ ۱۱ اکتوبر کو بارہویں زہرہ کا ہبوط آپ کے امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے بیرون ملک مستقل قیام کی راہیں مسدود کردے گا آپ کو واپس آنا پڑسکتا ہے۔ وراثتی معاملات کا فیصلہ آپ کے خلاف آسکتا ہے۔ ۱۲ اکتوبر طالع میں شمس کا ہبوط آپ کی خوش بختی کی تنسیخ کررہا ہے اب معاملات آپ کی خواہشات کے خلاف چل رہے ہیں دوستوں کی جانب سے الزام تراشی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ ۱۴ اکتوبر تا ۷ نومبر زہرہ طالع میں رہنے سے آپ کی خود اعتمادی میں اضافہ ہوجائے گا جاری مسائل کا مقابلہ کرنے کا حوصلہ پیدا ہو رہا ہے وراثتی معاملات بھی حل ہوسکیں گے۔ ۶ نومبر تا آخر سال تیسرے عطارد کی موجودگی آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کرسکتی ہے افواہوں پر توجہ نہ دینا بہتر ہوگا۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کی خانہ مال میں موجودگی آپ کو فضول خرچی پر مائل کررہی ہے۔ محتاط رہیں وگرنہ مالی بحران کا شکار ہوسکتے ہیں۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر شمس کے تیسرے آجانے سے عزیز واقارب کے ساتھ مسائل حل کرنے میں مدد ملے گی اس حوالہ سے آپ کے دوست بھرپور کردار ادا کررہے ہیں۔ مگر ۱۸ دسمبر عین اسی جگہ زہرہ کا حضیض معاملات کو ایک بار پھر بگاڑ رہا ہے ان ایام میں اپنی سماجی سرگرمیاں محدود کرنا بہتر ہوگا۔ امسال ہونے والے گرہن آپ کے کریئر روزگار دوست احباب اور صحت جاب کے علاوہ بچوں سے منسوبہ مسائل پیدا کرسکتے ہیں ان ایام میں صدقہ ونماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا

**صدقہ** ہر منگل ۹۰۰ گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ توبہ آیت ۱۲۹ تلاوت کریں۔

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** ________ عنابی سرخ
**عنصر:** ________ آبی
**جواہر:** ________ پکھراج، عقیق، موتی
**بہترین شریک حیات:** ________ حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی:** ________ دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

**دن:** منگل **عدد:** 9 **24 Oct to 22 NOv** **حروف:** ن، ذ، خ، ظ

**اہم نکات** اسلام علیکم آپ ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور سے گذر رہے ہیں جو کہ ۲۰ دسمبر ۲۰۱۷ کو ختم ہوجائے گا اب آپ کی قوت مدافعت کافی کمزور ہوچکی ہے اس لیے ہر چیز آپ پر زیادہ اثر انداز ہوگی پروردگار آپ کو اپنی امان میں رکھے آغاز سال سے زحل خانہ مال میں حالت اوج میں ہے اور سارا سال یہیں قیام کرے گا دوسرا بڑا ستارہ مشتری بھی ۱۰ اکتوبر تک اوج میں مگر زائچہ کے بارہویں گھر رہے گا۔ یہ دونوں اور دیگر سیارگان سیر افلاک سے امسال آپ پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں۔

**صحت** امسال عقرب افراد کو اپنی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ سال کے آغاز سے ہی بیت الصحت کا حاکم مریخ منفی پوزیشن میں ہے اور ۲۸ جنوری تک رہے گا اس کے علاوہ ۱۰ مارچ تا ۴ جون بالعموم اور ۴ جون تا ۲۰ جولائی بالخصوص آپ کو اپنی صحت کا خیال رکھنا ہوگا۔ آپ کو سرجری کروانا پڑسکتی ہے لاپرواہی کسی بڑی مصیبت میں مبتلا کرسکتی ہے ۲۰ جولائی سے صحت میں بہتری آئے گی۔ ۲۳ اکتوبر ۹ دسمبر ایک بار پھر آپ کی مشکلات میں اضافہ ہوجائے گا۔ آپ کو ہسپتال میں ایڈمٹ ہونا پڑسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات** آپ کے سماجی تعلقات امسال ملے جلے رہیں گے اس حوالہ سے جنوری اور مارچ تا آخر اگست آپ کو خاص طور پر محتاط رہنا ہوگا۔ ان ایام میں آپ کو بہن بھائیوں اور بالخصوص قریبی عزیزوں کی جانب سے کافی مختلف رویے کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے دوسری طرف آپ کا اپنا ستارہ مریخ بھی وسط جولائی تک منفی پوزیشن میں رہنے سے آپکے مزاج میں تیزی رہے گی آپ عزیزوں کے رویہ سے مایوسی کا شکار ہو رہے ہیں مگر مایوس نہ ہوں حالات میں جلد ہی مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔ جلد بازی اور بدگوئی سے گریز کریں۔

**منگنی شادی** امسال آپ کی منگنی شادی ہونے کے کئی ایک امکانات موجود ہیں۔ مگر جیسا کہ ہر سال کہتا ہوں درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ منگنی نسبت کے حوالہ سے یکم جنوری تا ۲۶ فروری کا عرصہ بہترین وقت ہوگا۔ دوسری طرف ۶ فروری تا ۹ جون مشتری رجعت میں رہنے سے آپ کی بات بنتے بنتے بگڑ سکتی ہے۔ اس حوالہ سے مقدس مقامات کی زیارت اور خدمت آپ کی مشکلات میں آسانی کا باعث ہوگا۔ باقی عرصہ انشاء اللہ موافق ہے شادی نکاح کے حوالہ سے ۳ فروری تا ۶ جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ قطعی طور پر موافق نہ ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں اختلافات وفسادات پر ختم ہوسکتی ہیں محتاط رہیں۔

**تعلیمی کریئر** عقرب بچوں کو یکم تا ۲۰ جنوری، ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست مشکلات کا سامنا رہے گا۔ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے افراد کو ۴ جون تا ۲۰ جولائی شدید مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** خواہشمند عقرب جوڑوں کے لیے یہ سال اولاد کے حصول کے حوالہ سے کسی نعمت سے کم نہ ہوگا۔ آپ کی جھولی مرادوں سے بھر سکتی ہے۔ عقرب افراد کو بڑے بچوں کے حوالہ سے ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ اور ۹ جون تک مشکلات کا سامنا رہے گا۔ آپ کے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا آپ کے بچے نافرمانی پر مائل ہیں۔ انعامی بانڈ کے حوالہ سے جنوری اور بعد از جون کا عرصہ موافق ہوگا۔

**سفر** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو ماہ جنوری اور اپریل تا اگست کو مشکلات پیش آسکتی ہیں بیرون ملک یا طویل سفر ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے آپ کو قمر در عقرب، گرہن کے ایام اور امسال ۴ تا ۲۰ جولائی قطعی طور پر سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** جنوری تا ۳ فروری، ۶ جون تا ۲۰ ستمبر، ۱۴ اکتوبر تا ۸ نومبر آپ کے تعلقات بہترین رہیں گے ان ایام میں آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے آپ ازدواجی زندگی کی خوشیاں سمیٹ سکیں گے۔ جبکہ ۳ فروری تا ۶ جون آپ کو اپنے تعلقات نبھانے میں خاصی مشکلات کا سامنا رہے گا آپ کے مابین جزوی علیحدگی ہوسکتی ہے محتاط رہیں ان ایام میں نئی شراکت داریوں سے بھی گریز کریں۔ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر سال کا سب سے مشکل دورانیہ ہوگا اگر آپ نے احتیاط سے کام نہ لیا تو مابین علیحدگی ہو جائے گی۔ ۱۴ اکتوبر تا ۸ نومبر حالات قدرے بہتری کی جانب گامزن ہونگے مگر ۸ نومبر تا آخر سال کا عرصہ ایکبار پھر آپ کا امتحانی دور ہوگا۔

**معیشت کیرئیر روزگار** ساڑھ ستی کے بحرانی دور میں آپکا کیرئیر سب سے زیادہ اہمیت کا حامل ہوگا۔ آغاز سال تا ۲۰ مارچ بہت محتاط روی سے گزاریں ۲۶ مارچ تا ۲۰ مئی کا عرصہ آپ کے کیرئیر روزگار کے حوالہ سے کافی بہتر ہوگا۔ آپ کاروبار میں بہتری یا نئے کاروبار کے بارے سوچ رہے ہیں۔ ۲۱ مئی تا ۲۲ جون کاروباری معاملات آپ کے ذہنی دباؤ کا باعث ہونگے آپ اپنے کیرئیر کے بارے خاصے متفکر نظر آرہے ہیں۔ ۲۳ جون تا ۲۳ ستمبر کا عرصہ بہترین موافق رہے گا۔ اکثر عقرب افراد کاروبار کو از سر نو مرتب کر رہے ہیں۔ آپ کو کیرئیر روزگار کے بہتر موافق میسر آئیں گے۔ ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر کا عرصہ ایکبار پھر مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ محتاط رہیں۔ یہ وقت تحمل سے گزارنا بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں آپ ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور سے گذر رہے ہیں اس سال کی سب سے اہم بات دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری کی زائچہ میں پوزیشن ہے خانہ مال کا حاکم مشتری گوکہ اوج میں ہے مگر زائچہ کے بارہویں نحس یعنی منفی پوزیشن میں ہے مزید ستم ۶ فروری تا ۹ جون رجعت میں رہے گا خانہ مال میں زحل اوج یافتہ ہے مگر یہ بھی ۶ اپریل تا ۲۵ اگست رجعت میں رہیگا۔ ساڑھ ستی کے اس شدید بحرانی دور میں ان دونوں سیارگان کی رجعت آپ کو شدید مالی بحران کا شکار کر سکتی ہے۔ اگر آپ نے تاحال ساڑھ ستی کا کوئی روحانی تدارک نہیں کیا تو اب ضرور کرلیں۔ ۹ جنوری کو شمس کا حضیض آپ کے نزدیکی سفروں کیرئیر روزگار اور سماجی تعلقات کو متاثر کر رہا ہے۔ محتاط رہیں ۳۰ جنوری کو پانچویں زہرہ کا شرف بچوں کے حوالہ سے خوشخبری لا رہا ہے۔ آپ کی منگنی طے پاجانے کے قوی امکانات ہونگے۔ ۵ مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کا ہبوط آپکی بنی بنائی بات کو اختلافات کی نذر کرسکتا ہے۔ آپ کی منگنی ختم ہوسکتی ہے۔ آپ کے افیئرز بھی ختم ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا۔ دوستوں سے اختلافات سے گریز کریں وراثتی معاملات آپ کے خلاف جارہے ہیں۔ ۱۰ مارچ تا ۱۲ اپریل آپ کو شراکتی ازدواجی معاملات پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ ۷ اپریل چھٹے شمس کا شرف آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کرے گا۔ ملازم پیشہ افراد کو ملازمت میں ترقی یا بہتر ملازمت مل سکتی ہے۔ آپ کے کیرئیر روزگار کے حوالہ سے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے۔ ۲۱ مئی کو بیت الذوج میں عطارد کا حضیض شریک اور شریک حیات سے اختلافات بڑھا دے گا۔ گفتگو میں محتاط رہیں کسی بھی قسم کے شراکتی معاہدے سے گریز کریں۔ ۶ جون تا ۲۰ جولائی زہرہ کے بیت الزوج میں آجانے سے آپ کے معاملات میں بہتری آرہی ہے۔ آپ کی شادی نکاح کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۷ تا ۲۱ جون آٹھویں عطارد کی موجودگی آپ کے شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں بہتری لا رہی ہے۔ آپ خواہشات کی تکمیل جلد از جلد چاہ رہے ہیں۔ ۱۱ جولائی کو نادیں شمس کا اوج آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کردے گا۔ کیرئیر روزگار اور اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے اس وقت اختیار کیا گیا سفر انشاء اللہ وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔

۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ اور ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس کیریئر کے گھر قیام کرتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار میں بہتری لارہے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو حسب خواہش ترقی مل سکتی ہے۔ ۲۴ جولائی کو آٹھویں زہرہ کا اوج شراکتی مالی معاملات میں مالی استحکام کی نشاندہی کررہا ہے آپ کے وراثتی اور امیگریشن سے متعلق معاملات بھی حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ ۱۷ اگست کو مریخ عین اوج کے درجات سے گزرتے ہوئے آپ کی عزت توقیر اور کیریئر روزگار پر مثبت اثرات مرتب کرے گا۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر زہرہ بھی کیریئر کے گھر رہے گا۔ آپ کو شراکت داری میں کاروبار کی آفر مل سکتی ہے۔ ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر مریخ اور ۲۱ اکتوبر گیارہویں عطارد کا شرف آپ کی خوش بختی میں اضافہ کردے گا، یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے دوستوں کی جانب سے بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر بارہویں عطارد حالت طرح میں ہوگا بیرون ملک مقیم افراد کو ڈاکومنٹس کیوجہ سے واپس آنا پڑسکتا ہے امیگریشن یا اپیل وغیرہ بھی خارج ہوسکتی ہے۔ ۱۱ اکتوبر کو زہرہ کا ہبوط اس سلسلہ کو مزید خراب کردے گا دوستوں سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔ ۱۲ اکتوبر کو بارہویں شمس کا ہبوط جہاں آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑیگا وہیں آپ کے کیریئر روزگار پر بھی منفی اثرات مرتب کررہا ہے نئے کاروبار یا تبدیلی سے گریز کریں۔ ۲۰ اکتوبر طالع میں عطارد کا اوج آپ کی شخصیت میں نکھار پیدا کردے گا۔ شراکتی مالی اور وراثتی معاملات آپ کے حق میں بہتر ہوجائیں گے۔ ۶ نومبر تا ۱۱ جنوری خانہ مال میں عطارد کی منفی پوزیشن آپ کو فضول خرچی پر مائل کررہی ہے۔ شراکتی مالی معاملات میں خدانخواستہ نقصان کا اندیشہ ہوگا۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کی طالع میں وبال زدہ کیفیت آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو شدید نقصان پہنچاسکتی ہے آپ الزامات کی زد میں ہونگے۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر شمس کی خانہ مال میں موجودگی مالی معاملات کو سنبھلانے میں مددگار ہوگی۔ امسال ہونے والے شمسی گرہن آپ کے کیریئر روزگار اور بچوں جیسے اہم معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں ان کی اہمیت کے پیش نظر ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں پروردگار آپ کا حامی وناصر ہو **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاودا**

**صدقہ** ہر منگل ۹۰۰ گرام دال مسور اور ہر ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص** روزانہ ہر نماز کے بعد ۹ مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں

### فالج کا مجرب نسخہ

لہسن کا ایک جوا پہلے روز، دوسرے روز ۲، تیسرے روز ۳، چوتھے روز ۴، اسی طرح سے ہر روز ایک عدد بڑھائیں۔ کہ چالیسویں روز ۴۰ ہوجائیں۔ اور اسی ترکیب سے پانی سے نگل لیں اس کے بعد گھٹانا شروع کردیں۔ یعنی انتالیسویں روز ۳۹ جوئے، پھر ۳۸، پھر ۳۷، یہاں تک کہ ایک جوئے پر آجائیں۔ انشاء اللہ مریض صحت یاب ہوجائے گا۔ (شمع شبستان رضا)

## برج: قوس SAGITARIUS سیارہ: مشتری



**رنگ:** سفید، سبز

**عنصر:** آتشی

**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر

**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد

**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات** السلام علیکم! آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گزر رہے ہیں طالع میں زحل کی رجعت اور گیارہویں مشتری کی رجعت آپ کی مشکلات میں مزید اضافہ کردے گی۔ پانچویں بارہویں کا حاکم مریخ امسال آٹھویں زائچہ کے اہم ترین گھر ہبوط پذیر اور ناویں اوج یافتہ رہتے ہوئے دیگر سیارگان سیر افلاک میں شرف و ہبوط اوج، وبال سے گذرتے ہوئے آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کررہے ہیں

**صحت** ۲ فروری تا ۶ جون آپ کو صحت پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ آپ وقتاً فوقتاً مختلف مسائل کا شکار ہورہے ہیں۔ ۶ جون تا ۲۰ ستمبر صحت بہتری کی جانب مائل رہے گی۔ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ ایک بار پھر آپکی صحت توجہ کی طالب رہے گی۔ لاپرواہی بڑے مسائل میں مبتلا کرسکتی ہے۔

**سماجی تعلقات** ساڑھ ستی کے مشکل ترین دور میں جب سب ساتھ چھوڑ جاتے ہیں آپ کو اپنے سماجی تعلقات بنائے رکھنا از حد ضروری ہوگا۔ ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ قریبی عزیزوں یعنی بہن بھائیوں اور سسرالی عزیزوں سے بیک وقت تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں محتاط رہیں۔ ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست طالع میں زحل کی رجعت آپ کی کردارکشی کرواسکتی ہے۔ عزیز واقارب کی جانب سے ناگوار رویہ دیکھنے کو مل سکتا ہے۔ تحمل سے اس وقت کو گذاریں وگرنہ آپ کے تعلقات بہت متاثر ہوسکتے ہیں۔ سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ قدرے بہتر گزرے گا۔

**منگنی شادی** منگنی شادی کے حوالہ سے گو کہ امسال واضح امکانات موجود ہیں مگر امسال آپ کو از حد احتیاط کرنا ہوگی آپ کی بات بن بھی سکتی اور ختم بھی ہوسکتی ہے۔ یکم تا ۲۸ جنوری ۱۰ تا ۲۰ مارچ، ۲۱ اپریل تا ۲۰ جولائی، ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد یا بات طے کرنے سے قطعی گریز کریں۔ نکاح و شادی کے حوالہ سے ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ، ۳۱ مارچ تا ۷ جون یکم تا ۱۸ اکتوبر، ۶ نومبر تا آخر سال کا عرصہ موافق نہ ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی۔

**تعلیمی کریئر** قوس بچوں کو امسال ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری اور ۶ اپریل تا ۲۵ اگست مشکلات پیش آئیں گی۔ اعلی تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو یکم جنوری تا ۲۰ مارچ، ۲۱ مئی تا ۲۲ جون، ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر مشکل صورتحال کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** بچوں کے حوالہ سے ۲۰۱۷ آپ کی خاص توجہ کا طالب ہوگا۔ یکم تا ۲۸ جنوری ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی، ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر آپ کو بچوں کے حوالہ سے خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ یہ دورانیہ بالخصوص حاملہ خواتین کے لیے احتیاط طلب ہوگا۔ خودغرضی قطعی طور پر نقصان دہ ہوگی۔ اولاد کے خواہشمند افراد کو ۲۸ جنوری تا ۱۰ مارچ، ۲۰ جولائی تا ۲۳ اکتوبر اور ۹ دسمبر تا آخر سال خوشخبری مل سکتی ہے انعامی بانڈ کے خواہشمند افراد کے لیے بھی یہ دورانیہ بہتر ہوگا۔ باقی عرصہ طبع آزمائی سے گریز کریں۔

**سفر** امسال آپ کو نزدیکی سفروں میں سال کا کچھ دورانیہ احتیاط سے گزارنا ہوگا۔ ۲۰ جنوری تا ۱۸ فروری اور ۱۶ اپریل تا ۲۵ اگست سفر سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں۔ بیرون ملک یا طویل سفر کے خواہشمند افراد کو آغاز سال تا ۲۰ مارچ، ۲۱ مئی تا ۲۲ جون، ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ اس حوالہ سے ۲۱ مارچ تا ۲۰ مئی، ۲۲ جون تا ۲۳ اگست کا عرصہ بہترین وقت ہیں اس دوران کئے گئے سفران شاء اللہ وسیلہ ظفر ثابت ہونگے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** طالع میں موجود زحل سارا سال آپ کے ازدواجی تعلقات سے منسوبہ گھر کو مقابلے کی نظر سے دیکھ رہا ہے جو کہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کرنے کا باعث ہے، دوسری طرف بیت الزوج کا حاکم عطارد ۲۶ فروری سے ہبوط کے گھر رہتے ہوئے آپ کے تعلقات کو ازحد خراب کردے گا۔ محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ ۱۴ مارچ کو عطارد گو کہ اگلے گھر چلے جانے پر معاملات میں بہتری آئے گی۔ مگر ۱۴ اپریل کو عطارد رجعت کرکے ایکبار پھر آپ کے تعلقات میں بگاڑ پیدا کردے گا۔ ۲۱ اپریل تک کا عرصہ کسی بھی طرح گزارنا ازحد مشکل ہوگا۔ اسکے علاوہ ۱۷ مئی تا ۷ جون اور یکم تا ۱۸ اکتوبر اور ۶ نومبر تا آخر سال کا عرصہ بھی محتاط روی سے گزارنا ہوگا۔

**معیشت کیرئیر روزگار** ساڑھ ستی کے گھٹن زدہ ماحول میں آپ کا کیرئیر روزگار آپ کی زندگی کا سب سے اہم حصہ ہے گذشتہ سارا سال راہو کی وجہ سے آپ کا کیرئیر داو پر رہا ہے۔ امسال بھی مئی تک یہ تلوار لٹکتی رہے گی آپ کے کیرئیر کا حاکم عطارد بھی ۲۶ فروری تا ۲۱ اپریل انتہائی منفی پوزیشن میں ہوگا۔ ان ایام میں کاروباری معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہوسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ ۱۷ مئی تا ۷ جون بھی حالات کچھ اچھے نہ ہونگے۔ ۷ جون تا یکم اکتوبر اور ۶ نومبر تا آخر سال بھی آپ کے روزگار کے حوالہ سے کچھ خاص بہتر نہ ہونگے محتاط روی اور مشاورت بہت سے مسائل کا حل ہوگا۔

**خصوصی احکامات** سال کا آغاز خانہ مال میں ۹ جنوری کو شمس کے حضیض سے ہورہا ہے۔ بیرون ملک کے حوالہ سے یا سسرالی عزیزوں کی وجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ ۳۰ جنوری کو چوتھے زہرہ کا شرف خانگی معاملات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے۔ جو کہ آپ کے کیرئیر کو چار چاند لگا دے گی اپنا کاروبار کرنے والے افراد کے لیے نئے راستے کھل رہے ہیں۔ ۵ مارچ کو چوتھے عطارد کا ہبوط آپ کے خانگی معاملات کو متاثر کر رہا ہے والدہ سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں آپ کو شراکتی کاروباری کے علاوہ ازدواجی تعلقات بنائے رکھنا بھی مشکل ہوگا۔ محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل چھٹے مریخ کی موجودگی آپ کی صحت اور جاب کے لیے خطرناک ثابت ہوسکتی ہے۔ بچوں اور امیگریشن سے منسوبہ مسائل پریشانی میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ ۶ تا ۱۴ اپریل بوجہ عطارد آپ کی جاب جاسکتی ہے۔ آپ کی صحت بوجہ سحر ونظر بد خراب ہوسکتی ہے۔ ۷ اپریل کو پانچویں شمس کا شرف اولاد کے حوالہ سے خوشخبری لا رہا ہے۔ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔ بیرون ملک اعلی تعلیم اور زیارات مقدسہ کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ۲۰ مئی چھٹے عطارد کا حضیض ہونے سے آپ کی جاب کسی تحریری یا تقریری غلطی کی وجہ سے جاسکتی ہے۔ آپ کی صحت ایکبار پھر داؤ پر ہوگی۔ ۲۰ مئی تا ۲۱ جون آپکے ازدواجی تعلقات متاثر ہوسکتے ہیں۔ آپ کے سسرالی عزیز انتہائی منفی کردار ادا کررہے ہیں۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی آٹھویں مریخ ہبوطی کیفیت میں رہے گا۔ اور ۱۴ جولائی کو عین ہبوطی درجات سے گذرے گا۔ ان ایام میں اپنا خاص خیال رکھیں۔ خدا نخواستہ کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اسکے علاوہ آپ کو بچوں پر بھی خاص توجہ دینا ہوگی (بالخصوص حاملہ خواتین کو) بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے ۶ جون تا ۵ جولائی زہرہ کے اپنے ہی گھر آجانے سے جاب اور صحت سے متعلقہ معاملات کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ ۷ تا ۲۱ جون عطارد ساتویں رہتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات سدھارنے کا موقع فراہم کررہا ہے۔ آپ کی شادی یا نکاح متوقع ہے۔ ۱۱ جولائی کو آٹھویں شمس کا اوج شراکتی معاملات میں مالی منافع کے مواقع بڑھا دے گا۔ سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں۔ آپ ایکبار پھر بیرون ملک سفر کی تیاری کررہے ہیں حج وعمر کا موقع مل سکے گا۔ ۲۴ جولائی کو ساتویں زہرہ کا اوج آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب کررہا ہے۔ دوستوں کے تعاون سے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ ۱۷ اگست ناویں مریخ کا اوج آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کررہا ہے خواہ وہ بحوالہ تعلیم ہوں یا زیارات مقدسہ بچوں کے حوالہ سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہے۔ ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر مریخ کیرئیر کے گھر بحالت فرح رہتے ہوئے آپ کے کیرئیر روزگار میں بہتری کا باعث ہوگا۔ اکثر قوس افراد اس حوالہ سے بیرون ملک نظریں جمائے بیٹھے ہیں کاروباری معاملات میں بچوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ ۲۱ ستمبر کیرئیر کے گھر عطارد کا شرف آپ کے کیرئیر روزگار کو بہتری کی جانب گامزن کردے گا۔

آپ کوئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے۔ ایکبار پھر آپ کے نکاح کے امکانات روشن ہورہے ہیں۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر عطارد گیارہویں حالت طرح میں رہے گا۔ کاروباری توقعات پوری نہ ہونے سے آپ مایوسی کا شکار ہورہے ہیں شراکتی ازدواجی تعلقات بھی اختلافات کی نظر ہورہے ہیں۔ ۱۱ اکتوبر کیریئر کے گھر زہرہ کا ہبوط آپ کی جاب اور کیریئر دونوں پر مضر اثرات مرتب کررہا ہے۔ محتاط رہیں اور کیریئر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی بڑے فیصلے سے گریز کریں۔ آپ کی جاب ختم ہوسکتی ہے۔ ۱۲ اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے گا۔ سسرالی عزیزوں اور دوستوں سے معاملات کشیدہ ہوسکتے ہیں ۲۰ اکتوبر کو بارہویں عطارد کا اوج امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے بیرون ملک قیام میں معاون ہوگا۔ پہلے سے مقیم افراد کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے۔ آپ کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ ۶ نومبر تا آخر سال عطارد طالع میں وبال زدہ رہنے سے آپ ذہنی انتشار کا شکار رہیں گے۔ شراکتی ازدواجی معاملات کے حوالہ سے الزامات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ کاروباری یا کیریئر کے حوالہ سے کسی بھی فیصلے سے گریز بہتر ہوگا۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر بارہویں زہرہ کی وبال زدہ نشست آپ کی جاب اور امیدوں کے حوالہ سے خاصہ نقصان دہ ہوگا۔ آپ کے ظاہری باطنی دونوں طرح کے دشمن پریشان رہیں گے۔ امیگریشن سے منسوبہ مسائل کا سامنا رہے گا۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر طالع میں شمس کی موجودگی آپ کا اعتماد بحال کررہی ہے۔ آپ کی توجہ مذہبی معاملات پر بڑھ رہی ہے۔ ۱۸ دسمبر کو طالع میں زہرہ کا حضیض دوستوں سے اختلافات پیدا کررہی ہے۔ آپ کی جاب ایک بار پھر خطرات سے دوچار ہوسکتی ہے، محتاط رہیں امسال ہونے والے گرہن آپ کی ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ آپ کے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم کے علاوہ خانگی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں۔ صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ آخر میں ایکبار پھر ساڑھ ستی کے حوالہ سے تاکید ہے اپنا روحانی تدارک ضرور کریں۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا**

**صدقہ** ہر ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح ورد کریں **ھو اللہ الرحمن الرحیم الملک القدوس**



**برج: جدی CAPRICORN سیارہ: زحل**



رنگ: سرخ، بھورا، خاکی

عنصر: خاکی

جواہر: سفید رنگ سلیمانی، یاقوت

بہترین شریک حیات: ثور، سنبلہ

ناموافق ساتھی: حمل، سرطان، میزان

بیماریاں: دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، الظام ہضم

دن: ہفتہ عدد: ۸ 23 Dec to 20 Jan حروف: ج، خ، گ

**اہم نکات** اسلام علیکم! آپ ساڑھ ستی کے پہلے ڈھائی سالہ دور سے گذر رہے ہیں۔ یہ ڈھائی سالہ ۳ ادوار ہیں جو کہ کل ملا کر ساڑھے سات سال بنتے ہیں۔ آپ کا ذاتی اور خانہ مال کا حاکم ستارہ زحل امسال گو کہ اوج میں ہے مگر بارہویں ناقص رہتے ہوئے آپ کو مشکلات سے دوچار کرتا رہے گا۔ دوسرا بڑا ستارہ مشتری دسویں اوج کے گھر قیام کرتے ہوئے سعد اثرات مرتب کرے گا۔ مگر ۶ فروری تا ۹ جون اسکی رجعت آپ کے کیریئر روزگار کو متاثر کردے گی۔ دیگر سیارگان شمس وقمر عطارد زہرہ اور مریخ امسال آپ درج ذیل اثرات مرتب کررہے ہیں

**صحت** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ عطارد امسال ۲۶ فروری تا ۱۴ مارچ ۱۳ مارچ تا ۲۱ اپریل، ۱۷ مئی تا ۷ جون، یکم تا ۱۸ اکتوبر، ۶ نومبر تا آخری سال ہبوط وحضیض اور وبال وطرح جیسی کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ اسکے علاوہ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل کی تواریخ کو خاص طور پر نوٹ فرمالیں یہ ایام از حد احتیاط کے متقاضی ہونگے۔

**سماجی تعلقات** امسال آپ کو آخر اپریل تک خصوصی طور پر اپنے سماجی تعلقات کو محتاط روی سے نبھانا ہوگا۔ تیسرے عطارد کا ہبوط اور زہرہ کی رجعت اور فروری سے بیت الاقرباء کے حاکم مشتری کی رجعت آپ کے تعلقات کو انتہائی حد تک بگاڑ سکتی ہے۔ مشتری کی رجعت ۹ جون تک چلے گی۔ جبکہ دوسری طرف آپ کے اپنے ستارہ زحل کی رجعت ۶ اپریل تا ۲۵ اگست چلے گی۔ آخر الذکر دورانیہ بہر حال اپریل تک کے حالات سے بہتر ہوگا۔ بعد از اگست حالات آہستہ آہستہ معمول پر آتے جائیں گے۔

**منگنی شادی** منگنی شادی کے حوالہ سے آپ کو امسال بے حد احتیاط کے ساتھ درست وقت کا انتخاب کرنا ہوگا۔ منگنی کے حوالہ سے ۳ فروری تا ۶ جون ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز کریں۔ شادی کے حوالہ سے امسال قمر درعقرب اور قمری گرہن کے ایام اور ۴ جون تا ۲۰ جولائی نکاح شادی سے قطعی گریز کریں۔ سال کا باقی عرصہ موافق رہے گا۔

**تعلیمی کریئر** ابتدائی مدارج طے کرنے والے بچوں کو آخر اپریل تک ارتکاز کی کمی کا سامنا رہے گا۔ جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جدی افراد کو

آخر مئی اور ۲۰ ستمبر تا ۱۸ اکتوبر مشکلات کا سامنا رہ سکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** اولاد کے حوالہ سے امسال آپ کو ۳ فروری تا ۶ جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر اور ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ جبکہ ۳ جنوری تا ۳ فروری سال کا سب سے بہترین وقت ہے۔ بے اولاد جدی افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے اس کے علاوہ ۶ جون تا ۱۹ ستمبر ۱۴ اکتوبر تا ۷ نومبر کا عرصہ بھی موافق نظر آ رہا ہے۔ آپ کے بچے آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے

**سفر** طویل سفر یا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے ۱۴ مارچ تا ۳۱ مارچ، ۷ جون تا یکم اکتوبر، ۱۸ اکتوبر تا ۶ نومبر کا عرصہ موافق ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں نزدیکی سفروں کے حوالہ سے یکم جنوری تا ۶ فروری اور ۹ جون تا آخر سال کا دورانیہ موافق رہے گا۔ درمیانی عرصہ میں آپ کو رکاوٹوں اور مشکلات کا سامنا رہے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال ہونے والے قمری گرہن بالترتیب ۱۱ فروری اور ۷ اگست کو ہونے یہ گرہن آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ امسال ۴ جون تا ۲۰ جولائی مریخ آپ کے بیت الزوج میں قیام کرتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو خاصہ متاثر کر سکتا ہے۔ گو کہ ۲۲ جون تا ۲۳ جولائی شمس بھی یہیں قیام کرے گا۔ آپ کے معاملات کو خرابی سے بچاتا رہے گا۔ اس طرح اس دورانیہ میں آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ ازحد احتیاط کریں۔ وگرنہ نوبت علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ اس دورانیہ میں وہ لوگ سب سے زیادہ متاثر ہونگے جن کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور ہے یا بیت الزوج کسی بھی ستارہ سے متاثر ہے یا جو قمر در عقرب کی پیدائش ہیں۔

**معیشت کیریئر روزگار** گذشتہ سال سے ستارہ مشتری آپ کے کریئر روزگار کے گھر قیام کرتے ہوئے آپ کو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے۔ مشتری اس جگہ ۱۰ اکتوبر تک قیام پذیر رہے گا۔ مگر درمیان میں ۶ فروری تا ۹ جون مشتری کی رجعت آپ کے روزگار کو سست روی کا شکار کر دے گا۔ دوسری طرف کیریئر کے گھر کا حاکم ستارہ زہرہ ۳ جنوری تا ۳ فروری بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کو ترقی کی راہ پر گامزن کر دے گا۔ مگر ۳ فروری تا ۶ جون زہرہ وبال اور رجعت جیسی کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار کو بری طرح متاثر کر دے گا۔ یہ عین وہی وقت ہے جبکہ مشتری کی رجعت ہوگی۔ ۶ جون تا ۲۰ ستمبر کا عرصہ کافی بہتر نظر آ رہا ہے۔ ۲۱ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ بھی ازحد احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**خصوصی احکامات** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں۔ آپ ساڑھ ستی یعنی زحل کے اثرات کے سخت ترین ساڑھے سات سالہ دور سے گذر رہے ہیں۔ اور ابھی صرف تقریباً ڈیڑھ سال کا عرصہ گذرا ہے چھ سال کا عرصہ ابھی باقی ہے اس سال آپ کو ان اثرات کا گذشتہ سے زیادہ احساس ہوگا اس حوالہ سے اپنا روحانی تدارک ضرور کریں۔ وگرنہ نقصان ناقابل تلافی ہوگا۔ ۲۰۱۷ کا آغاز کچھ بہتر نہیں ہے۔ ۹ جنوری کو طالع میں شمس کا حضیض وراثتی اور شخصی وقار کے حوالہ سے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ ۳۰ جنوری کو بیت الاقرباء میں زہرہ کا شرف بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات بہتر بنا دے گا۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ آپ کی منگنی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات ہونگے۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل پانچویں مریخ کی موجودگی آپ کے بچوں میں غصہ بڑھا دے گی۔ حاملہ خواتین کو اس دوران خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ ۶ تا ۱۴ اپریل عین اسی جگہ عطارد کی منفی پوزیشن آپ کے اور بچوں کے مابین فاصلے بڑھا سکتی ہے، بچے نافرمانی پر اترے ہوئے ہیں۔ ۷ اپریل کو چوتھے شمس کا شرف خانگی ماحول کو بہتر بنا دے گا۔ پراپرٹی کی خرید و فروخت کے حوالہ سے یہ بہترین وقت ہے۔ شراکتی مالی اور وراثتی معاملات آپ کے حق میں ہونگے وراثتی حوالہ سے کوئی پراپرٹی مل سکتی ہے۔ ۲۱ مئی کو عطارد عین حضیض کے درجات پر ہوگا آپ کی منگنی غلط فہمیوں کی نذر ہو کے ٹوٹ سکتی ہے۔ بڑے بچوں سے بحث و تکرار سے گریز کریں۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون چھٹے شمس کی حالت طرح میں موجودگی آپ کی جاب اور صحت دونوں کو متاثر کر سکتی ہے۔ ۴ جون کو مریخ بیت الزوج میں آ جائے گا۔ اور ۱۷ جولائی کو عین ہبوط کے درجات سے گزرے گا آپ کے ازدواجی تعلقات انتہائی حد تک خراب ہو سکتے ہیں آپ کے خاندان کے افراد اس حوالہ سے منفی رول پلے کر رہے ہیں۔ محتاط رہیں اسی طرح آپ کے شراکتی معاملات بھی آپ کے مسائل میں اضافہ کا باعث ہونگے اگر آپ نے سمجھداری سے کام نہ لیا تو دونوں معاملات میں آپ کی علیحدگی ہو سکتی ہے ۶ جون تا ۵ جولائی زہرہ کی پانچویں موجودگی بچوں کے حوالہ سے جاری مسائل کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ ایکبار پھر آپ کی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات ہونگے۔ کیرئیر روزگار کے حوالہ سے بھی بہتری متوقع ہے ۷ تا ۲۱ جون چھٹے عطارد کی موجودگی سے آپ کے لیے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ اکثر جدی افراد اس حوالہ سے بیرون ملک نظریں جمائے بیٹھے ہیں۔ ۱۱ جولائی ساتویں شمس کا اوج آپ کے نکاح شادی کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ گذشتہ مسائل کا بھی خاتمہ ممکن ہوگا آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس کی اپنے ہی گھر موجودگی شراکتی مالی اور وراثتی معاملات کا پیش خیمہ ہے اسی دوران ۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ بھی عین اسی جگہ قیام پذیر رہے گا۔ یہ مریخ کا اوجی گھر ہے وراثتی حوالہ سے پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا۔ یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ ۲۴ جولائی کو چھٹے زہرہ کا اوج آپ کے لیے نئی جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت

ہے۔۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر زہرہ آٹھویں قیام کرے گا۔ شراکتی مالی اور کاروباری حوالہ سے بہتری متوقع ہے۔ بچوں کے حوالہ سے آسودگی متوقع ہے۔ ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر ناویں مریخ خاندان کے افراد کے تعاون سے بیرون ملک سفر یا امیگریشن کے حصول کو ممکن بنادے گا۔ سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں۔ ۲۱ ستمبر کو ناویں عطارد کا شرف حصول ہے۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر عطارد کی کیئر یئر کے گھر حالت طرح میں موجودگی کاروباری حوالہ سے غلط فیصلے کرواسکتی ہے۔ جاب چھوڑنے یا تبدیل کرنے کی غلطی ہرگز نہ کریں۔ ۱۱ اکتوبر کا ناویں زہرہ کا ہبوط سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے۔ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہورہی ہیں۔ ۱۲ اکتوبر کو دسویں شمس کا ہبوط آپ کے کیرئیر روزگار کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے۔ آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں۔ ۲۰ اکتوبر کو گیارہویں عطارد کا اوج ہونے سے دوستوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں حسب خواہش بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ آپکے ایک بار پھر بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ۶ نومبر تا آخر سال بارہویں عطارد کی نشست آپ کی امیگریشن یا اپیلوں کے فیصلے آپ کے خلاف کرواسکتا ہے۔ آپ کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر گیارہوں زہرہ کی وبالی کیفیت آپ کے بچوں اور کیرئیر روزگار پر منفی اثرات مرتب کررہی ہے۔ اب معاملات آپ کی گرفت سے نکل رہے ہیں۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر شمس بارہویں رہتے ہوئے بیرون ملک مقیم افراد کو قانونی گرفت میں جکڑ سکتا ہے آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہیں۔ ۱۸ دسمبر کو زہرہ کے اسی جگہ آجانے سے رہی سہی کسر بھی نکل جائے گی آپ کو از حد احتیاط اور مشاورت کی ضرورت ہوگی۔ امسال ہونے والے قمری گرہن آپ کے شراکتی ازدواجی اور مالی، وراثتی معاملات کو جبکہ شمسی گرہن وراثتی شراکتی مالی کے ساتھ ساتھ سماجی تعلقات کو بھی متاثر کرسکتے ہیں۔ احتیاط کریں اور ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جاوا**

**صدقہ** ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**ورد خاص** روزانہ ہر نماز کے بعد ۹ مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں



## برج: دلو AQUARIUS سیارہ: یورینس



**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ
**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان
**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب
**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ
**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ 21 Jan to 19 Fer **حروف:** س، ش، ص، ث

**اہم نکات** ۲۰۱۷ برج دلو والوں کے لیے اہم ترین سال ہے اس سال کو بہترین طریقہ سے گذاریں اور اپنے اسباب کو بھرپور طریقے سے استعمال کریں کیونکہ ۲۰ دسمبر ۲۰۱۷ کو آپ کی ساڑھ ستی شروع ہورہی ہے اس مشکل دور میں داخل ہونے سے قبل تیاری ضروری ہوگی خانہ مال کا حاکم مشتری ناویں موجود ہے مگر فروری تا جون رجعت میں رہے گا۔ کیریئر روزگار کا حاکم مریخ اوج وہبوط، فرح اور وبال جیسی مختلف کیفیات سے گذرتے ہوئے سعد ونحس دونوں طرح کے اثرات مرتب کرے گا۔ باقی سیارگان امسال سیر افلاک میں آپ پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت** امسال مجموعی طور پر آپکی صحت بہتر رہنے کی توقع ہے اگر آپ چاہتے ہیں آپکی صحت ہر طرح کے مسائل سے محفوظ رہے تو جنتری سے دیکھ کر قمر در عقرب کے ایام کو نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں صدقہ دے کر خود کو محفوظ کرسکتے ہیں۔ امسال ہونے والے قمری گرہن بالترتیب ۱۱ فروری اور اگست کو ہونگے ان ایام میں صدقہ ضرور دیں۔ ۲۰۱۷ میں صحت کے حوالہ سے سب سے زیادہ توجہ طلب وقت ۴ جون تا ۲۰ جولائی ہوگا۔ مریخ کی چھٹے موجودگی آپ کی صحت کو بری طرح متاثر کرسکتی ہے۔ لڑائی جھگڑے اور اسلحہ کے استعمال سے بھی گریز کریں ان ایام میں بلڈ ٹیسٹ کروانا بہتر ہوگا۔ خدانخواستہ کسی بڑے مسئلہ میں نہ پھنس جائیں۔

**سماجی تعلقات** انسانی زندگی کا ایک اہم جزو اسکے سماجی تعلقات بھی ہیں امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ یکم تا ۲۸ جنوری ۳ فروری تا ۲۸ فروری بالعموم اور ۱۰ مارچ تا ۲۰ جولائی آپ کو از حد احتیاط کرنا ہوگی۔ بہن بھائیوں اور خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ رہیں گے۔ ۶ اپریل سے آپ کا اپنا ستارہ زحل بھی رجعت میں ہے۔ اور آخر اگست تک رہے گا۔ یہ تمام صورتحال آپ کے خانگی اور شخصی وقار کو بری طرح مجروح کرسکتی ہے ۲۱ جولائی تا ۲۳ اکتوبر صورتحال قدرے بہتر رہے گی ۲۴ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ ایکبار پھر محتاط روی سے گذارنا ہوگا۔

**منگنی شادی** اس حوالہ سے یوں تو امسال کئی ایک مواقع میسر آئیں گئے مگر بہتر اور دیرپا تعلقات کی بنیاد رکھنے کے لیے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا۔ منگنی کے حوالہ سے ۲۶ فروری تا ۲۱ اپریل، ۱۷ مئی تا ۷ جون یکم تا

۱۸ اکتوبر، ۶ نومبر تا آخر سال کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔ اور نکاح شادی کے لیے ۲۰ مارچ تا ۲۱ مئی، ۲۲ جون تا ۲۳ ستمبر، ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا۔ مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں بتائے گئے دورانیہ کے علاوہ ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں

**تعلیمی کریئر** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے دلو بچوں کو یکم تا ۲۸ جنوری، ۳ فروری تا ۲۳ اکتوبر مشکلات پیش آئیں گی۔ جبکہ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے دلو افراد کو ۳ فروری تا ۶ جون، ۲۰ ستمبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر مشکل صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے۔ بروز جمعہ ۶۰۰ گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** دلو افراد بچوں کے شفیق ماں باپ ثابت ہوتے ہیں۔ امسال آپ کو ۲۶ فروری تا ۲۱ اپریل، ۱۷ مئی تا ۷ جون، یکم تا ۱۸ اکتوبر، ۶ نومبر تا ۳۱ دسمبر بچوں کے معاملات میں پریشانی کا سامنا رہے گا۔ آپ کے بچوں میں مجموعی طور پر جذباتیت اور نافرمانی کا عنصر غالب رہے گا۔ اولاد کے خواہشمند افراد کو ۱۴ تا ۳۱ مارچ، ۷ جون تا ۳۰ ستمبر، ۱۸ اکتوبر تا ۶ نومبر کے دورانیہ میں خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ یا لاٹری میں دلچسپی رکھنے والے افراد کے لیے بھی آخرالذکر دورانیہ بہتر رہے گا۔

**سفر** دلو ایک بادی برج ہے یہ افراد گھومنے پھرنے کے شوقین ہوتے ہیں۔ اس حوالہ سے ۲۸ جنوری تا ۹ مارچ، ۲۰ جولائی تا ۲۲ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ بہتر ہوگا۔ اس عرصہ کے علاوہ سفر سے قبل صدقہ دینا ضروری ہوگا۔ بیرون ملک یا طویل سفر کے خواہشمند افراد کے لیے ۳ فروری تا ۵ جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ کی گئی کوشش لاحاصل ثابت ہوگی

**شراکتی ازدواجی تعلقات** ۲۰۱۷ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا۔ آغاز سال تا ۲۰ مارچ آپ کو محتاط روی سے کام لینا ہوگا۔ ۲۰ مارچ تا ۲۰ مئی آپ کے تعلقات بہتری کی جانب گامزن رہیں گے۔ آپ خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔ ۲۲ جون تا ۲۳ ستمبر کا عرصہ آپ کے تعلقات کے حوالہ سے آئیڈیل وقت ہے۔ آپ ازدواجی زندگی کو بھرپور انجوائے کررہے ہیں۔ آپ کو نئی اور بہتر شراکت داریوں کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر کا عرصہ سال کا مشکل ترین وقت ہے آپ کے تعلقات ازحد خراب ہوسکتے ہیں۔ محتاط رہیں ورگرنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہے۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپ کے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ عقرب آغاز سال تا ۲۸ جنوری، ۱۰ مارچ تا ۵ جون اور ۶ جون تا ۲۰ جولائی بالخصوص منفی پوزیشن میں ہوگا۔ ان ایام میں کیریئر روزگار کے حوالہ سے مشکلات کا سامنا رہے گا۔ جلد بازی یا جذباتیت میں کیے گئے فیصلے نقصان دہ ہونگے۔ ۱۲ جولائی تا ۲۳ اکتوبر کا عرصہ کاروبار کو سنبھالنے کا موقع ملے گا آپ اپنے کیریئر روزگار کا ازسرنو جائزہ لے رہے ہیں ۲۳ اکتوبر تا ۹ دسمبر کا عرصہ ایکبار پھر آپکی مشکلات میں اضافہ کرسکتا ہے محتاط رہیں

**خصوصی احکامات** ۲۰۱۷ آپ کے لیے ایک ملا جلا مگر مجموعی طور پر ایک بہتر سال ہے۔ آغاز سال میں ۹ جنوری کو بارہویں شمس کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کررہا ہے۔ بیرون ملک مقیم دلو افراد کو وطن واپس آنا پڑسکتا ہے۔ بالخصوص وہ افراد جنہوں نے شادی کو مستقل قیام کی وجہ بنایا ہوا ہے۔ امیگریشن سے منسوبہ معاملات بھی پریشانی کا باعث ہونگے۔ ۲۰ جنوری کو خانہ مال میں زہرہ کا شرف آپ کی مالی پوزیشن کا مستحکم کررہا ہے۔ اس حوالہ سے خاندان کے افراد بھرپور تعاون کررہے ہیں آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ۵ مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا ہبوط ہوگا۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے مالی زبانی یا تحریری معاہدے یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ وراثتی اور شراکتی مالی امور پریشانی میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل خانگی ماحول خراب ہورہا ہے۔ گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں۔ ۷ اپریل تیسرے شمس کا شرف شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لارہا ہے۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ ۲۰ مئی چوتھے عطارد کا حضیض خانگی معاملات کو متاثر کررہا ہے۔ آپ گھر تبدیل کرنے کا سوچ رہے ہیں۔ جو کہ بہتر نہ ہوگا۔ بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول خراب ہورہا ہے۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون پانچویں شمس کی حالت طرح موجودگی بچوں سے اختلافات پیدا کردے گی۔ آپ کے اختلافات کی ایک بڑی وجہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات ہوسکتے ہیں۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی مریخ کی چھٹے موجودگیآپ کی صحت اور جاب دونوں کو متاثر کررہی ہے۔ بالخصوص ۱۷ جولائی کو آپ کی جاب ختم ہوسکتی ہے۔ ان ایام میں کیریئر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی نئے فیصلہ سے گریز کریں بہن بھائیوں سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ ۶ جون تا ۵ جولائی زہرہ چوتھے اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے خانگی معاملات بہتر بنارہا ہے۔ آپ گھر کے تزئین و آرائش میں مصروف ہیں۔ بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ۷ تا ۲۱ جون بچوں کے ساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ عطارد کے پانچویں آجانے سے ممکن ہوگا۔ ۱۱ جولائی کو چھٹے شمس کا اوج ہونے سے آپ کے لیے جاب کے حوالہ سے جاری مسائل کا حل لے کر آرہا ہے۔ نئی اور بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس کے ساتویں اپنے ہی گھر آجانے سے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتری کی جانب گامزن ہوجائیں گے۔ آپ کی شادی کی راہیں کھل رہی ہیں۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر زہرہ کی ساتویں موجودگی آپ کو ازدواجی تعلقات بھرپور طریقہ سے انجوائے کرنے کا موقع فراہم کررہی ہے۔ خاندان کے کسی فرد کی جانب سے شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۱ ستمبر کو آٹھویں عطارد کا شرف شراکتی معاملات میں بہتر منافع اور وراثتی معاملات کا فیصلہ آپکے حق میں

ہونے کی نوید ہے۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر عطارد ناویں حالت طرح میں ہوگا۔ آپ پڑھائی پر توجہ نہیں دے پائیں گے۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر کے حوالہ سے رکاوٹ آسکتی ہے۔ اس حوالہ سے کسی بھی طرح کے جعلی ڈاکومنٹس کا استعمال نہ کریں۔ ۱۱ اکتوبر کو آٹھویں زہرہ کا ہبوط شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں خرابی کا باعث ہوگا۔ خاندان، پراپرٹی اور سسرالی عزیزوں سے منسوبہ مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ۱۴ اکتوبر تا ۷ نومبر زہرہ کے ناویں آجانے سے بیرون ملک سفر کی راہیں کھل جائیں گی اس حوالہ سے خاندان کا کوئی فرد معاون ہوگا۔ عزیزوں سے تعلقات میں بہتری متوقع ہے۔ ۱۲ اکتوبر کو ساتویں کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات متاثر ہورہے ہیں۔ محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ہوجائے گی۔ آپ کے ازدواجی تعلقات سسرالی عزیزوں سے اختلافات کا باعث بن رہے ہیں۔ ۲۰ اکتوبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا اوج نئے کاروباری معاہدوں کی راہیں کھول دے گا۔ کیریئر کے حوالہ سے کوئی بہتر آفر مل سکتی ہے۔ آپ کی منگنی طے پاجانے کے قوی امکانات ہونگے۔ ۶ نومبر تا آخر سال عطارد کی گیارہویں موجودگی اور رجعت دوستوں سے تعلقات کشیدہ کررہی ہے بچوں کے ازدواجی تعلقات آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کررہے ہیں۔ آپ کی خواہشات کے برخلاف آپ کی منگنی ختم ہونے کے امکانات موجود ہیں محتاط رہیں۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر کیریئر کے گھر زہرہ کی وبال زدہ موجودگی آپ کے کیریئر روزگار کو متاثر کررہی ہے۔ اس حوالہ سے بالخصوص وہ افراد متاثر ہونگے۔ جو خاندانی مشترکہ کاروبار سے منسلک ہیں ان ایام میں کاروباری حوالہ سے بیرون ملک یا طویل سفر فائدہ مند نہ ہوگا۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر گیارہویں شمس کی موجودگی آپ کے شراکتی ازدواجی مسائل کو حل کرنے میں مددگار ہوگی مگر آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے گی خانگی معاملات ایکبار پھر سر اٹھا رہے ہیں اور سسرالی عزیزوں اور بیرون ملک سفر ویزہ سے متعلقہ معاملات پریشانی میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ امسال ہونے والے قمری گرہن بالخصوص آپ کی صحت اور جاب کے علاوہ آپ کے ازدواجی تعلقات کو متاثر کرسکتے ہیں اسی طرح شمسی گرہن آپ کے ازدواجی کے ساتھ ساتھ مالی معاملات کو بھی متاثر کرتے نظر آرہے ہیں۔ یہ تمام معاملات آپ کی زندگی کے اہم ترین امور ہیں اس لیے ان پر خاص توجہ دیں گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تاکہ امان میں رہیں امید ہے ان تمام معلومات کی روشنی میں آپ اپنا یہ سال بہتر گزار سکیں گے۔ **خیر اندیش شیخ زوار رضا جادا**

**صدقہ** ہر منگل ۹۰۰ گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ بعد از نماز فجر سورۃ شوریٰ آیت نمبر ۱۹ ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک۔

**برج:** حوت **PISCES** **سیارہ:** مشتری

**رنگ:** سبز، بھورا، خاکی
**عنصر:** آبی
**جواہر:** زمرد، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** سرطان، عقرب
**ناموافق ساتھی:** جوزا، سنبلہ، قوس
**بیماریاں:** امراض قلب، دردِ شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳، ۷ **20 Fer to 20 Mar** **حروف:** د، چ

**اہم نکات** ۲۰۱۷ کی سب سے اہم بات آپ کے اپنے ستارہ کی اوج کے گھر موجودگی اور رجعت ہے دوسری بڑی بات کیریئر کے گھر زحل کی اوج یافتہ موجودگی ہے۔ امسال آپ کے خانہ مال اور ناویں کا حاکم مریخ کا اوج فرح اور ہبوط و وبال آپ کے معاملات میں تیزی سے تبدیلیاں لائے گا۔ دیگر سیارگان امسال شرف وہبوط اوج وبال اور دیگر کیفیات سے گزرتے ہوئے آپ کی زندگی میں کیا تبدیلیاں لارہے ہیں آیئے اس کا جائزہ لیتے ہیں۔

**صحت** سال کی پہلی سہ ماہی آپ کی صحت کے حوالہ سے بہتر نہ ہوگی اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ ۲۰ مارچ تا ۲۱ مئی آپ کی صحت بہتر رہے گی۔ ۲۱ مئی تا ۲۲ جون کا عرصہ قدرے بہتر نہ ہوگا۔ آپ کو بازوؤں اور پٹھوں میں تکلیف ہوسکتی ہے۔ ۲۲ جون تا ۲۲ ستمبر کا عرصہ کافی بہتر نظر آرہا ہے۔ مگر ۲۳ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر زائچہ کے آٹھویں شمس کا ہبوط آپ کی صحت کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے۔ الغرضی کسی بھی مصیبت میں مبتلا کرسکتی ہے۔ سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ موافق رہے گا۔

**سماجی تعلقات** سماجی تعلقات کے حوالہ سے آپ کو امسال ۳ فروری تا ۶ جون از حد محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ ایک طرف آپ کا ستارہ مشتری ۶ فروری سے رجعت میں جاچکا ہے۔ اور ۹ جون تک رجعت میں رہتے ہوئے آپ کی سمجھ بوجھ کو متاثر کرسکتا ہے۔ دوسرے آخر فروری طالع میں عطارد کا ہبوط اور ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل بیت الاقرباء میں مریخ کی ناقص پوزیشن آپ کے تعلقات کو بری طرح متاثر کردے گی۔ آپ کے لیے تعلقات بنائے رکھنا ایک مسئلہ ہوگا بعد از جون حالات قدرے بہتر ہونگے۔ ۲۰ ستمبر تا ۱۴ اکتوبر، ۸ نومبر تا ۲۵ دسمبر کا عرصہ بھی قطعی موافق نہ ہوگا۔ ہوا کا رخ آپ کے مخالف سمت میں ہے۔

**منگنی شادی** امسال آپ کی منگنی طے پاجانے کے قوی امکانات موجود ہیں آپ قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام کو مدنظر رکھیں اور ۴ جون تا ۲۰ جولائی بالخصوص منگنی وغیرہ سے گریز کریں بلکہ اس دوران پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ٹوٹنے کا خدشہ ہوگا۔ شادی جیسے اہم ترین کام کے لیے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا امسال ۷ جون تا یکم اکتوبر سال کا سب سے بہتر وقت ہوگا بتائے گئے دورانیہ کے علاوہ کی گئی شادیاں اختلافات کے بعد ختم ہوسکتی ہیں۔

**تعلیمی کریئر** حوت بچوں کو ۳فروری تا۶ جون، ۲۰ ستمبر تا ۱۴اکتوبر، ۸ نومبر تا ۱۳دسمبر پڑھائی میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو یکم تا ۲۸ جنوری، ۱۰مارچ تا۱۹ جولائی، ۲۳اکتوبر تا۹ دسمبر مشکلات کا سامنا رہ سکتا ہے

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری** بچوں کے حوالہ سے ۲۰۱۷ آپ کے لیے خاصہ بہتر نظر آرہا ہے آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں بے اولاد حوت افراد کو بھی امسال خوشخبری مل سکتی ہے۔ امسال ۱۱فروری تا۷ اپریل اور ۴ جون تا ۲۰ جولائی کا عرصہ از حد احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ حوت کی حاملہ خواتین کو اس دورانیہ میں خاص طور پر احتیاط سے کام لینا ہوگا۔

**سفر** امسال نزدیکی سفروں کے لیے ۳ جنوری تا ۲۷ جنوری، ۶ جون تا ۲۰ ستمبر ۱۴اکتوبر تا۸ نومبر کا عرصہ بہتر ہوگا۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے ۲۸ جنوری تا ۹ مارچ، ۲۰ جولائی تا ۲۳اکتوبر، ۹ دسمبر تا آخر سال کا عرصہ بہتر ہوگا۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ کی گئی کوششیں صرف وقت اور روپیہ کے ضیاع کا باعث ہونگی۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال ۲۶ فروری تا ۷ جون کا عرصہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے خاصہ مشکل ثابت ہوگا آپ کے مابین کھچاؤ تناؤ کی شدید کیفیت رہے گی افواہوں اور غلط فہمیوں سے گریز کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہوجائے گی۔ ۹ جون سے آپ کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ آپ خاصے مطمئن نظر آرہے ہیں۔ ۱۱ ستمبر تا ۳۰ ستمبر کا عرصہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہے۔ آپ ازدواجی زندگی سے لطف اندوز ہورہے ہیں آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ مگر اس کے فوراً بعد یکم تا ۱۸اکتوبر آپ کے تعلقات شکوک وشبہات کی نظر ہورہے ہیں آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار نظر آرہے ہیں۔ ۱۹اکتوبر تا۶ نومبر کا عرصہ قدرے بہتر ہے جبکہ ۷ نومبر تا آخر سال بہتر نہ ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپ کے کیریئر روزگار کے حاکم مشتری گذشتہ سال سے اوج کے گھر قیام پذیر ہے۔ مگر آٹھویں گھر ہونے سے آپ کو وہ ثمرات نہیں دے سکے گا۔ جو کہ آپ کو ملنا چاہیے دوسری طرف ستارہ زحل آپ کے کیریئر کے گھر موجود ہے اور پوزیشن اسکی بھی اوج یافتہ ہے ۶ فروری تا ۹ جون مشتری جبکہ ۱۶ پریل تا ۲۵ اگست زحل رجعت میں رہے گا۔ یہ تمام دورانیہ آپ کے کیریئر روزگار کے لیے قطعی مناسب نہ ہوگا۔ اس حوالہ سے صدقات اور وظائف کا استعمال بہتر نتائج کا حامل ہوگا۔ ۶ نومبر تا آخر سال عطارد اور ۲ تا ۲۵ دسمبر زہرہ کیوجہ سے بھی آپ کا کیریئر روزگار متاثر ہورہا ہے۔

**خصوصی احکامات** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں کہ ۲۰۱۷ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے اس سال کی سب سے اہم بات آپ کا کیریئر روزگار ہے اس پر خاص توجہ دیں اور حد درجہ احتیاط سے اپنے کاروباری معاملات کو چلائیں وگرنہ شدید نقصان کا اندیشہ ہوگا آپ کو چاہیے کہ اس حوالہ سے روحانی تدارک اور صدقات پر توجہ دیں مشتری کی آٹھویں موجودگی جہاں آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار رکھے گی وہیں شراکتی مالی نقصان کا بھی اندیشہ موجود ہے سال کی ابتداء گیارہویں شمس کے حضیض سے ہورہی ہے جو کہ آپ کی جاب اور صحت پر مضر اثرات مرتب کرے گا دوستوں سے اختلافات ہوسکتے ہیں امیدیں شکست ہونے سے مایوسی بڑھ جائے گی۔ ۳۰ جنوری کو طالع میں زہرہ کا شرف آپ کی بہتر شہرت میں اضافہ کررہا ہے آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں وراثتی معاملات بھی حسب منشاء حل ہورہے ہیں۔ ۵ مارچ کو طالع میں عطارد کا ہبوط آپ کی قوت فیصلہ اور لوگوں میں عمومی شہرت کو متاثر کررہا ہے۔ شراکتی ازدواجی تعلقات انتہائی خراب ہورہے ہیں گفتگو میں احتیاط کریں جلد بازی میں کیے گئے فیصلے پچھتاوے کا باعث بن سکتے ہیں والدہ اور خاندان افراد کی جانب سے مخالفت کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ۱۰مارچ تا ۲۱اپریل تیسرے مریخ کی موجودگی بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کررہی ہے اپنے خفیہ دشمنوں پر نظر رکھنا ضروری ہوگا۔ ۶۱ تا ۱۴ اپریل ایکبار پھر عزیز واقارب سے کشیدگی بڑھا دے گا اس بار خاندان بالخصوص والدہ آپ کی حمایت میں کھڑی ہونگی ۷ اپریل کو شرف شمس جہاں آپ کی صحت اور ملازمت پر مثبت اثرات مرتب کرے گا وہیں آپ کی مالی پوزیشن بھی مستحکم ہورہی ہے آپ کی ظاہری مخالفتوں میں اضافہ ہوجائے گا۔ ۲۰ مئی عطارد کا حضیض ہونے سے عزیزوں سے جاری کشیدگی میں اضافہ ہوجائے گا۔ آپ کے شراکتی تعلقات ختم ہوسکتے ہیں۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون آپ کی صحت توجہ کی طالب ہوگی ملازمت کی تبدیلی بہتر نہ ہوگی۔ نزدیکی سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی پانچویں مریخ ہبوط کے گھر ہوگا اور ۱۷ جولائی کو عین ہبوطی درجات سے گزرے گا اس دورانیہ کو خاص طور پر نوٹ فرمالیں آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا رہے گا بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا مالی معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہورہے ہیں اس وقت کے لیے پہلے سے پلاننگ کرلینا بہتر ہوگا سسرالی عزیزوں کے ساتھ بھی تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں محتاط رہیں۔ بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے کے لیے یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا۔ ۶ جون تا ۵ جولائی کو زہرہ کے تیسرے آجانے سے عزیزوں سے جاری کشیدگی میں بہتری متوقع ہے۔ 7 تا ۲۱ جون عطارد کے چوتھے اپنے ہی گھر قیام سے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی۔ ۱۱ جولائی کو پانچویں شمس کا اوج بچوں کے حوالہ سے خوشی و آسودگی لارہا ہے اولاد کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ اس دوران آپ کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے آپ ایک سے زائد ذرائع آمدن پر غور کررہے ہیں۔

۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ کی چھٹے اوج یافتہ نشست آپ کے لیے ایکبار پھر بہتر جاب کی نوید ہے خواہشمند افراد کو بیرون ملک جاب آفر ہو سکتی ہے۔ حج وعمرہ یا زیارات مقدسہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے آپ کی مالی پوزیشن خاصی مستحکم نظر آ رہی ہے۔ ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس کی چھٹے موجودگی سے آپ کی ملازمت میں حسب خواہش ترقی متوقع ہے۔ ۲۴ جولائی کو چوتھے زہرہ کا اوج خانگی معاملات میں بہتری لا رہا ہے آپ گھر کی تزئین و آرائش یا تبدیلی میں مشغول ہیں شراکتی مالی معاملات میں بھی بہتری متوقع ہے۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر کسی عزیز کی وجہ سے بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ ۵ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر مریخ کی ساتویں بحالت فرح موجودگی آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ کے نکاح کی راہیں ہموار ہو رہی ہیں۔ کسی قریبی عزیز کی جانب سے شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۱ ستمبر کو ساتویں عطارد کا شرف خانگی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ ۱۱ اکتوبر ساتویں زہرہ کا ہبوط آپ کے ازدواجی تعلقات منقطع کر سکتا ہے آپ کے کسی قریبی عزیز کی وجہ سے آپ کے شراکتی معاملات بھی بگاڑ کا شکار ہو رہے ہیں۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر عطارد کی آٹھویں موجودگی شراکتی ازدواجی اور خانگی معاملات میں آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار کر رہی ہے محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی اس حوالہ سے قریبی عزیز خاصا منفی رول پلے کرتے نظر آ رہے ہیں ۱۲ اکتوبر کو آٹھویں شمس کا ہبوط آپ کی صحت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کر رہا ہے خاص احتیاط کریں وگرنہ آپ کو ہسپتال کا منہ دیکھنا پڑ سکتا ہے۔ ۲۰ اکتوبر ناویں عطارد کا اوج آپ کی اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کے راستے کھول دے گا پراپرٹی کے لین دین کے حوالہ سے یہ بہترین وقت ہے۔ ۶ نومبر تا آخر سال کیریئر روزگار کے گھر عطارد کا وبال آپ سے کاروباری یا کریئر روزگار کے حوالہ سے غلط فیصلے کروا سکتا ہے۔ آپ کے خانگی ازدواجی معاملات ایکبار پھر سر اٹھا رہے ہیں۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کے ناویں موجودگی سے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں کسی قریبی عزیز کی وجہ سے مسدود ہو رہی ہیں ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر شمس کی دسویں موجودگی کاروباری معاملات کو سنبھالنے میں مدد ہو سکتی ہے۔ آپ کو کیریئر کے حوالہ سے بہتر جاب مل سکتی ہے۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں ان تواریخ کو جنتری سے نوٹ فرمالیں اور صدقہ و نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کو یقینی بنائیں **صدقہ** ہر جمعرات ۳ پاؤ یا حسب توفیق بڑا گوشت اور ۳ چمچ ہلدی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔ **ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ الاسراء آیت نمبر ۸۰ کی تلاوت کریں بمعہ اول و آخر ۱۱۔ ۱۱ مرتبہ درود پاک

## صدائے کواکب
(یک سالہ زائچے مفصل) 2017

از قلم شیخ زوار رضا جاوا

قارئین کرام کے بھرپور اسرار پر امسال سالانہ زائچے ۲۰۱۷ مفصل ایک کتاب کی صورت میں الگ سے شائع کیے جا رہے ہیں جس میں زندگی کے تقریباً تمام اہم شعبہ جات پر مفصل روشنی ڈالی جائے گی۔ مثلاً شخصیت، مالی پوزیشن، عزیز و اقارب سے تعلقات اندرون ملک سفر، سماجی حیثیت، پراپرٹی، خاندان، سواری، زراعت، اولاد، افیئرز، منگنی، انعامی بانڈ، صحت، سحر جادو، امراض، ملازمت، شادی، پارٹنرشپ، طلاق، وراثت، شراکتی مالی معاملات، خوف آسیب، سسرالی عزیز، بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم، حج و زیارات، کیریئر روزگار، کاروبار، دوست احباب، خواہشات کی تکمیل، خوش قسمتی، کاروباری فوائد، خفیہ دشمن، امیگریشن، قرض، قید و بند اور ان جیسے دیگر امور اور مسائل پر روشنی اور ساتھ ساتھ انکا حل بھی بتایا جا رہا ہے۔ ضرور پڑھیے اور اپنی قیمتی آراء سے آگاہ کیجئے گا۔

## اپنا زائچہ بنوائیں

اپنی زندگی کے اہم ترین اُمور میں بہترین فیصلہ کرنے یا اپنے مسائل کی تشخیص اور اُن کے حل کیلئے آئمہ طاہرین کے پاک و پاکیزہ علم علم جفر و نجوم سے مدد حاصل کیجئے اور جانئے آپ کیلئے کونسا کاروبار یا ملازمت کرنا بہتر ہے۔ آپ کا تعلیمی کیریئر کیسا رہے گا یا کونسا تعلیمی شعبہ بہتر ہے۔ آپ کا لکی نمبر و لکی سٹون کونسا ہے یا کس کام کیلئے کونسا پتھر، پہننا آپ کے لیے بہتر ہوگا۔ شادی سے قبل یہ ضرور دیکھ لیں کہ لڑکے اور لڑکی کے مابین تعلقات کیسے رہیں گے اس طرح آپ شادی کے بعد کی بہت سی قباحتوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں شادی کب کرنا بہتر نتائج کا حاصل ہوگا یا شادی میں رکاوٹ کی وجوہات و حل کیا ہیں۔ بیرون ملک میں رکاوٹ اور اسکا سدِ باب کیا ہے۔ تعلیمی یا کاروباری مقاصد کیلئے کونسا ملک یا شہر بہتر رہے گا۔ نیا کاروبار کب شروع کریں یا کاروبار میں ناکامی کی وجوہات کیا ہیں آپ کی بیماری بوجہ سحر آسیب ہے۔ یا مرض جسمانی اس کے علاوہ زندگی کے تمام اُمور میں بہترین مشاورت معقول زائچہ فیس ادا کر کے حاصل کر سکتے ہیں۔ خواہشمند افراد رجوع کریں۔

شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات) B-238 سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
Cell 0300-9477284
042-37496809
0321-9477284 skype Zawar_jawa9 Sheikh zawar raza jawa
Www.enlighteningspirits.com, E-Mail: jawa1215@gmail.com

# فہرست اسلامی کتب 2016-2017

ملنے کا پتہ: افتخار بک ڈپو رجسٹرڈ اسلام پورہ لاہور 042-37223686

نوٹ: کتاب کی اصل قیمت وہی ہوگی جو آرڈر کی سپلائی کے وقت بازار میں ہوگی۔ آرڈر بذریعہ وی پی ارسال نہیں ہوگا۔ آرڈر کی رقم معہ ڈاک خرچ منی آرڈر یا بنک ڈرافٹ سے روانہ کریں۔ اپنا پتہ صاف اور مکمل لکھیں۔ آرڈر کے ہمراہ چوتھائی رقم پیشگی بھیجیں تو وی پی ارسال کیا جائے گا

| | | |
|---|---|---|
| ☆ تحفۃ العوام مقبول جدید مطابق فتاویٰ جدید | ☆ تاریخ حسینی (اردو ترجمہ مقتل لہوف) 90/- | ☆ جواہر خمسہ (عملیات و تعویزات) 350/- |
| 5/1 -/500 , 5/2 -/600 ، گولڈن آرٹ پیپر 5/5 | ☆ یادگار مجالس (تقاریر مولانا ظل حسنین زیدی) 120/- | ☆ مجرب عملیات و تعویذات (ایوب بشوی) 225/- |
| ☆ تحفہ نماز جعفریہ (مولف مولانا زوار حسین ہمدانی) 300/- | ☆ اسلام اور عزاداری (طاہر جرولی مرحوم) 120/- | ☆ تمام مشکلات کا حل (ایوب بشوی) 225/- |
| ☆ تعلیمات نماز پنجگانہ مع مجرب دعائیں (مولف آغا نثار احمد مرحوم) | ☆ امام علیؑ ولادت تا شہادت 500/- | ☆ مہدی فی القرآن (آقائے صادق شیرازی) 165/- |
| کارڈ جلد -/75 مجلد -/135 مجلد آرٹ پیپر -/200 | ☆ مواعظ حسنہ (شیخ عبدالعلی ہروی) 350/- | ☆ تسبیح زہراؑ کی فضیلتیں (علی رضا تہرانی) 60/- |
| ☆ تحفہ نماز جعفریہ (مولف مولانا زوار حسین ہمدانی) 300/- | ☆ سیرت فاطمۃ الزہراؑ (آغا سلطان مرزا) 300/- | ☆ حسینؑ ابن علیؑ (جسٹس افضل حیدر) 300/- |
| ☆ ملاقات با امام زمانؑ 2 جلدیں 525/- | ☆ نامہ امام علیؑ بنام مالک اشتر 365/- | ☆ سیرت محمدؐ (علامہ نصیر اجتہادی) 600/- |
| تحفہ پنجتن پاک (الیاس عادل) 450/- | ☆ شفاعت (قرآن و سنت کی روشنی میں) 120/- | ☆ مفتاح الجنہ (آقائے صادق شیرازی) 250/- |
| ☆ وظائف مقبول عکسی رنگین آرٹ پیپر 200/- | ☆ مجموعہ دعا (مولانا حسین مہدی الحسینی) 200/- | ☆ انوار خمسہ (آقائے صادق شیرازی) 450/- |
| ☆ قرآنی عملیات آقا محمد تقی نجفی اصفہانی ترجمہ عبدالواحد 375/- سیٹ | ☆ طب آل محمدؐ و امراض جسمانی (حکیم غضنفر مہدی) 3 جلدیں 600/- | ☆ نقش سلیمانی۔ -/280 حرز سلیمانی 250/- |
| ☆ کلید عملیات (مولوی برکت علی مرحوم) 180/- | ☆ طب آل محمدؐ اور علم الساعت (حکیم غضنفر مہدی) 200/- | ☆ صحیفہ دعا ترجمہ عدۃ الداعی 300/- |
| ☆ مجربات گوشہ نشین (مولوی برکت علی مرحوم) 50/- | ☆ سیرت امام موسیٰ کاظمؑ (سید مظہر حسن موسوی) 450/- | ☆ ذخیرۃ المجالس 4 جلدیں 600/- |
| ☆ خزینہ عملیات (حکیم تجمل حسین مرحوم) 90/- | ☆ فتح المطالب فی مناقب ابن ابی طالب (عسکر امام) 450/- | ☆ ذخیرہ عملیات (ترجمہ جامع الدعوات کبیر) 250/- |
| ☆ لئالی مخزونہ مع تکملہ اسرار مکنونہ 120/- | ☆ غرر الحکم (اقوال علیؑ) 2 جلدیں 900/- | ☆ مخزن عملیات (ترجمہ مجمع الدعوات) 275/- |
| ☆ ذریعۃ النجات (بہترین دعاؤں کا مجموعہ) 60/- | ☆ علیؑ فی القرآن (آقائے صادق شیرازی) 350/- | ☆ تاریخ بی بی پاکدامن (محمد بخش قریشی) 550/- |
| ☆ تعبیر الرویا (علامہ مجلسیؒ) 120/- | ☆ علیؑ کی بیٹی مظلومہ کربلا فی تاریخ زینب کبریٰ 450/- | ☆ نماز جعفریہ (انگلش) (مظفر اقبال) 200/- |
| ☆ ملاقات امام علیہ السلام (مولانا سید محمد مجتہد امروہوی) 300/- | ☆ عالم عجیب ارواح (آقائے حسن ابطحی) 300/- | ☆ فضائل آل محمدؐ (اسد رضا کاظمی) 180/- |
| ☆ ندائے عدالت انسانی (جارج جرداق) 450/- | ☆ جزیرہ خضرا (حالات مثلث برمودہ) 250/- | ☆ نماز، زکوٰۃ، خمس (تطہیر زیدی) 200/- |
| ☆ تہذیب الاسلام (علامہ مجلسیؒ) سفید کاغذ -/600 عام کاغذ -/450 | ☆ شیطان کی پہچان (ترجمہ علامہ حسن عسکری ایمان) 250/- | ☆ ارکان انسانیت (تطہیر زیدی) 200/- |
| ☆ عدالت علویہ (حضرت علیؑ کے فیصلے) 60/- | ☆ زندگانی حضرت فاطمہؑ (آیت اللہ دستغیب) 300/- | ☆ الدر الثمین (حضرت علیؑ کی شان میں آیات) 500/- |
| ☆ اقوال آئمہ (مختصر سیرت معصومین علیہم السلام) 45/- | ☆ انوار زہرا (آقائے حسن ابطحی) 250/- | ☆ حکمت پارے (سید عابد علی) 400/- |
| ☆ نماز جعفریہ با تصویر (مولانا منظور حسین نقوی) 45/- | ☆ زندگانی حضرت زینبؑ (آیت اللہ دستغیب) 120/- | ☆ منیۃ المرید (الشہید ثانی) 200/- |
| ☆ زینت العابدین (سنتی نمازیں) 75/- | ☆ تحفہ قلندری 2 جلدیں (خزینہ عملیات) 825/- | ☆ نماز پیغمبرؐ (حسین الامینی) 265/- |
| ☆ ذخیرہ مناقب جدید (مجموعہ مناجات) 100/- | ☆ تحفہ مشکل کشاء (حاجت روا) 450/- | ☆ کن فیکون (معصوم عابدی) 600/- |
| ☆ مجموعہ مجالس (تقاریر مولانا محمد جعفر شہید) 3 جلدیں 800/- | ☆ حضرت علیؑ کی جنگیں (مہدی شمس الدین) 120/- | ☆ غریب طوس (امام علی رضاؑ) 165/- |
| ☆ آفتاب جعفر مکمل (ایم غلام عباس اعوان) 212/- | ☆ منازل آخرہ (شیخ عباس قمی) 180/- | ☆ امت میں اختلاف کیوں؟ (حسین الامینی) 450/- |
| ☆ حروف و اعداد کی مخفی قوت (ڈاکٹر شفقت جعفری) 120/- | ☆ شمع شبستان رضا مکمل 7 جلدیں 700/- | ☆ ہم استغفار کیسے کریں؟ (علی شیر نقوی) 150/- |
| ☆ سر اکبر (ڈاکٹر شفقت جعفری) 300/- | ☆ شمس المعارف (ابو العباس بونی) 700/- | ☆ تحفۃ المنتظرین زندگی امام زمانہؑ 300/- |

| سپر مین ان اسلام | حروف واعداد کی مخفی قوت | اقوال امیر المومنینؑ | امامت اور انسان کامل امام خمینی کی نظر میں | ندائے عدالت انسانی (سیرت حضرت علیؑ) | المائدہ |
|---|---|---|---|---|---|
| حضرت امام جعفر صادقؑ 500/- | (ڈاکٹر شفقت جعفری) 120/- | (تجلیات حکمت) 500/- | 500/- | مصنف جارج جرداق 450/- | تکمیل دین مبین کی مفصل شاہکار تحریر 500/- علامہ رائے ظفر علی |

## قرآن مجید مترجم وتفاسیر

قرآن مجید مترجم مولانا فرمان علی، علامہ ذیشان جوادی مولانا شیخ محسن علی نجفی، علامہ علی نقی، مختلف کاغذ و بائنڈنگ مطبوعہ، چاند کمپنی، مصباح القرآن ثاقب کمپنی، نیاز کمپنی قرآن مجید معرا و سپارہ سیٹ پاک کمپنی، چاند کمپنی، تاج کمپنی، قدرت اللہ کمپنی۔

- ☆ تفسیر القرآن از مولانا ظفر حسن امروہوی 5 جلدیں 1700/-
- ☆ تفسیر نمونہ 15 جلدیں فی جلد 700/- سیٹ 10500/-
- ☆ تفسیر فصل الخطاب (علامہ علی نقی) 3 جلدیں 2500/-
- ☆ پیام قرآن (مکارم شیرازی) 10 جلد 5000/-
- ☆ تفسیر موضوعی (جعفر سبحانی) 12 جلد، سیٹ 3500/-
- ☆ تفسیر نور الثقلین (9 جلدیں فی جلد) 600/-
- ☆ میزان الحکمت (ترجمہ مولانا محمد علی فاضل) 5000/-
- ☆ تفسیر صافی (فیض کاشانی) (5 جلدیں) 3050/-
- ☆ قرآن کا دائمی منشور (6 جلدیں) 3500/-
- ☆ تفسیر ابن کثیر (5 جلدیں) 3300/-
- ☆ تعلیم الرسولؐ (مولانا تطہیر زیدی) 600/-
- ☆ المیزان (آیت اللہ طباطبائی) 4 جلدیں 3400/-
- ☆ تفسیر عمدۃ البیان (5 جلدیں) 2500/-
- ☆ تعلیم القرآن (مولانا تطہیر حسن زیدی) 600/-
- ☆ تفسیر الکوثر (شیخ محسن نجفی) 10 جلدیں 6000/-
- ☆ قصص القرآن (مولانا ظفر حسن امروہوی) 300/-
- ☆ مجمع الآیات (مولانا ظفر حسن امروہوی) 550/-
- ☆ مطالعہ قرآن (علامہ ذیشان جوادی) 500/-
- ☆ تفہیم القرآن (مولانا مودودی) ۶ جلدیں 3100/-
- ☆ قصص القرآن (علامہ محمدی اشتہاردی) 600/-
- ☆ نور القرآن قرآنی بچوں کے ساتھ 3 جلد فی جلد 1500/-
- ☆ تفسیر نور (استاد محسن قرائتی) 2 جلدیں فی جلد 750/-
- ☆ ظہور القرآن 4 جید شیعہ علماء کرام کے تراجم 600/-
- ☆ نور القرآن 4 جید علماء اسلام کے تراجم 600/-
- ☆ مضامین قرآن 2 جلدیں 1500/-

## سوانح سیرت ۔ تواریخ

- ☆ الفاروق (شبلی نعمانی) 320/- بہتر تارے 45/-
- ☆ سیرت رسولؐ 4 جلدیں (مولانا ظفر حسن) 1250/-
- ☆ عصر ظہور (قیامت کی پیشگوئیاں) (علی الکورانی) 450/-
- ☆ مجمع الفضائل (مناقب شہر آشوب) 510/-
- ☆ سیرت امیر المومنینؑ (مفتی جعفر حسین) 850/-
- ☆ سیرت النبیؐ (7 جلدیں) (شبلی نعمانی) 1800/-
- ☆ اسوۃ الرسولؐ (فوق بلگرامی) ۳ جلد 2000/-
- ☆ الصراط السوی فی احوال مہدیؑ 450/-
- ☆ سیرت مصطفیٰؐ (ہاشم معروف حسنی) 500/-
- ☆ سیرت النبیؐ (ابن ہشام) 1200/-
- ☆ سیرت النبیؐ (آقائے جعفر سبحانی) 600/-
- ☆ سیرت سید الشہداء (عماد الدین اصفہانی) ۲ جلد 700/-
- ☆ تذکرۃ الاطہار (شیخ مفیدؒ) 500/-
- ☆ احسن المقال (شیخ عباس قمی) اوّل 600/-
- ☆ احسن المقال (شیخ عباس قمی) دوئم 600/-
- ☆ کوکب دُری فی فضائل علیؑ (اہل سنت مصنف) 450/-
- ☆ ارجح المطالب (عبید اللہ امرتسری) 600/-
- ☆ تاریخ القرآن (ترجمہ سید انوار بلگرامی) 600/-
- ☆ سیرت ائمہ اہل بیتؑ (ہاشم معروف) 2 جلدیں 1000/-
- ☆ نقوش عصمت (علامہ ذیشان جوادی) 500/-
- ☆ شہدائے کربلا (علامہ علی نقی) 200/-
- ☆ مختار آل محمدؐ (نجم الحسن کراروی) 300/-
- ☆ چند تاریخ (موسیٰ خسروی) (6 جلدیں) 1600/-
- ☆ انتخاب طبری (مولانا صفدر حسین) 500/-
- ☆ الصواعق المحرقہ (برق سوزاں) 400/-
- ☆ تاریخ فرشتہ ۲ جلدیں 1600/-
- ☆ تاریخ الخلفاء (جلال الدین سیوطی) 460/-
- ☆ تاریخ ابن کثیر (۹ جلدیں) 5000/-
- ☆ تاریخ طبقات ابن سعد (۴ جلدیں) 2900/-
- ☆ ذکر العباسؑ (نجم الحسن کراروی) 300/-

---

- ☆ قصص الانبیاء وآئمہ (عزادار نقوی) 350/-
- ☆ سیرت چہاردہ معصومینؑ (مولانا محمد علی فاضل) 850/-
- ☆ انوار امامت تا قیامت (مقدس اردبیلی) 240/-
- ☆ تہذیب زندگی (از مولانا شہنشاہ نقوی) 225/-
- ☆ ذکر فاطمہؑ (جسٹس افضل حیدر) 300/-
- ☆ تاریخ اسلام کا سفر (علی اکبر رضوی) 500/-
- ☆ تاریخ اسلام (علامہ علی نقی) 350/-
- ☆ انوار امامت تا قیامت (مقدس اردبیلی) 250/-
- ☆ حسینؑ ابن علیؑ (جسٹس افضل حیدر) 300/-
- ☆ تاریخ یعقوبی 2 جلدیں 1100/-
- ☆ تاریخ تشیع (مولانا حسین محمد جعفری) 450/-
- ☆ تاریخ فقہ جعفری (ہاشم معروف حسنی) 350/-
- ☆ تاریخ ابن خلدون (۱۲ جلدیں) 4800/-
- ☆ تاریخ طبری (۷ جلدیں) 4800/-
- ☆ قمر بنی ہاشم (ذیشان جوادی) 400/-
- ☆ علیؑ کی بیٹی (ڈاکٹر قائمی) 800/-
- ☆ رہنمایان اسلام (علامہ علی نقی) 100/-
- ☆ علامات ظہور مہدیؑ (طالب جوہری) 500/-
- ☆ آفتاب ظہور مہدیؑ (مولانا علی اختر) 120/-
- ☆ بحار الانوار (علامہ مجلسیؒ) 12 جلدیں سیرت چہاردہ معصومینؑ مکمل سیٹ 3700/-
- ☆ جلد اول، دوم (امام حسینؑ) 325/-
- ☆ جلد سوئم (سیدہ فاطمۃ الزہراؑ) 300/-
- ☆ جلد چہارم، پنجم (امام باقرؑ، امام رضاؑ) 325/-
- ☆ جلد ششم (امام زین العابدینؑ) 300/-
- ☆ جلد ہفتم (امام موسیٰ کاظمؑ) 325/-
- ☆ جلد ہشتم (امام جعفر صادقؑ) 325/-
- ☆ جلد نہم (امام تقیؑ، امام نقیؑ، امام حسن عسکریؑ) 325/-
- ☆ جلد دہم (امام حسنؑ) 325/-
- ☆ جلد 11 (حالات امام مہدیؑ) 550/-
- ☆ جلد 12 (حالات امام مہدیؑ) 600/-

